روحانی و جسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات

August'18

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات لاہور

Rs.50

جلد نمبر 9 شمارہ نمبر 4

14th August

Independence Day of Islamic Republic of Pakistan

تالے والا مشہور عمل

پاکستان کے روحانی پہلو

تسخیر سندونی کے مخفی اعمال

انسانی تل اور اُن کی خصوصیات

فحاشی کا سیلاب اور اس کا سدباب

رحمکاریہ جفر اسم اعظم پنجتن پاکؑ و طلسم بادشاہت

اگست ۲۰۱۸ء کی نظرات سیارگان کے مختصر اعمال

"سورۃ یٰس" سے ہر قسم کے بداثرات سے نجات حاصل کریں

اگست 2018ء کا شیڈول:

اگست 2018ء میں درج ذیل شہروں میں روحانی دورہ ہوگا

پشاور: 03 اگست بروز جمعۃ المبارک

راولپنڈی: 04 اگست بروز ہفتہ

اسلام آباد: 05 اگست بروز اتوار

رابطہ کے لیے: 0346-4661681

darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazina.ruhaniyaat khazinaruhanyat

بدعاء پیر طریقت رہبر شریعت حضرت مفتی محمد حسن صاحب دامت برکاتہم عالیہ

دار العمل چشتیہ کا سالانہ روحانی، اصلاحی، تربیتی، عملیاتی

# حزب البحر اجتماع

# 3 روزہ عظیم الشان

زیر سرپرستی استاد العالمین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ

منتظم اعلیٰ ناظم روحانی درگاہ حکیم مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب

ان شاء اللہ حسب سابق صفر المظفر ۶، ۷، ۸ سنہ ۱۴۴۰ھ

بمطابق 16,17,18 اکتوبر سنہ 2018 کو منعقد ہوگا۔

اس عظیم الشان 3 روزہ اجتماع میں دار العمل چشتیہ کے سرپرست اعلیٰ استاد العالمین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ اجتماع کے آغاز سے اجتماع کے اختتام تک اجتماع گاہ میں ہی تشریف فرما ہوں گے۔ (ان شاء اللہ)

❁ سخت سے سخت جادو، جنات کا علاج سیکھئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ بڑے بڑے اعمال کی ریاضت کیجئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ باموکل اعمال کی کامیاب ریاضت کیجئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ روحانی کلاسز و روحانی لیکچرز میں بہت کچھ سیکھئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ عملیاتی زندگی میں کامیابی کے اصول سیکھئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ مضبوط ترین روحانی معالج بننے کے خاص راز جانیے وہ بھی صرف 3 دن میں

نوٹ: قیام کرنے والے حضرات اپنا اصلی شناختی کارڈ ساتھ لائیں ❁ موسم کے مطابق بستر، کپڑے، مسواک، خوشبو، تسبیح اپنے ہمراہ لائیں ❁ عصر کی نماز تک اجتماع گاہ پہنچنا ضروری ہے چونکہ بعد نماز مغرب اعمال شروع ہو جاتے ہیں ❁ باموکل اعمال کی ریاضت کیلئے تشریف لانے والے احباب اجتماع میں آنے سے 3 دن پہلے ہی ترک حیوانات کا پرہیز شروع کر دیں۔ شکریہ۔

## بیدیاں خاص

## جامع مسجد اللہ اکبر

رابطہ: مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب

0346-4661681

0343-4686217

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

+KhazinaeRuhaniyaat
khazinaruhaniyaat
khazinaeruhaniyaat
/in/khazinaruhaniyaat
khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
khazinaeruhaniyaat@gmail.com


ماہنامہ لاہور

# خزینۂ روحانیات

جلد 9 ذوالحجہ ۱۴۳۹ھ / اگست 2018ء شمارہ 4

قیمت 50 روپے
سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 650 روپے
سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک 1000 روپے
بذریعہ کوریئر 1700 روپے


## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1 **منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

2 **شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** JazzCash (موبی لنک)۔ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ SMS کریں۔

3 **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔
ٹیلی نار... یو بی ایل اومنی 03437772772 JazzCash 03028401977

4 **بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736 میں جمع کروائیں۔

برائے دیگر تمام شعبہ جات: میزان بینک میں بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466 میں جمع کروائیں۔

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment




سرکولیشن، اشتہارات و شکایات: 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570
فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

بیرون ملک: +92-322-7772772

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)


ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

اگست 2018ء

ذوالحجہ ۱۴۳۹ھ

# حمد باری تعالیٰ جل جلالہٗ

جس طرف میں نے دیکھا نظر آیا تو
تجھ کو موجود پایا گیا چار سُو
اس لئے تیری رحمت کی ہے آرزو
تو نے فرمایا یا رب! جو لا تقنطوا
اس لئے سر جھکائے ہوئے ہوں کھڑا
میں ہوں ساجد تیرا میرا مسجود تو
اس لئے منتظر ہوں عنایات کا
میں ہوں مخلوق اور میرا خالق ہے تو
یا الٰہی! ہمیں اس سے محفوظ رکھ
چل رہی ہے جہاں میں جو عصیاں کی لُو
جا کے مر جاؤں روضے پہ سرکار ﷺ کے
حسرتِ دل یہی اور یہی آرزو
تیز گرمی سے اس کی تو مر جاتے ہم
تو نے ہی دور کی ہم سے دکھوں کی لُو
میرے اپنوں نے جس دل کو چھلنی کیا
میرے اس دل کو یا رب! تو کر دے رفو
ہوگیا ہوں میں بیزار ان سے ذکی
دل جلاتے ہیں دنیا کے سب ہاؤ ہو

رفیع الدین ذکی قریشی اشرفی

# سبھی زمانے ہمارا شعور ہو جائیں

سبھی زمانے ہمارا شعور ہو جائیں
اگر ہم آپ کی آنکھوں کا نور ہو جائیں
خدا نے اس لیے مٹی میں خود کو پھونک دیا
کہ ہر بشر کی محبت حضور ﷺ ہو جائیں
جو نور پھوٹتا ہے سبز رنگ سے وہ سنیں
جو آنکھ ڈھونڈتی ہے وہ سُرور ہو جائیں
مزہ تو آتا ہے محبوب کا بیاں سن کر
سلام بھیجیں خدا کا غرور ہو جائیں
حضور پاک ﷺ تو رحمت ہیں دونوں عالم کی
سو آپ لوگ کسی کے ضرور ہو جائیں

فیضان ہاشمی

# تھی ان (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کے در پہ لٹانی سنبھال کر رکھی

تھی ان (ﷺ) کے در پہ لٹانی سنبھال کر رکھی
متاع اشک پرانی سنبھال کر رکھی
کہ ایک دن اسے آقا (ﷺ) کی نعت ہونا تھا
غزل نے اپنی جوانی سنبھال کر رکھی
وہ نعت جس سے مہکتی ہے شب کی تنہائی
وہ نعت رات کی رانی سنبھال کر رکھی
حضور (ﷺ) آپ کی مدحت کے واسطے میں نے
یہ حرف حرف روانی سنبھال کر رکھی

ثناء اللہ ظہیر

## اہم اعلان

# پاکستان کے روحانی پہلو

**مرتب: عکاشہ خان**

(ایسی تحریر شاید پہلے نہ پڑھی ہو۔ سوچیں سمجھیں اور شکر کریں)

پاکستان **27** رمضان کو وجود میں آیا۔ مولانا طارق جمیل صاحب کے بقول یہ اتفاق نہیں بلکہ انتخاب تھا۔ اللہ نے اس عظیم ریاست کو وجود میں لانے کے لیے سال کی سب سے بہترین رات منتخب کی تھی۔ بہت سے نیک لوگوں کو یقین ہے کہ جس رات پاکستان وجود میں آیا اس رات لیلۃ القدر تھی۔

مستقبل کے حوالے سے حضور ﷺ کی کئی احادیث میں سعودی عرب سے مشرق کی سمت کسی ریاست کا ذکر آتا ہے جو اسلام کی نشاۃ ثانیہ میں اہم ترین کردار ادا کرے گی مثلاً غزوۂ ہند کی مشہور حدیث، جس کے مطابق ایک اسلامی ملک پہلے ہندوستان فتح کرے گا اور پھر اہل یہود کے خلاف فیصلہ کن جنگ لڑے گا۔

اسی طرح روایت ہے کہ حضور ﷺ نے مشرق کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ "میرا دین پوری دنیا میں کمزور ہوگا تو وہاں سے اٹھے گا۔"

ایک اور موقعے پر فرمایا کہ "مجھے مشرق سے ٹھنڈی ہوائیں آ رہی ہیں۔" جس پر علامہ اقبال نے قسم کھائی کہ

میرِ عرب کو آئی تھی جہاں سے ٹھنڈی ہوائیں

وہی میرا وطن ہے، وہی میرا وطن ہے

اب ذرا یہ چیک کرتے ہیں کہ کیا پاکستان کے متعلق واقعی علامہ اقبال کا گمان درست تھا اور حضور ﷺ کی احادیث میں پاکستان ہی کی طرف اشارہ تھا!

** یہ تو آپ نے اکثر سنا ہوگا کہ اسلام کی 1400 سالہ تاریخ میں مدینے کے بعد پاکستان دوسری ریاست ہے جو اسلام کے نام پر بنی ہے۔ لیکن مدینے سے مماثلت کا معاملہ صرف یہیں تک محدود نہیں!

** مدینے کو اس وقت مشرکوں (بت پرستوں) سے خطرہ تھا۔ ان مشرکوں کی مدد یہودی کر رہے تھے۔ پاکستان کو بھی اس وقت دنیا کی سب سے بڑی مشرک (بت پرست) ریاست انڈیا سے خطرہ ہے جس کی مدد اسرائیل یعنی یہودی کر رہے ہیں۔

** مدینے کی مشرکوں کے خلاف تین بڑی جنگیں ہوئیں اور چوتھی جنگ فیصلہ کن تھی جس میں مکے کو فتح کر لیا گیا تھا۔ پاکستان کی مشرکوں (انڈیا) کے ساتھ اب تک تین بڑی جنگیں ہو چکی ہیں۔ چوتھی جنگ کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ فیصلہ کن ہوگی۔

** دونوں کے نام کا مفہوم بھی ایک ہی ہے۔ پاکستان کا مطلب ہے "پاک لوگوں کے رہنے کی جگہ" مدینہ کو پہلے مدینۃ النبی اور بعد میں مدینہ طیبہ کہا جانے لگا جس کا مطلب ہے "پاک لوگوں کے رہنے کی جگہ۔"

حضرت نعمت اللہ شاہ ولیؒ نے آج سے **850** سال پہلے نہ صرف قیام پاکستان کی پیشن گوئی فرمائی تھی بلکہ اس ملک سے اللہ نے جو کام لینے ہیں، ان کے بارے میں بھی بتا دیا تھا۔ قیام پاکستان سے پہلے نعمت اللہ شاہ ولیؒ نے فرمایا تھا کہ "بعد ازاں گیر د نصارے ملک ہندویاں تمام تا صدی حکمش میاں ہندوستاں پیدا شود۔ یعنی انگریزوں کی حکومت صرف ایک صدی تک قائم رہے گی۔ نعمت اللہ شاہ کے اس شعر پر لارڈ کرزن نے پابندی لگوا دی تھی۔

اس کے بعد قیام پاکستان سے متعلق فرماتے ہیں:

دو حصص چوں ہند گردو خون آدم شد رواں

شورش و فتنہ فزون از گماں پیدا شود

یعنی ہندوستاں دو حصوں میں تقسیم ہو جائے گا اور بہت زیادہ شورش اور خون خرابہ ہوگا۔

پھر فرماتے ہیں:

موماناں یا بنداماں در خطہ اسلاف خویش

بعد از رنج وعقوب بت بخت شاں پیدا شود

یعنی مسلمان دار اسلام میں امان حاصل کر لیں گے۔ اس شعر میں ان مہاجرین کی طرف اشارہ ہے جنہوں نے ہندوؤں کے ظلم ستم سہنے کے بعد پاکستان آ کر امان پائی۔

65ء کی جنگ کا بھی ذکر کیا ہے کہ 17 دن چلے گی اور مومنوں کو اللہ فتح دے گا لیکن 71ء کی جنگ کے حوالے سے دلچسپ شعر کہا کہ

نعرہ اسلام بلند شد بست دسہ ادوار چرخ

بعد ازاں بار دگر یک قہر شاں پیدا شود

یعنی اسلام کا نعرہ 23 سال تک بلند رہے گا، جس کے بعد دوسری مرتبہ ان پر قہر ٹوٹے گا۔ آپ جانتے ہیں کہ پاکستان اسلام کے نام پر بنا تھا لیکن ٹھیک 23 سال بعد سازشیوں نے اس میں لسانیت کا زہر گھول دیا اور بنگالی کا نعرہ بلند کیا گیا۔ تب بنگلہ دیش ہم سے الگ ہوا۔ اپنی اس کامیابی پر اندرا گاندھی نے بڑے مغرور انداز میں کہا تھا کہ ''آج نظریہ پاکستان کو ہم نے خلیج بنگال میں غرق کر دیا۔'' یہ وہی نظریہ ہے جس کا اوپر شعر میں ذکر ہے۔

اشعار بہت زیادہ ہیں۔ نیٹ پر با آسانی مل جائیں گے۔ ہم یہاں خلاصہ لکھتے ہیں کہ نعمت اللہ شاہؒ نے پاکستان کو ایک زبردست جنگجو لیڈر ملنے کی پیش گوئی کی ہے۔ جس کی قیادت میں پاکستان کی انڈیا کے ساتھ ایک آخری اور فیصلہ کن جنگ ہوگی۔ جس میں ابتداء میں پاکستان اٹک تک خیبر پختونخواہ اور پنجاب کے کئی علاقے کھو دے گا۔ لیکن مسلمان جنگ جاری رکھیں گے۔ جس کے بعد بالآخر انڈیا کو مکمل طور پر مغلوب کر دیا جائے گا۔

جہاں تک جنگجو حکمران کی بات ہے تو گمان غالب ہے کہ وہ کوئی سپاہ سالار ہی ہو سکتا ہے۔ ہم نے پاکستان کی 68 سال تاریخ میں دیکھ لیا ہے کہ جرنیل ہمیشہ پاکستان کے لیے بہترین حکمران ثابت ہوئے ہیں۔

اس کے علاوہ ان اشعار کے حوالے سے دو چیزیں ایسی ہیں جو آج ہمیں نظر آ رہی ہیں۔ ایک یہ کہ اس نے پیش گوئی کی تھی کہ پاکستان کی مدد منگول کریں گے۔ ان کے دور میں چینی قوم کو منگول بھی کہا جاتا تھا۔ آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ انڈیا کے خلاف چین اور پاکستان متحد ہو چکے ہیں۔

دوسری اٹک تک کا علاقہ کھونے کی بات کو اس تناظر میں دیکھیں کہ افغانستان میں موجود 2 لاکھ افغان نیشنل آرمی سخت پاکستان دشمن ہے اور ان کی قیادت انڈیا کے زیر اثر ہے۔ ان کا پاکستان میں اٹک تک کے علاقے پر دعویٰ بھی ہے۔ یہ ممکن ہے کہ جب پاک فوج انڈیا کے ساتھ مصروف جنگ ہو تو افغانستان کی کٹھ پتلی حکومت کو موقع مل جائے پاکستان پر مغربی سمت سے حملہ کرنے کا اور پاک فوج کی غیر موجودگی میں ان کے لیے ان علاقوں میں پیش قدمی کرنا مشکل نہیں ہوگا۔ گمان غالب ہے کہ ان کے خلاف پاکستان کی مدد افغان طالبان کریں گے!

نعمت اللہ شاہ ولیؒ کی یہ پیشن گوئیاں یہ بھی ثابت کرتی ہیں کہ غزوۂ ہند لڑنے والی جس عظیم فوج کا حضور ﷺ نے ذکر کیا ہے، وہ پاک فوج ہی ہے۔ اس پر ایک دلیل اور بھی ہے۔ غزوۂ ہند والی حدیث میں لڑنے والی فوج اسرائیل کے خلاف بھی جنگ کرے گی یعنی یہودیوں سے۔ آج اس خطے میں جو اسلامی ممالک موجود ہیں، ان میں سے صرف پاکستان ہی واحد اسلامی ملک ہے جس کی بیک وقت اسرائیل اور انڈیا کے ساتھ معاملات خراب ہیں اور کئی جنگیں بھی ہو چکی ہیں۔ یہ شرط نہ افغانستان پوری کر سکتا ہے، نہ بنگلہ دیش اور نہ ہی ایران۔

اب نعمت اللہ شاہ ولیؒ کی پیشن گوئیوں کے حوالے سے ایک چھوٹا سا واقعہ آپ کو سناتے ہیں۔

نعمت اللہ شاہؒ کی پیشن گوئیوں کو سن کر ایک 25 سال کا جوان 1857ء کی جنگ آزادی میں شریک ہوا۔ وہ فتح کے لیے پر امید تھا لیکن اسی جنگ کے دوران اس نوجوان کو ایک بزرگ ملے اور اس سے کہا کہ ''تم کو جس فتح کی خوشخبری دی گئی تھی، یہ وہ نہیں ہے۔ اس میں ابھی 90 سال باقی ہیں۔ ایک ملک بنے گا جو عالم اسلام کا مرکز بنے گا اور تم اس کو دیکھو گے۔''

یہ سن کر وہ نوجوان جنگ چھوڑ کر چلا گیا اور انتظار کرتا رہا۔ یہاں تک کہ ٹھیک 90 سال بعد پاکستان بنا۔ وہ پھر بھی زندہ رہا اور جب اسلام آباد بنا تب وہ 160 سال کی عمر میں فوت ہوا اور اسلام آباد کے ایچ 8 قبرستان میں دفن ہوا۔ جہاں اس کی قبر کی تختی پر اس معاملے کا ذکر بھی ہے۔ ان کی قبر قدرت اللہ شہاب کی قبر کے نزدیک ہے۔ قبر پر ان کا نام عبداللہ محبوب لکھا ہوا ہے۔ کچھ لوگ کہتے ہیں کہ وہ شخص حضرت مہاجر مکی تھے۔ واللہ اعلم

ہالینڈ کی نیشنل لائبریری میں ہاتھ سے لکھی ہوئی ایک دستاویز موجود ہے جو حضرت بری امامؒ سے منسوب ہے۔ اس میں انہوں نے لکھا ہے کہ ''ایک دن

ہمارا یہ شہر تمام عالم اسلام کا مرکز بنے گا۔'' بری امام صاحب اسلام آباد میں دفن ہیں۔ وہ آج سے 300 سال پہلے گزرے ہیں۔

شیخ لہندؒ نے قیام پاکستان کی مخالفت کی تھی لیکن پاکستان بن جانے کے بعد انہوں نے کہا تھا کہ'' اب پاکستان مسجد کے حکم میں ہے اور اس کی حفاظت فرض ہے۔''

مولانا اشرف علی تھانویؒ نے قیام پاکستان سے غالباً 6 سال پہلے اپنی بیوی کو وصیت کی تھی کہ'' پاکستان بن جائے گا، تم وہاں چلی جانا۔''

خان آف قلات کو حضور ﷺ خواب میں آئے تھے کہ'' پاکستان کے ساتھ شامل ہو جاؤ۔''

صوفی برکت علیؒ نے فرمایا تھا کہ'' ایک دن پاکستان کی ہاں اور ناں میں دنیا کی ہاں اور ناں ہوگی۔ اگر ایسا نہ ہوا تو میری قبر پر آ کر تھوک دینا۔''

بات صرف ہمارے بزرگوں تک محدود نہیں۔ کفار کے بڑوں نے بھی اس حوالے سے پیشن گوئیاں کر رکھی ہیں مثلاً

ہندو ہر بڑا کام کرنے سے پہلے حساب کتاب کرتے ہیں، زائچے بناتے ہیں، مہورتیں نکالتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ قیام پاکستان کے بعد گاندھی نے پنڈت و نجومی بلوا کر حساب کتاب کیا اور پھر اعلان کیا کہ پاکستان اور انڈیا میں 4 جنگیں ہوں گی اور چوتھی جنگ فیصلہ کن ہوگی۔ گاندھی نے یہ نہیں بتایا کہ جنگ کا فاتح کون ہوگا۔ تاہم یہ ضرور ہے کہ اس کے بعد اس نے انڈیا کو پاکستان کے خلاف جنگ سے روکنے کی ہر ممکن کوشش کی یہاں تک کے پاکستان کو اس کا حق دلوانے کے لیے مرن بھرت یا بھوک ہڑتال کر دی تھی، جس پر اس کو قتل کر دیا گیا۔

اسی طرح ڈیوڈ بن گوریان جو کہ اسرائیل کے بانیوں میں سے تھا اس نے پاکستان کے حوالے سے پیشن گوئی کی تھی کہ'' بین الاقوامی صیہونی تحریک کو کسی طرح بھی پاکستان کے بارے میں غلط فہمی کا شکار نہیں ہونا چاہئیے۔ پاکستان درحقیقت ہمارا اصلی اور حقیقی نظریاتی جواب ہے۔ پاکستان کا ذہنی و فکری سرمایہ اور جنگی و عسکری قوت و کیفیت آگے چل کر کسی بھی وقت ہمارے لیے باعث مصیبت بن سکتی ہے ہمیں اچھی طرح سوچ لینا چاہئے۔

بھارت سے دوستی ہمارے لیے نہ صرف ضروری بلکہ مفید بھی ہے ہمیں اس تاریخی عناد سے لازماً فائدہ اٹھانا چاہیئے جو ہندو پاکستان اور اس میں رہنے والے مسلمانوں کے خلاف رکھتا ہے۔ یہ تاریخی دشمنی ہمارے لیے زبردست سرمایہ ہے۔ لیکن ہماری حکمت عملی ایسی ہونی چاہیئے کہ ہم بین الاقوامی دائروں کے ذریعے ہی بھارت کے ساتھ اپنا ربط وضبط رکھیں۔''

**(یروشلم پوسٹ 9 اگست 1967)**

عالم کفر کو چار حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔

1 عیسائیت 2 یہودیت 3 مشرکین 4 ملحدین

بہت کم لوگوں کو احساس ہوگا کہ پاکستان اس وقت بھی ان چاروں سے بیک وقت برسرِ پیکار ہے اور ان سب کے لیے دردِ سر بنا ہوا ہے۔

مشرکین کی نمائندہ ریاست انڈیا ہے جبکہ یہودیوں کی اسرائیل۔ ان کے خلاف پاکستان کی جنگ سے ہم سب واقف ہیں۔

جدید الحاد کی سب سے بڑی نمائندہ ریاست روس ہے جو اپنے وقت کی سپر پاور تھی۔ جب وہ اپنے الحادی نظریات کو پوری طاقت سے دنیا بھر میں پھیلا رہی تھی، تب پاکستان کے ہاتھوں اپنے انجام کو پہنچی۔

امریکہ بظاہر پاکستان کا اتحادی ہے لیکن اب دنیا جان چکی ہے کہ افغانستان میں امریکہ کو درحقیقت کس کے ہاتھوں شکست کا سامنا ہے۔

یہ پیشن گوئی قدرت اللہ شہابؒ کی کتاب میں بھی موجود ہے، جس کے مطابق جب وہ 1959ء میں یونیسکو کے ایگزیکٹیو بورڈ کے ممبر تھے تو اس وقت ان کے تعلقات ایک یورپی باشندے سے ہوئے جس نے قدرت اللہ شہابؒ کو بتایا کہ'' اگرچہ امریکہ اور روس ایک دوسرے کے حریف ہیں لیکن پاکستان کو دونوں اپنا دشمن سمجھتے ہیں۔''

پھر اس نے وضاحت کی کہ'' یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں کہ پاکستان کی مسلح افواج کا شمار دنیا کی اعلیٰ ترین افواج میں ہوتا ہے اور یہ حقیقت نہ روس کو پسند ہے نہ امریکہ کو۔''

'' روس کی نظریں افغانستان اور پھر بحیرۂ عرب پر ہیں جن کو قابو کرنا پاک فوج کی موجودگی میں ناممکن ہے۔'' (جنرل ضیاء نے اس کو بعد میں سچ

ثابت کردیا)

''جبکہ امریکہ اسرائیل کا حلیف ہے اور جانتا ہے کہ اگر اسرائیل کے خلاف عالم اسلام کی جانب سے عالمی طور پر جہاد کا اعلان ہوا تو پاکستان کی افوج اور نہتی آبادی بھی کسی حکم کا انتظار کیے بغیر اسرائیل پر چڑھ دوڑے گی۔'' (یہ پیشن گوئی غزوہ ہندوالی حدیث میں بھی ہے اور نعمت اللہ شاہ ولیؒ نے بھی یہی بات کی ہے)

اکھنڈ بھارت، گریٹر اسرائیل اور صیہونی تحریک کے راستے کی سب سے بڑی رکاوٹ پاکستان ہے۔ انڈیا پاکستان کی وجہ سے اب تک صرف کشمیر پر قابو نہیں پاسکا۔ اسرائیل نے دو بار آگے بڑھنے کی کوشش کی تو پاکستان کے ہاتھوں رسوا ہوا۔ روس پاکستان کے ہاتھوں اپنے انجام کو پہنچا۔ امریکی جنگی ماہرین کے مطابق امریکہ کی افغانستان میں ناکامی کی وجہ پاکستان ہے!

پاکستان کے ساتھ ایک اور معاملہ بھی عجیب وغریب ہے کہ پاکستان کو نقصان پہنچانے والوں کو اللہ زمین میں ہی نشانِ عبرت بنا دیتا ہے۔ مثلاً سقوط ڈھاکہ کے ذمہ دار سارے کردار، جنہوں نے پاکستان کو توڑا تھا، اللہ نے ان کو، ان کے خاندانوں سمیت مٹا دیا۔

ذوالفقار علی بھٹو کا سارا خاندان غیر طبعی موت مرا اور آج درحقیقت اس کا کوئی نام لیوا موجود نہیں۔ بلاول بھٹو حقیقت میں بلاول زرداری ہے۔

شیخ مجیب الرحمن اپنے پورے خاندان سمیت مارا گیا، صرف اس کی ایک بیٹی باقی بچی۔

اسی طرح اندرا گاندھی نہ صرف خود قتل ہوئی بلکہ اس کا بیٹا راجیو گاندھی بھی قتل ہوا اور دوسرے بیٹے سنجے گاندھی کا **33** سال کی عمر میں جہاز تباہ ہوگیا۔ یوں اس کا پورا خاندان ختم ہوگیا۔

دنیا بھر میں اس وقت عالم اسلام کے خلاف آپریشن ہارنسٹ کے نام سے ایک پراکسی جنگ جاری ہے، جس میں خوارج کے ذریعے اسلامی ملکوں کو بہت تیزی سے تباہ کیا جا رہا ہے۔ پاکستان وہ واحد ملک ہے جہاں اس جنگ میں عالمی قوتوں کو شکست ہوئی ہے اور خوارج کو عملی اور نظریاتی، دونوں محاذوں پر پسپائی کا سامنا ہے۔ پاکستان کے خلاف لڑنے والوں کا کیا حال ہوتا ہے!

طاہر یلدشیف کو روس نے ''شیطان'' کا نام دے رکھا تھا کیونکہ ان کا خیال تھا کہ یہ مرتا نہیں ہے۔ اس شخص کو امریکہ، ازبکستان میں روس کے خلاف سال ہا سال تک استعمال کرتا رہا۔ لیکن اس شخص کو جب پاکستان کے خلاف لانچ کیا گیا تو کچھ ہی عرصے بعد یہ پاک فوج کے ہاتھوں اپنے انجام کو پہنچا۔

اسی طرح سری لنکا کے خلاف لڑنے والی تامل تحریک کے لیڈر پربھاکرن کو لوگ سورج دیوتا کہتے تھے کیونکہ اس کے بارے میں مشہور تھا کہ اس کو موت نہیں آتی۔ لیکن جب ان تاملز نے پاکستان پر لاہور میں حملہ کیا تو جواباً پاک فوج نے سری لنکن فوج کے ساتھ مل کر ان تاملز کے خلاف آپریشن کیا، جس میں وہ سورج دیوتا مارا گیا۔

عجیب بات ہے کہ پاکستان کے خلاف لڑنے والے اکثر خارجیوں کو تین چار سال سے زیادہ کی مہلت نہیں ملتی!

اب اس مضمون کو سمیٹنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ذرا ان ''اتفاقات'' پر غور فرمائیے!

پاکستان آبادی کے لحاظ سے سب سے بڑا اسلامی ملک نہیں لیکن اس کے باوجود دنیا میں سب سے زیادہ نمازی، روزے دار، زکوٰۃ دینے والے، مساجد، علماء، حفاظ اور حاجی پاکستان میں پائے جاتے ہیں۔

پاکستان دنیا میں دعوت وتبلیغ کا سب سے بڑا مرکز ہے۔ پاکستان دنیا میں جہاد کا سب سے بڑا مرکز ہے۔

پاکستان کو اللہ نے دنیا میں سب سے اہم سٹریٹیجک لوکیشن دی ہے اور دنیا کی کئی بڑی سپر طاقتیں بیک وقت کسی نہ کسی طرح پاکستان پر انحصار کرتی ہیں۔ یہی حال پاکستانی سمندر کا بھی ہے، خاص کر گوادر کا۔

پاکستان کو اللہ نے **5** موسم دیے ہیں اور دنیا کا سب سے بڑا نہری

نظام۔ کہا جاتا ہے کہ اگر پاکستان صحیح معنوں میں اپنی زمینوں سے پیداوار لے تو پورے براعظم کی ضروریات پوری کر سکتا ہے۔

پاکستان کے پاس بے پناہ معدنی وسائل ہیں جن میں صرف تھر کا کوئلہ ہی سعودی عرب کے کل تیل کے ذخائر سے زیادہ مالیت کا ہے۔

پاکستان سوئی نہیں بنا سکتا لیکن دنیا کے جدید ترین میزائل بنا چکا ہے۔ پاکستان کے نیوکلئر میزائل پروگرام کا مقابلہ اس وقت دنیا میں صرف امریکہ اور چین کر سکتا ہے۔ باقی ممالک کو اس معاملے میں پاکستان پیچھے چھوڑ چکا ہے۔

کیا یہ سب واقعی محض اتفاقات ہیں؟

پاکستان کے خلاف بے پناہ سازشیں ہونے کے باوجود اب تک اللہ نے اس کو بچایا ہے، کیسے؟ اس پر اگر لکھا جائے تو شاید ایک پوری کتاب کی ضرورت پڑے۔ یہاں 65ء کی جنگ کے واقعات بھی نہیں لکھے جا سکتے جس میں اللہ نے بالکل ویسے پاکستان کی مدد فرمائی تھی جیسے اصحاب بدر کی فرمائی تھی۔

واللہ! پاکستان اللہ کے رازوں میں سے ایک راز ہے۔ یہ محض زمین کا ایک ٹکڑا نہیں بلکہ ایک مقدس امانت ہے۔ اس کے ساتھ آنے والے وقت کے بہت سے اہم ترین معاملات وابستہ ہیں۔ جو شخص اس امانت میں خیانت کرے گا، وہ اللہ کی پکڑ سے نہیں بچ پائے گا!

علامہ اقبالؒ جس کو ایک دنیا اللہ کا ولی مانتی ہے، نے اپنی عمر کا آخری حصہ اس پاکستان کے بارے میں لوگوں کو آگہی دیتے گزار دیا!

صرف ایک مضمون میں پاکستان کے حوالے سے سب کچھ نہیں سمیٹا جا سکتا۔ کوشش کی ہے کہ کچھ چیدہ چیدہ معاملات پر لکھا جائے۔ جس جس ساتھی تک یہ پیغام پہنچ رہا ہے وہ اس کو آگے پہنچا کر اپنا پاکستانی ہونے کا حق ادا کرے۔

## بقیہ: لطیفہ قلب و رُوح کی بیداری

دفعہ کہے یا اللہ تو ظاہری زبان کے ستر ہزار بار یا اللہ کہنے کے برابر درجہ اور ثواب رکھتا ہے۔ اور اسی طرح اگر لطیفہ رُوح ایک دفعہ کہے یا اللہ تو وہ ستر ہزار دفعہ لطیفہ دِل کے اللہ کہنے کے برابر درجہ اور ثواب رکھتا ہے۔ اس حدیث شریف میں رُوح کو ایسے پرندے سے تشبیہ دی گئی ہے جس کے ستر ہزار سر ہیں۔ اور ہر سر میں ستر ہزار زبانیں ہیں۔ سو رُوح کے اس مرغِ لاہوتی کے ذکر کی صحیح مقدار کا اندازہ ظاہری زبان کے مقابلے میں کس خوبی سے اس حدیث شریف کے اندر دکھایا گیا ہے۔ کہ یہ مرغ ہزار داستان ظاہری زبان کے مقابلے میں ستر ہزار زبان سے ذکر کرتا ہے۔ یعنی مادی زبان کے مقابلے میں لطیفہ قلب کے ذکر کا درجہ ستر ہزار گنا ہے۔ اور لطیفہ قلب کی زبان کی نسبت لطیفہ رُوح کے ذکر کا درجہ ستر ہزار گنا ہے۔ غور کا مقام ہے کہ ظاہری ذکر اور قلب اور رُوح کے ذکر کے درمیان کس طرح اس حدیث شریف میں نسبت قائم کی گئی ہے۔ بعض کور چشم نفسانی لوگ آیات اور احادیث مبارکہ کے اندر اس قسم کے استعاروں اور مثالوں کو مبالغے اور ڈھکوسلے خیال کرتے ہیں۔ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے پاک اور جامع کلام حق نظام کو بھلا مادی عقل والے کیا جانیں؟

## 3 اہم گذارشات

- بعض کسٹمرز اکاؤنٹ میں رقم جمع کروانے کے بعد اطلاع نہیں کرتے۔ بعد میں تاریخ یا اکاؤنٹ بتائے بغیر اصرار کرتے ہیں کہ ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ممبر شپ جاری کریں یا سامان بھیجیں، ان سے گذارش ہے کہ مکمل تفصیلات بتائے بغیر ادارہ کسی قسم کے تعاون کیلئے معذرت خواہ ہوگا۔ البتہ رقم، تاریخ اور اکاؤنٹ صحیح بتانے پر آپ کا کام کیا جائے گا۔ رقم جمع کروانے کے فوراً بعد رسید یا sms متعلقہ شعبہ کے نمبر پر واٹس ایپ کریں۔
- بعض ممبران رسالہ نہ ملنے کی اطلاع (رجسٹرڈ ڈاک سے) پورا ماہ گذر جانے کے بعد دیتے ہیں، ان سے گزارش ہے کہ ہر ماہ کی 5 تاریخ تک رسالہ نہ ملنے کی اطلاع کریں۔ پورا ماہ گزر جانے کے بعد ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔
- محکمہ ڈاک سے ڈاک نہ ملنے کی بہت شکایات موصول ہو رہی ہیں۔ لہٰذا ادارہ نے فیصلہ کیا ہے کہ اپنا سامان بذریعہ کوریئر منگوائیں۔ محکمہ ڈاک سے سامان گم ہونے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ شکریہ

# لطیفہ قلب و رُوح کی بیداری

پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

## لطیفہ قلب کی بیداری

لطیفہ نفس سے اعلیٰ اور ارفع شخصیت باطنی لطیفہ قلب یعنی دِل ہے۔ یہ لطیفہ اپنے اندر بہت بڑی وسعت، عظمت، قدرت اور حکمت رکھتا ہے۔ جس طرح جسدِ عنصری کا مغز اور جوہرِ حیات لطیفہ نفس ہے۔ اِسی طرح نفس کا اصلی مغز اور جوہرِ حیات لطیفہ قلب ہے۔ سالک کے وجود میں اللہ تعالیٰ کے فضل اور مرشدِ کریم کے فیض سے جب یہ لطیفہ زندہ ہوجاتا ہے تو سالک عالمِ ناسوت سے نکل کر عالمِ ملکوت میں قدم رکھتا ہے۔ عالمِ ملکوت عالمِ ناسوت کی نسبت اس قدر وسیع اور فراخ ہے جتنا ہمارا یہ تمام مادی جہان، ماں کے تنگ وتاریک رحم کے مقابلے میں طویل اور عریض ہے۔ غرض ماں کے رحم کو اس مادی جہان سے جو نسبت ہے وہی نسبت اس مادی جہان (عالمِ ناسوت) کو عالمِ ملکوت سے ہے۔ غرض لطیفہ قلب کا عالم ملکوت ہے۔ اس عالم میں اس کے ساتھ فرشتے اور اہلِ قلب ارواحِ طیبہ بھی رہتے ہیں۔ مقام اس کا طریقت ہے یعنی شریعت میں تو طالب محض اہلِ گفت وشنید اور صاحبِ قیل وقال ہوتا ہے۔ یعنی اپنے مطلوب اور محبوبِ حقیقی کی صفات اور حالات صرف ذکر اور بیان پر اِکتفا کرتا ہے۔ اور انہیں سُن سُن کر فردبعد از موت وعدہِ وصل وملاقات پر خوش ہوتا ہے۔ اور اس کے انعام واکرام جنت، حُور وقصور کے ذکر اذکار سے دِل کو تسلی دیتا ہے اور اس کے انتظار میں بیٹھا رہتا ہے۔ لیکن طریقت میں سالک اسی دنیا میں اللہ تعالیٰ کی طرف چلنے لگتا ہے۔ یعنی اہل شریعت اہلِ شنید ہوتا ہے۔ اور اہلِ طریقت اہلِ رسید ہوتا ہے۔ اس کی سیر اور چال للہ ہوتی ہے۔ یعنی جو کچھ کرتا ہے اللہ کے لیے کرتا ہے۔

اور اس چال میں بجائے ظاہری بدنی اعمال کے وہ دِل کی نیت اور حضورِ دِل سے کام لیتا ہے۔ طریقت میں دِل کی نیت اور حضورِ قلب کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ اس کا حال میل سے محبت میں تبدیل ہوتا ہے۔ اس لطیفے کے نور کا رنگ زرد ہے اور ذکر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہے اور اسمِ تصور اس کا اللہ ہے۔ جس وقت سالک کا لطیفہ قلب زندہ ہوجاتا ہے۔ تو وہ نفس کے بیضہِ ناسُوتی کو توڑ کر عنقائے قافِ قدس کی طرح عالمِ ملکوت میں اللہ تعالیٰ کے کنگرہِ عرشِ معلیٰ میں اپنا آشیانہ بنالیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر فکر، اس کی تسبیح وتہلیل اور تلاوت، اطاعت، عبادت اور نیک اعمال کا نور اس کی غذا بن جاتی ہے۔ اور اِسی سے اُسے قوت ملتی رہتی ہے۔ خواب وبیداری اور بھوک وسیری اُس کے لیے ایک ہوجاتی ہے۔ اس مقامِ طریقت میں سالک سے کشف وکرامات صادر ہوتے ہیں اور خلقت کی رجوعات ہوجایا کرتی ہے۔ یہاں پیر ومرشد کی راہنمائی اشد ضروری ہوتی ہے۔

## لطیفہ رُوح کی بیداری

ایک حدیثِ پاک میں آیا ہے کہ

"جب کوئی مومن ذکر اللہ کرتے کرتے سوجاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اُس کے ذکر سے عرشِ معلیٰ کے نیچے ایک پرندہ پیدا فرماتا ہے جس کے ستر ہزار سر ہوتے ہیں۔ اور ہر سر میں ستر ہزار زبانیں ہوتی ہیں اور وہ پرندہ ہر زبان سے اُس ذاکر کی طرح اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتا ہے۔ اور اُس ذکر کا ثواب اُس ذاکر مومن کو پہنچتا ہے۔" (عرفان از فقیر نور محمد سروری قادری کلاچی شریف)

اس سے مراد ہے کہ جب کوئی ذاکر زبان سے ذکر کرتے کرتے سوجاتا ہے یا مراقبہ کرتا ہے تو کثرتِ ذکر سے حواس اس کے ذکر کو قلب کے باطنی لطیفے تک پہنچادیتے ہیں۔ اور ذکر نفس سے دِل کی طرف منتقل ہوتا ہے۔ اور زبان بمع دیگر حواس کے نیند اور مراقبے کے وقت چونکہ ذکر سے معطل اور موقوف ہوجاتے ہیں۔ لہٰذا سالک کے دِل کا باطنی لطیفہ اس ذکر کو خواب اور مراقبے کے اندر فوراً اِختیار کرلیتا ہے۔ اور دِل ذکر اللہ سے گویا ہوجاتا ہے۔ سو اس حدیث شریف میں عرش کے نیچے جس پرندے کی طرف اشارہ ہے اس سے مراد لطیفہ رُوح ہے۔ جب دِل کا یہ باطنی لطیفہ ایک (بقیہ ص 9)

# فضائلِ بسم اللہ

مرسلہ: محمد عمر اشرفی سمنانی

صحابی رسول اللہ ﷺ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے کہ ''جو شخص قیامت کے دن جہنم کے انیس فرشتوں کی گرفت سے بچنا چاہتا ہے، وہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا وظیفہ پڑھتا رہے تو اللہ تعالیٰ اسے آگ کے انیس فرشتوں کی پکڑ سے محفوظ فرمائے گا۔'' سبحان اللہ۔

(خطبات سورۂ فاتحہ ص 87، بحوالہ تفسیر ابن قرطبی صفحہ ۴)

## بسم اللہ پر چھہتر ہزار نیکیاں

بسم اللہ کا پڑھنا کارِ ثواب، بسم اللہ کا لکھنا ذریعہ نجات اور بسم اللہ کا وظیفہ باعث برکات ہے۔ اس کی تلاوت کے اجر و ثواب کا ذکر کرتے ہوئے مشہور صحابی رسول حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ:

قال رسول اللہ ﷺ من قرء بسم الله الرحمن الرحيم کتب الله له بكل حرف اربعة الا ف حسنة ومحاعنه اربعة الاف سيئة ورفع له اربعة الاف درجة۔

(تفسیر فتح القدیر ص 19 ج 1)

**ترجمہ:** رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص بسم اللہ الرحمن الرحیم کی تلاوت کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ بسم اللہ کے ہر حرف کے بدلے میں اس کے نامہ اعمال میں چار ہزار نیکیاں درج فرما دیتا ہے اور اس کے چار ہزار گناہ معاف فرما دیتا ہے اور اس کے چار ہزار درجات بلند فرما دیتا ہے۔

## بسم اللہ ہر مشکل سے نکلنے کا وظیفہ

محترم حضرات! ''بسم اللہ الرحمن الرحیم'' پڑھنے سے کام میں برکت، رزق میں وسعت، معاملات میں آسانی، مشکلات سے نجات، پریشانیوں سے چھٹکارا، اللہ تعالیٰ کی رحمت اور رب العزت کی قربت نصیب ہوتی ہے اور بسم اللہ کا وظیفہ کرنے والا مسلمان، اللہ رب العالمین کے اس قدر قریب ہوتا ہے کہ اس سے زیادہ قرب کا تصور ہی نہیں کیا جا سکتا۔

## نا اُمید افراد کیلئے بسم اللہ کا وظیفہ

نبی مکرم ﷺ کے چچا زاد بھائی اور اول مفسر قرآن حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ ذکر فرماتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے نبی محترم ﷺ سے بسم اللہ الرحمن الرحیم کے بارے میں دریافت کیا تو رسول معظم ﷺ نے فرمایا کہ ''بسم اللہ، اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ (خوبصورت ناموں) میں سے ایک نام ہے اور اس کے (پڑھنے والے) اور اللہ تعالیٰ کے بڑے نام کے درمیان اتنا (نہ ہونے کے برابر) ہی فاصلہ ہوتا ہے جتنا آنکھ کی سیاہی اور سفیدی کے درمیان ہوتا ہے۔

یعنی جس طرح آنکھ کی سفیدی اور سیاہی کے درمیان کوئی فاصلہ نہیں ہوتا۔ اسی طرح بسم اللہ کے قاری اور رب تعالیٰ کے تعلق کے درمیان کوئی فاصلہ نہیں ہوتا۔ بسم اللہ کا وظیفہ کرنے والا اپنے منہ سے کلمات بعد میں ادا کرتا ہے، اس کا رب اس کی دعا کو پہلے ہی درجہ قبولیت عطا فرما دیتا ہے۔ سبحان اللہ۔

ایسے لوگ، جن کا گلہ اور شکوہ ہی یہ ہوتا ہے کہ رب العزت ہماری تو سنتا ہی نہیں ہے۔ نعوذ باللہ۔ وہ ''بسم اللہ الرحمن الرحیم'' کو حرزِ جان بنا لیں۔ ان شاء اللہ ان کی دعائیں قبول و منظور ہوں گی۔

(خطبات سورۂ فاتحہ ص 93 تا 94)

## حضرت شاہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان

تفسیر الموسوم بہ فتح العزیز میں حضرت شاہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جب بندہ وضو کرتا ہے، اگر ابتداء میں ''بسم اللہ الرحمن الرحیم'' پڑھتا ہے، جب تک وضو کرتا رہے گا، فرشتے اس کے نامہ اعمال میں نیکیاں لکھتے رہیں گے۔''

# صبح وشام... دونوں وقت پڑھنے کے وظائف

حضرت مولانا مفتی محمود دامت برکاتہم

## ایکسیڈنٹ اور دوسرے حوادثات سے بچنے کی دعا

(صبح شام تین تین مرتبہ پڑھیے)

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ

حضرت ابان بن عثمانؒ (اپنے والد صاحب) حضرت عثمان غنیؓ سے روایت کرتے ہیں کہ:

جو شخص ہر روز صبح، شام یہ کلمات (یعنی اوپر والی دعا) تین مرتبہ پڑھے اس کو کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ (الترغیب: ۱/۶۱۵)

پھر ابان بن عثمانؒ (اس حدیث کے راوی) کو فالج کی بیماری لگ گئی تو جنہوں نے یہ حدیث حضرت ابانؒ سے سنی تھی وہ تعجب سے ان کی طرف دیکھنے لگے۔

تو آپؒ نے فرمایا: ''کیوں اس طرح تعجب سے دیکھتے ہو؟''

''اللہ پاک کی قسم! نہ میں نے تم کو وہ حدیث جھوٹی بیان کی اور نہ مجھے وہ جھوٹ بیان کی گئی۔ (حدیث تو اپنی جگہ بالکل صحیح ہے کہ اس کے پڑھنے سے کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی) لیکن جب اللہ تعالیٰ نے میرے اوپر اپنی تقدیر کو نافذ کرنا چاہا تو میں وہ دعا پڑھنا ہی بھول گیا۔''

(ابوداؤد، کتاب الادب: ۲/۶۹۴)

اور ایک روایت میں ہے کہ اس کے پڑھنے والے پر کوئی اچانک آفت نہیں آتی۔ (ابوداؤد: ۱/۶۹۴)

## دشمنوں اور بلاؤں سے حفاظت

حضور ﷺ سے نقل کی گئی صبح شام کی دو مبارک دعائیں

(ایک مرتبہ)

اَللّٰهُمَّ اِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنْ جَهْدِ الْبَلَاءِ، وَدَرَكِ الشَّقَاءِ، وَسُوءِ الْقَضَاءِ، وَشَمَاتَةِ الْأَعْدَاءِ۔ (مفہوم از بخاری شریف: ۲/۹۳۹)

اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ

(ابن ماجہ: ۲۸۱)

## ہر برائی اور تکلیف سے حفاظت اور ہر تکلیف سے امان کی دعا

(شام کو تین مرتبہ)

أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

قبیلۂ اسلم کے ایک آدمی نے حضور ﷺ سے کہا کہ آج کی رات مجھے نیند نہیں آئی۔

آپ ﷺ نے پوچھا: ''کس وجہ سے؟'' انہوں نے کہا: ''کہا مجھے بچھو نے ڈس لیا۔''

تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اگر شام کو تم نے یہ دعا پڑھ لی ہوتی تو (ان شاء اللہ عزوجل) کوئی چیز تمہیں تکلیف نہ پہنچاتی۔''

(مسلم: ۲/۳۴۷، طبرانی: ج نمبر ۲۶، ۳۳۲/۹۵۵)

**نوٹ** ترمذی شریف کی ایک حدیث میں آیا ہے کہ شام کے وقت تین مرتبہ اس دعا کو پڑھنے سے اس رات میں بخار، زہر (وغیرہ کوئی چیز) نقصان نہیں دے سکتی۔ (ترمذی: ۲/۲۰۰)

اس میں ایک راوی حضرت سہیلؒ فرماتے ہیں: ہمارے گھر والوں نے یہ دعا یاد کر لی، وہ روزانہ رات کو پڑھ لیا کرتے تھے، پس ایک لڑکی کو بچھو نے ڈس لیا تو اس کو اس دعا کی برکت سے کوئی تکلیف نہیں ہوئی۔

**نوٹ** اوراد کی بعض کتابوں میں دیکھا کہ صبح میں بھی یہ دعا تین مرتبہ پڑھ لینا چاہیے۔

# ارشادات حضرت شاہ عبدالعزیزؒ

## مرتب: مولوی ظہیر الدین سید احمد صاحب ولی اللّٰہی

ایک صاحب کے جواب میں آپؒ نے جو ارشاد فرمائے ہیں، ان میں سے ضروری اور مختصر ارشادات کا سلسلہ فروری 2018 سے شروع ہے۔ یہ مضمون اس سلسلے کا آخری مضمون ہے۔

**سوال** سب آفات وبلیات اور دنیوی مکروہات سے محفوظ رہنے کے لیے کچھ ارشاد ہو۔

**جواب** تینتیس آیتیں شام کے بعد پڑھنی چاہئیں اور جو فرصت نہ ہو تو صرف آیۃ الکرسی دس (۱۰) مرتبہ صبح کو پڑھنی چاہیے۔ تینتیس آیتیں یہ ہیں، پانچ آیات شروع سورۂ بقرۃ سے اَلْمُفْلِحُوْنَ تک اور تین آیتیں آیۃ الکرسی سے خٰلِدُوْنَ اور تین آیتیں آخر سورۂ بقرہ کی لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ سے آخر سورۃ تک اور تین آیۃ سورۂ اعراف کی اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ سے اَلْمُحْسِنِيْنَ تک اور دو آیتیں آخر سورۃ بنی اسرائیل کی قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ سے آخر سورۃ تک اور دس آیتیں شروع سورۃ وَالصّٰٓفّٰتِ سے لَّازِبٍ تک اور تین آیتیں سورۂ رحمٰن کی یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ سے فَلَا تَنْتَصِرٰنِ تک اور چار آیتیں سورۃ حشر کی لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ سے آخر تک اور چار آیتیں سورۂ جن کی قُلْ اُوْحِيَ سے شَطَطًا تک۔

**سوال** تسخیر حکام کے لیے کچھ ارشاد ہو کہ ہمیشہ حکامِ زمانہ شفیق و مہربان رہیں اور کسی طرح اذیت نہ دیں۔

**جواب** جب ان کے سامنے جاوے تو یَارَحْمٰنُ كُلِّ شَيْءٍ وَّ رَاحِمَهٗ یَارَحْمٰنُ ستر (۷۰) مرتبہ پڑھ کر اپنے منہ پر دم کر دے اور اپنے گھر میں حکام کے مکان کی طرف متوجہ ہو کر یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ دو سو (۲۰۰) مرتبہ پڑھے اور دعا کرے کہ حق تعالیٰ اس کا دل مسخر کر دے۔ اور یَاعَزِيْزُ کا عمل جو اوپر مذکور ہوا ہے، وہ بھی اس بارے میں مفید ہے۔

**سوال** اکثر خواب میں عجیب وغریب حالات دیکھنے کا اتفاق پر ہوتا ہے کہ بیداری میں اس کے دیکھنے کا کبھی اتفاق نہیں ہوتا ہے بلکہ وہ حالت وہم خیال میں بھی نہیں گذرتی اور وہ خواب باعث کدورت ہوا کرتا ہے۔ اس بارے میں کوئی شے ارشاد ہو۔

**جواب** سوتے وقت قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور آیۃ الکرسی ایک ایک مرتبہ پڑھنا چاہئے اور جو اس سے دفع نہ ہو تو یَاشَدِيْدُ تین (۳) مرتبہ پڑھ کر اپنے بدن پر دم کرنا چاہئے اور سوتے وقت یہ دعا پڑھنی چاہئے:

بِاِسْمِكَ اَللّٰهُمَّ وَضَعْتُ جَنْبِيْ رَبِّكَ اَرْفَعُهٗ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰى اِحْفَظْنِيْ مِنْ نَوْمِيْ جَنْبِيْ بِمَا تَحْفَظُ بِهٖ عِبَادَكَ الصّٰلِحِيْنَ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ۔

**سوال** سفر پر جانے کے لیے کوئی ترکیب اور دعا ارشاد فرمائیے۔

**جواب** سفر کا ارادہ ہو اور روانگی کے لیے مستعد ہو جاوے تو دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ اور یہ دعا پڑھے:

بِسْمِ اللّٰهِ خَرَجْنَا وَبِسْمِ اللّٰهِ وَلَجْنَا عَلٰى رَبِّنَا تَوَكَّلْنَا اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ خَيْرَ الْمَخْرَجِ وَخَيْرَ الْمَوْلَجِ اَللّٰهُمَّ هَوِّنْ عَلَيَّ السَّفَرَ هٰذَا وَاَطْوِلِيَ الْبُعْدَ كُنْ لِّيْ صَاحِبًا فِي السَّفَرِ وَخَلِيْفَةً فِي الْاَهْلِ اَللّٰهُمَّ اَعِذْنِيْ مِنْ وَّعْثَاءِ السَّفَرِ وَكَاٰبَةِ الْمُنْقَلَبِ وَسُوْءِ الْمَنْظَرِ فِي الْمَالِ وَالْاَهْلِ وَالْوَلَدِ اَللّٰهُمَّ زِدْنِيْ فِيْ سَفَرِيْ هٰذَا الْبِرَّ وَالتَّقْوٰى وَمِنَ الْعَمَلِ مَا تَرْضٰى۔

یہ دعا پڑھ کر دائیں ہاتھ کی کلمہ کی انگلی اپنے سر کے اردگرد پھیرے اور اپنے مال واسباب اور جانوروں واحباب کے اردگرد پھیرے اور کہے:

بِسْمِ اللّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَرَالَيْنَا حِصَارٌ وَّمُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ قُفْلٌ وَّمِسْمَارٌ وَخَلْتُ فِيْ حِرْزِ اللّٰهِ وَفِيْ كَنَفِ اللّٰهِ وَفِيْ حِمَايَةِ اللّٰهِ الَّذِيْ هُوَ اَعَزُّ وَاَجَلُّ وَاَكْبَرُ مِمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ۔

اس دعا کے بعد یہ کہے کہ "الٰہی! ببستم دست وپا وزباں وگوش وہوش کسانیکہ مارا بدخواہند وبد ارادہ کنند از دزدان ورہزنان وعیاران وظالمان واشرار خلق از درندگان وگزندگان وچرندگان وپرندگان (بقیہ ص ۳۶)

اسٹاک محدود ہے

# پرنٹڈ روحانی کتب پر 30% سے 70% ڈسکاؤنٹ

یہ پیشکش صرف اگست 2018 تک کیلئے ہے

| کتاب کا نام | مصنف کا نام | عام قیمت | رعائتی قیمت |
|---|---|---|---|
| جادو ٹونے اور مرگی کا علاج | ڈاکٹر عبداللہ | 300 | 180 |
| جواہر خمسہ | شاہ محمد غوث گوالیاری | 180 | 100 |
| پریشانیوں اور مصیبتوں کے حل کے نبوی طریقے اور جدید سائنس | محمد انور بن اختر | 435 | 218 |
| عملیات و تعویذات اور اس کے شرعی احکام | مولانا اشرف علی تھانوی | 200 | 90 |
| بسم اللہ کے فضائل و برکات | مولانا روح اللہ | 250 | 125 |
| عملیات اسمائے ربی | صائمہ راٹھور | 350 | 245 |
| نظر بد کا علاج | ابن اسحق غفاری | 80 | 40 |
| غربت کا خاتمہ | مولانا اظہار الحسن محمود | 200 | 80 |
| علاج قرآنی | عبدالنصیر | 210 | 100 |
| علاج بالقرآن | پیرزادہ مبین ہاشمی | 400 | 200 |
| السحر العجیب فی جلب الحبیب (1) | عبدالفتاح الطوخی | 500 | 350 |
| حروف نورانی | خالد اسحق راٹھور | 400 | 280 |
| جامع الاسماء والصفات | عائلی نقشبندی | 450 | 225 |
| تخریج حدیث اسماء اللہ الحسنیٰ | عائلی نقشبندی | 250 | 125 |
| اسرار النجوم | ملک زاہد محمود اعوان | 350 | 158 |
| عملیات و تعویذات کا انسائیکلوپیڈیا | حافظ عبدالرؤف | 650 | 292 |
| اسلامی وظائف | عبدالسلام بستوی | 250 | 125 |
| معارف الاسماء شرح اسماء الحسنیٰ | سلیمان منصور پوری | 160 | 80 |
| تعبیر نامہ اور جدید سائنس | نذیر انبالوی | 300 | 150 |
| مشکل کشا اعجاز قرآنی حل المشکلات | محمد الیاس عادل | 180 | 90 |
| مفتاح العملیات | محمد الیاس عادل | 300 | 150 |
| سراج العملیات و تعویذات | قبلہ کریم بخش | 250 | 125 |
| سورہ ق سے علاج | علامہ جاوید | 100 | 45 |
| جسمانی بیماریوں کا قرآنی علاج | علامہ جاوید | 350 | 175 |

| کتاب کا نام | مصنف کا نام | عام قیمت | رعائتی قیمت |
|---|---|---|---|
| روحانی بیماریوں کا قرآنی علاج | علامہ جاوید | 250 | 125 |
| عامل کامل | شوکت علی شاکر | 450 | 202 |
| کمالات ہپناٹزم | شوکت علی شاکر | 210 | 95 |
| اسلامی وظائف کا انسائیکلوپیڈیا | سید ذیشان نظامی | 380 | 171 |
| فیضانِ دعا | سید ذیشان نظامی | 350 | 175 |
| اسماء الحسنیٰ عملیات و فضائل | سید ذیشان نظامی | 220 | 110 |
| اسماء الحسنیٰ سے جادو کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 | 180 |
| قرآنی سورتوں سے جادو کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 | 180 |
| ہر بیماری اور پریشانی کا علاج | مولانا محمد الیاس | 300 | 135 |
| ہفتے کے ایام اور ان کی خصوصیات | مولانا روح اللہ | 260 | 130 |
| وایاک نستعین | | 80 | 60 |
| نجومیوں کی سیاہ کاریاں | یحیٰ علی | 250 | 125 |
| مجربات تعویذات و عملیات | شیخ محمود الحسن | 250 | 125 |
| مالی پریشانیوں کا نبوی علاج | مولانا ارسلان بن اختر | 536 | 241 |
| ترتیب ہاشمی سے مجموعہ نرالے عملیات و تعویذات | فقیر محمد ارشد ہاشمی | 400 | 160 |
| مجربات غزالی | امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ | 400 | 180 |
| مشورہ و استخارہ کی اہمیت و فضیلت | مولانا روح اللہ | 200 | 100 |
| مقبول عملیات | حاجی غلام شبیر | 300 | 150 |
| عالمِ ارواح | صفدر شاہین | 40 | 18 |
| علاج قرآنی | سعید بن علی | 160 | 72 |
| عملیات جہانگیری | صوفی شرف الدین | 200 | 133 |
| فضائل توبہ و استغفار | مولانا عاشق الٰہی | 170 | 80 |
| قرآنی سورتیں اور ان سے علاج | محمد علی چراغ | 425 | 213 |
| قرآنی و اسلامی ناموں کی ڈکشنری | | 225 | 150 |
| قرآنی مستجاب دعائیں | مولانا محمد رفیق | 200 | 100 |

**فون پر رابطہ کرکے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا۔**

مکتبۃ العارف، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ 042-35410586 0332-4487877



darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, maktabatulaarif@gmail.com

# عام اجازت والے تعویذات و عملیات

محمد علیم (رکن مجلسِ شوریٰ)

## صرف لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں

جس کے لڑکیاں پیدا ہوں، لڑکا نہ ہوتا ہو تو یہ آیت لکھ کر باندھ دے۔ ان شاء اللہ فرزند پیدا ہوگا۔ آیت یہ ہے:

يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ ِۨ اسْمُهٗ يَحْيٰى ۙ لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ﴿۷﴾ (مریم:۷)

پھر لکھے بِحَقِّ مَرْيَمَ وَ عِيْسٰى ... صَالِحًا طَوِيْلَ الْعُمْرِ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ

مقصد پورا ہونے پر حسبِ حیثیت کچھ پکا کر غریبوں کو کھلائے اور اس کا ایصالِ ثواب حضرت مولانا رحم الٰہی شاہ نقشبندی رحمہ اللہ کو کردے۔

## حاجت پوری ہونے کا خاص عمل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَ تَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ، وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ، وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ، وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ، اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

اگر چالیس (۴۰) دن تک ہر روز ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ ایک جلسہ میں درود تنجینا کو رات کے وقت پڑھیں تو بخدا حاجت بیشک بر آئے گی۔ شک نہ کریں۔

یہ عمل اس حاجت کے لیے پورا کیا جائے، جس کے لیے کئی تدابیر کر چکے ہوں لیکن ناکامی ہو رہی ہو۔ ایک فرد نہ پڑھ سکے تو زیادہ افراد بھی پڑھ سکتے ہیں۔ پڑھتے وقت آداب کا خاص خیال رکھیں۔ خوشبو ضرور جلائیں۔

## خسرہ سے بچاؤ کے لیے

حضرت مولانا حسن الہاشمی دامت برکاتہم تحریر فرماتے ہیں کہ خسرہ سے بچاؤ کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔ اگر یہ نقش باوضو حالت میں لکھ کر خسرہ والے کے گلے میں تعویذ کی شکل میں ڈال دے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور سورۂ فاتحہ کی برکت سے بہت جلد شفاء ہوگی۔ اور اگر مرض کا حملہ ہونے سے پہلے اس تعویذ کو گلے میں ڈال دے تو مرض سے بچاؤ رہے گا۔ اور اگر حملہ ہو بھی گیا تو فوراً آرام آجائے گا۔ اس مقصد کے لیے سورۂ فاتحہ کا یہ نقش بہت مفید ہے۔

۷۸۶

| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ | عَلَيْهِمْ | صِرَاطَ الَّذِيْنَ | وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ |
|---|---|---|---|
| اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ | اِيَّاكَ نَعْبُدُ | رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ | غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ |
| يَوْمِ الدِّيْنِ | اِهْدِنَا | آمین یا اللہ | الرَّحْمٰنِ |
| وَلَا الضَّآلِّيْنَ | الرَّحِيْمِ | مٰلِكِ | الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ |

## لقوہ کا علاج

جس شخص کو لقوے کا عارضہ ہوگیا ہو اسے درج ذیل آیت تحریر کرکے اور تعویذ بنا کر گلے میں ڈالنی چاہیے تو ان شاء اللہ لقوے کے مرض سے شفا ہوگی۔

رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ ﴿۲۵﴾ وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ ﴿۲۶﴾ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ ﴿۲۷﴾ (طٰہٰ:۲۸)

نوٹ: تعویذ لکھتے وقت اعراب نہیں لگانے۔

# عملیاتِ خاص حکیم الامت مجدد ملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ

مرتب: خالد مقبول حفظہ اللہ

## لانتباہ من النوم

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ۔ اِنَّ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَانَتۡ لَهُمۡ جَنّٰتُ الۡفِرۡدَوۡسِ نُزُلًا ﴿۱۰۷﴾ خٰلِدِيۡنَ فِيۡهَا لَا يَبۡغُوۡنَ عَنۡهَا حِوَلًا ﴿۱۰۸﴾ قُلۡ لَّوۡ كَانَ الۡبَحۡرُ مِدَادًا لِّـكَلِمٰتِ رَبِّىۡ لَنَفِدَ الۡبَحۡرُ قَبۡلَ اَنۡ تَنۡفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّىۡ وَلَوۡ جِئۡنَا بِمِثۡلِهٖ مَدَدًا ﴿۱۰۹﴾ قُلۡ اِنَّمَاۤ اَنَا بَشَرٌ مِّثۡلُكُمۡ يُوۡحٰٓى اِلَىَّ اَنَّمَاۤ اِلٰهُكُمۡ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ‌ ۚ فَمَنۡ كَانَ يَرۡجُوۡا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلۡيَعۡمَلۡ عَمَلًا صَالِحًـا وَّلَا يُشۡرِكۡ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖۤ اَحَدًا ﴿۱۱۰﴾ (الکہف:۱۰۷-۱۱۰)

برائے بیداری ہرگاہ کہ خواہد یکبار بوقت خفتن بخواند، ان شاء اللہ تعالیٰ بوقت منوی بیداری خواہد شد، فقط۔

## برائے دفع دشمن

بگیر دکلوخے خام وخواند برآں سہ بار ایں دعا اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجۡعَلُكَ فِیۡ نُحُوۡرِهِمۡ وَنَعُوۡذُ بِكَ مِنۡ شُرُوۡرِهِمۡ وتصور دشمن کند کہ گویا پیش من استادہ است۔ پس برصورت خیالی دشمنِ کلوخ زند ایں عمل ہر روز کند یقین است از رحمت خدا کہ دشمن دفع خواہد شد۔

## برائے ہر بیماری

لایستوی سہ بار ومزمل یک بار وفاتحہ یک بار وقل یا برائے ہر بیماری مجرب است۔

## برائے محبت وغیرہ

باید کہ بعد عشاء دوزانو مودب باستعمال عطریات وخوشبو ایں وردرا سہ صدوشصت (۳۶۰) بار بحضورِ قلب خواند، جمیع حاجات برآید۔

اللھم صلی علی سیدنا محمد سید البشر بشر لا کالبشر بل ھو کالیا۔

(قوت فی الحجر از پرجی صابر علی رامپوری بتاریخ ۹ جمادی الاولی ۱۲۹۵ھ)

## برائے نکالا وغیرہ

برائے نکالا وغیرہ یٰسین تامن المکرمین خواندہ دم کند۔

## برائے تپ ولرزہ

قبل از آمدن بر گولی قند سیاہ بسم اللہ مجریہا تا رحیم خواندہ بخوراند۔

ایضاً۔ ایں آیت موصوف بر چوب کنار یعنی بیری نوشتہ در گلو انداز۔

ایضاً۔ بگیر د برگ پیپل سہ عدد بنویسد برآنہا انا اعطینا مع بسم اللہ ومریض را قبل از آمدن دہد تا آں رابیند وبلیسد تا سہ روز چناں کند۔ ان شاء اللہ رفع شود۔

## برائے حافظہ

آیۃ رب اشرح تا قولی ۲۱ بار بوقت صبح اذا جاء الخ۔

## دیگر برائے طحال

ان اللہ یمسک السموٰت والارض تا غفورا۔ ایا طحال ارجع الی مکانک۔ نوشتہ بر طحال آویزد۔

## برائے دفع رغبت زنا

بگیرد ۷۳ سنگریزہ چوراہہ در آب پاک شستہ بر ہر یک انا اعطینا والٰہی بحق سورۂ کوثر از زنا منحرف شود ومع اول آخر درود شریف یازدہ یازدہ بار باوضو خارج از مسجد خواندہ در زیر چارپائی راغب دفن کند یا در چولہا اندازد۔

نوٹ: اہل علم فائدہ اٹھائیں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔ خ

# عاملین کے مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دارالعمل چشتیہ)

## سارے اعمال بند ہو جاتے ہیں

**سوال** میں نے کئی عمل کیے ہوئے ہیں۔ میرا کوئی استاد نہیں۔ مجھے خواب میں اشارہ ہوتا تھا اور میں وہ عمل کر لیتا تھا۔ میں نے ادارے سے امنت باللہ کا بھی عمل لیا ہوا ہے۔ میری پہلے حاضرات بھی کھلی ہوئی تھی۔ کافی عرصہ سے میرے ساتھ یہ معاملہ ہو رہا ہے کہ مجھ پر بندشیں لگ جاتی ہیں اور میرا کوئی عمل نہیں چلتا۔ امنت باللہ کی تشخیص بھی صحیح نہیں ہوتی۔ میں بندشیں کھلواتا ہوں تو عمل چلتے ہیں۔ پھر بندشیں لگ جاتی ہیں۔ کوئی کہتا ہے کہ جنات پیچھے لگے ہوئے ہیں، کوئی کہتا ہے کہ علاج کی رجعت ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ جادوگروں نے باندھا ہوا ہے۔ میری سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا۔ بڑی مہربانی کہ آپ میرے عمل چیک کر دیں کہ کون کون سے عمل صحیح کام کر رہے ہیں اور کوئی حل بھی تجویز فرما دیں۔ خاص کر امنت باللہ کا عمل بھی صحیح کام کرے اور مزید کون سا عمل میں آپ سے سیکھوں؟ (ح، پوشیدہ)

**جواب** سب سے پہلے تو آپ نے بڑی غلطی کی کہ خواب میں جو اشارے ملے، وہ عمل آپ نے کیے۔ یقیناً ان عملیات سے فائدہ بھی ہوا ہوگا لیکن بعد میں جا کر عموماً یہی حال عاملین کا ہوتا ہے جو آپ کا ہوا ہے۔

میری تشخیص میں آپ کا اپنا سسٹم ہی خراب ہو چکا ہے۔ جس طرح ایک کمپیوٹر کی ہارڈ ڈرائیو (Hard Drive) میں وائرس (Virus) آ جاتا ہے تو جو بھی نیا سافٹ ویئر انسٹال (Install) کیا جاتا ہے، وہ بھی صحیح کام نہیں کرتا، اسی طرح آپ کا بھی معاملہ ہے۔ اس لیے کسی بھی نئے عمل کو سیکھنے کی ضرورت فی الحال نہیں۔ پہلے اپنے علاج پر توجہ دیں اور درج ذیل ہدایات پر عمل کریں:

1. ......سات دن کے لیے ہر قسم کے عمل پڑھنا بند کر دیں۔ کسی قسم کی کوئی مداومت بھی نہیں کرنی۔ ان سات دنوں میں روزانہ ایک مرتبہ سورۂ بقرہ پڑھ کر پانی دم کریں۔ یہ پانی پینا ہے، چھڑکنا ہے اور پاک جگہ پر اپنے اوپر بہائیں یا چھڑکیں۔

2. ......ساتویں دن بعد سوا کلو زردہ بنائیں اور اس پر اکتالیس (۴۱) بار امنت باللہ کا عمل پڑھ کر دم کر دیں اور حفظ و ناظرہ کے مدرسہ میں نابالغ بچوں کو بانٹ دیں۔

3. ......پھر اکیس (۲۱) یوم، روزانہ تین سو تیرہ (۳۱۳) بار امنت باللہ کا عمل پڑھیں۔ اول و آخر سات بار درود شریف۔ اکیسویں دن پھر سوا کلو زردہ بنائیں اور اکتالیس (۴۱) بار امنت باللہ کا عمل پڑھ کر دم کر دیں اور حفظ و ناظرہ کے مدرسہ میں نابالغ بچوں کو بانٹ دیں۔

آپ کا امنت باللہ کا عمل جاری ہو جائے گا۔ اعتماد سے اس عمل کو استعمال کریں۔

4. ......عمل جاری ہونے کے بعد کسی بھی دن رات کو خاص طریقے پر، جو جنات کے حاضر ہونے کے وقت کیا جاتا ہے، اکتالیس (۴۱) بار امنت باللہ کا عمل پڑھیں اور پھر اپنے تمام اعمال کے بارے میں پوچھ لیں۔ آپ کو امنت باللہ کے جنات بتا دیں گے کہ کون کون سے صحیح ہیں اور کون سے خراب ہو چکے ہیں۔

میں نے اب یہ کام چھوڑ دیا ہے کہ لوگوں کے عمل چیک کروں کہ کون سا ٹھیک ہے اور کون سا نہیں۔ جس نے جہاں سے سیکھا ہے، وہ وہیں رابطہ کرے۔ استاد فوت ہو چکا ہے تو اس کا مسئلہ ہے۔ ہماری روحانی درسگاہ سے جو عمل سیکھا ہے، اس کے ہم ذمہ دار ہیں۔ اسی لیے آپ کو امنت باللہ کا عمل جاری کرنے کا طریقہ بتایا ہے۔ باقی عمل آپ پڑھیں یا نہ پڑھیں، یہ آپ کا مسئلہ ہے۔ انسان کو وقت کے ساتھ ساتھ سبق سیکھ لینا چاہیے مگر لوگ یہ چاہتے ہیں کہ سارے عمل ہر وقت پاس رہیں، چاہے خود سے جتنی مرضی غلطیاں ہوتی رہیں۔ بہت سے عاملین کی اس سلسلے میں رہنمائی کر چکا ہوں۔ ان کو مکمل خالی کر کے، ان کے اعمال کو صحیح کر کے ان کو واپس کر چکا ہوں اور آج وہ بہت اچھا کام کر رہے ہیں۔ مگر اب مزید نہیں۔

## روحانی اگربتی برائے حصول برکت

پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں

قیمت: 200 روپے

کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ جادو اور جنات کا معاملہ بھی نہیں ہوتا اور نحوست بھی نہیں ہوتی، پھر بھی بے برکتی نظر آتی ہے۔ اسی طرح جو لوگ یہ چاہتے ہیں کہ مزید برکت بڑھے، خاص کر دکان دار اور کاروباری حضرات، وہ یہ اگربتی استعمال کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کے استعمال سے بے برکتی دور ہوگی اور برکت بڑھے گی۔ ان اگربتیوں پر ایسے کلام کے دم کیے گئے ہیں جو حصول برکت کے لیے نہایت مجرب ہیں۔ حصول برکت میں استعمال ہونے والی اگربتیوں کی کوالٹی بھی اچھی ہے۔ اس وجہ سے ان کا ریٹ بھی زیادہ ہے۔ صبح وشام ایک ایک اگربتی مطلوبہ جگہ پر جلائیں۔

**روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔**
**0334-4312272, 042-35410586**
**darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com**

## روحانی اگربتی برائے دفع نحوست

پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں

قیمت: 200 روپے

نحوست کسی بھی قسم کی ہو، اس جگہ پر رہنے والوں اور اس جگہ پر کاروبار کرنے والوں کو بری طرح متاثر کرتی ہے۔ جس کی وجہ سے مسلسل پریشانیوں کا ہی سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اسی طرح نحس اوقات میں کوئی کام کرنا مجبوری ہے تو اس وقت اس اگربتی کو جلا کر وہ کام کریں۔ ان شاء اللہ، نحس اثرات اس کام پر اثر انداز نہیں ہوں گے۔ ہر طرح کے نحس اثرات اور نحوست کے خاتمے کے لیے اس اگربتی کا استعمال مفید ہے۔ دفع نحوست میں استعمال ہونے والی اگربتیوں کی کوالٹی اچھی ہے۔ اس وجہ سے ان کا ریٹ بھی زیادہ ہے۔ صبح وشام ایک ایک اگربتی متاثرہ جگہ پر جلائیں۔

**روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔**
**0334-4312272, 042-35410586**
**darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com**

## روحانی اگربتی برائے نظر و حسد

پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں

قیمت: 200 روپے

نظر بد جیسے اہم اور خطرناک مرض کے لیے دارالعمل چشتیہ کے عاملین کی ٹیم اور روحانی علاج گاہ کی خاص تیار کردہ اگربتی جو کہ جملہ مقاصد کے لیے انتہائی مفید ثابت ہوتی ہے۔ اگر آپ نظر بد کا شکار ہیں یا آپ نظر و حسد کا شکار ہیں یا آپ کے گھر والے نظر و حسد کا شکار ہیں یا آپ کی دکان نظر بد کی شکار ہے یا آپ کا کاروبار نظر و حسد کا شکار ہے یا آپ کی فیکٹری کسی کی بری نظر یا پھر کسی کے حسد کی زد میں آ گئی ہے یا آپ نظر بد اور حسد کی وجہ سے اپنا سب کچھ کھو چکے ہیں۔ تو آپ کے لیے یہ کراماتی بتی بہت زیادہ فائدہ مند ہو سکتی ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

**روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔**
**0334-4312272, 042-35410586**
**darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com**

## روحانی اگربتی برائے دفع جنات، جادو و ہر قسم بد اثرات

پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں

قیمت: 150 روپے

اس اگربتی پر روحانی علاج گاہ کے عاملین نے کئی ایسے کلاموں کے دم کیے ہیں، جو جادو اور جنات و شیاطین کے بد اثرات دور کرنے میں بہت مفید ہیں۔ تمام دم کرنے والے افراد ان اعمال کے خود بھی عامل ہیں جن کی وجہ سے اگربتیوں کی افادیت مزید بڑھ گئی ہے۔

جادو، جنات، آسیب، شیاطین، نظر بد، حسد، گھر میں بے اتفاقی، لڑائی جھگڑے، گھر کا بھاری پن، گھر میں رہنے والوں میں بے چینی کی کیفیت، گھر سے بھاگنے کو دل کرنا، گھر میں یا جگہ پر تعویذات، انڈے، دال، مٹی، گوشت وغیرہ پڑے ملنا، ڈراؤنے خواب، معاملات میں رکاوٹیں، مسلسل ناکامیاں اور اس طرح کی دیگر کئی علامات کے لیے اس اگربتی کا استعمال بہت مفید ہے۔

روزانہ ایک اگربتی صبح وشام گھر یا جگہ پر جلائی جائے۔ اگر مریض کے لیے بھی استعمال کرنی ہو تو صبح وشام مریض کے پاس جلائیں۔ دیگر تفصیلات اگربتی کے پیکٹ کے ہمراہ دی جائیں گی۔

**روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔**
**0334-4312272, 042-35410586**
**darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com**

# ایک معجزہ نما عمل

ماہر علوم مخفی پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

اس عمل سے ہر صاحب بصیرت ہر مرض کا علاج کر سکتا ہے۔ اور اس عمل سے ہر مطلب کے لیے استفادہ کر سکتا ہے۔ میرے معمولات میں یہ عمل اس طریق سے شامل ہے:

اگر کسی کو آسیب کا خلل ہو، صرع یعنی مرگی کے دورے پڑتے ہوں، جادو کے اثر سے دیوانگی اور جنون ہو گیا ہو، کسی کو جن ستاتا ہو، کوئی مکان آسیب زدہ ہو، اہل خانہ کو آسیب تنگ کرتا ہو، تمام گھر والے کسی وباء میں مبتلا ہو چکے ہوں، کوئی بھی شیطانی خطرہ ہو۔ مثلاً گھر میں پتھر کی کنکریوں کا برسنا، خون کے چھینٹے آنا، گوشت یا غلیظ چیزوں کا آنا، بچوں اور بڑوں کا خواب میں ڈرنا، گھر میں خلل آسیب کی وجہ سے آگ کا لگنا۔ عورتوں کے بچے پیدا ہو کر (مسان، سوکڑا) کی وجہ سے مرجانا وغیرہ۔

ان تمام مسائل کے لیے یہ عمل اپنی مثال آپ ہے۔ طریقہ عمل کچھ یوں ہے کہ سورۃ الرحمٰن کی آیت نمبر 35

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یُرۡسَلُ عَلَیۡکُمَا شُوَاظٌ مِّنۡ نَّارٍ ۬ۙ وَّ نُحَاسٌ فَلَا تَنۡتَصِرٰنِ

کو بسم اللہ کے ساتھ ایک سو ایک (۱۰۱) بار، اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر روغن کنجد پر دم کریں۔ یہ تیل ہزاروں مریضوں کا علاج ہے۔

※※ ...... جس عورت کے بچے پیدا ہو کر مر جاتے ہیں۔ ان بچوں کو پیدا ہونے کے وقت سے خطرہ تک، ہفتہ میں دو بار مالش کریں۔ اور اسی آیت کا نقش ذوالکتابت گلے میں ڈالیں۔

※※ ...... آسیب زدہ مصروع اور مجنون و مسحور کے سر پر اس تیل کی مالش کروائیں اور تعویذ گلے میں ڈالیں۔

※※ ...... جس گھر یا مکان میں آسیب یا جنوں کا خطرہ رہتا ہو، اس گھر میں تعویذ مذکورہ لکھ کر کسی بلند جگہ پر لگا دیں اور گوگل پر تیل مذکورہ لگا کر گھر یا مکان میں گوگل کا بخور روشن کریں۔ ان شاء اللہ وہ گھر نہ صرف جنات و شیاطین کے شر سے محفوظ رہے گا بلکہ سارق و حرق سے بھی محفوظ رہے گا اور کسی بھی طرح کا جادو ایسے گھر میں داخل نہ ہو سکے گا۔

※※ ...... اس آیت کا نقش ذوالکتابت لوح نقرہ پر کندہ کر کے پاس رکھا جائے تو کسی بھی طرح کے جادو کا اثر حاملِ لوح پر نہیں ہوتا۔

**ہر طرح کے جادو، جنات، آسیب، بیماری سے فرد اور جگہ کے علاج کا خاص نورانی عمل**

※※ ...... اگر یہی نقش تانبہ کی لوح پر کندہ کر کے کھیت کے درمیان میں دفن کر دیا جائے تو کھیت کی فصل ہر قسم کے موذی جانوروں سے محفوظ رہے گی۔

غرضیکہ یہ عمل ہر امر میں تیر بہدف ہے، باذن اللہ تعالیٰ۔ لیکن اس عمل کا لطف زکات ادا کئے بغیر نہیں آتا۔ زکات کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ عشاء کے بعد کسی تنہا جگہ پر چار ہزار چھ سو انتیس (4629) مرتبہ پڑھیں اور آخری یوم چار ہزار چھ سو چھیالیس (4646) مرتبہ پڑھیں۔ مدت ریاضت صرف ستائیس (27) یوم ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں اور بعد زکات چند بار آیت کو روزانہ پڑھ لیا کریں۔ نقش ذوالکتابت یہ ہے۔

۷۸۶

| یُرۡسَلُ عَلَیۡکُمَا | شُوَاظٌ مِّنۡ نَّارٍ | وَّ نُحَاسٌ | فَلَا تَنۡتَصِرٰنِ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶ | ۱۳۰۱ | ۴۷۲ | ۱۵۴۷ |
| ۱۳۰۰ | ۱۲۳ | ۱۵۵۰ | ۴۷۳ |
| ۱۵۴۹ | ۴۷۴ | ۱۲۹۹ | ۱۲۴ |

**نوٹ:** اس عمل کی زکات نکالنے کے لیے مصنف مدظلہ سے رابطہ کیا جائے۔

# جشنِ آزادی کے موقع پر روحانی کتب (فوٹو کاپی) آدھی قیمت پر منگوائیں

یہ پیشکش صرف اگست 2018 تک کیلئے ہے

اسٹاک محدود ہے

| کتاب کا نام | مصنف کا نام | عام قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|
| اسرارِ قلمی ڈائری | فقیر اللہ خان | 850 | 425 |
| کرشمۂ رمل | ملازم حسین | 600 | 300 |
| ارتکازِ توجہ | شاد گیلانی | 340 | 170 |
| جفر الجامع خافیہ | شاد گیلانی | 240 | 120 |
| روحانی ایکسرے | شاد گیلانی | 350 | 180 |
| خزینۂ رمل | شاد گیلانی | 240 | 120 |
| حاجت روا | بزرگانِ دین | 470 | 240 |
| لوحِ تسخیر ہمزاد | بادارتن چند ملہوترہ | 300 | 150 |
| عملیاتِ بخاری (دوم) | صفدر شاہ بخاری | 500 | 250 |
| بیاضِ غوثیہ (اول) | محمد سلیم قادری | 850 | 425 |
| عملیاتِ ضروری عرف مجرباتِ فقیری | زاہد سلامتپوری | 510 | 260 |
| تحفۃ الغرائب | محمد ابن شیخ محمد یار | 255 | 130 |
| بوستانِ طلسمات | علامہ محمد رفیق زاہد | 850 | 425 |
| کاتبِ تقدیر | پنڈت گردھاری لعل | 385 | 200 |
| علم النفس | شفق رامپوری | 250 | 125 |
| سیرِ رمل | شاد گیلانی | 300 | 150 |
| سرچشمۂ حیات | فیروز نظامی | 400 | 200 |
| عالمِ ارواح (اول) | | 300 | 150 |
| اصطلاح العملیات | رضی حسین جونپوری | 250 | 125 |
| تصرفاتِ اسمِ اعظم | محبوب علی شاہ | 240 | 120 |
| میدان الرمل | سید ابوالحسن | 470 | 240 |
| تاجِ خوش خیال | حکیم شفیق الحسن | 500 | 250 |
| مفتاح العملیات، عملیاتِ عشق | حکیم محمد عزیز | 450 | 225 |
| سرتاج قلمی ڈائری | سید روشن علی | 510 | 260 |
| خفیہ بیاضِ زاہدی | عامل زاہد سلامتپوری | 800 | 400 |
| انکشافاتِ غیبی من موہنی | حکیم کرم حسین | 550 | 275 |
| ہوامع شرح حزب البحر | شاہ ولی اللہ دہلوی | 350 | 175 |
| کشف الحب مع مجرباتِ سلیمانی | پیر محمد شاہ بخاری | 240 | 120 |
| بیاضِ قلندری | فیصل حمید | 600 | 300 |
| سانس | شاد گیلانی | 240 | 120 |
| اعمالِ حب و تسخیر | حکیم عبدالعزیز | 250 | 125 |
| عملیاتِ آسیب عرف شفاء الامراض (اول) | حکیم عبدالغفار چشتی | 270 | 140 |
| بحر العملیات (کامل 3 حصے) | سید علی مہدی نقوی | 850 | 425 |
| بیاضِ فیصل | فیصل حمید | 500 | 250 |
| شموس الانوار (کنوز الاسرار) | ابن الحاج تلمسانی | 450 | 225 |
| اعمالِ دعائے برہتیہ | | 150 | 75 |
| آزمودہ قلمی ڈائری | فقیر خیر محمد | 500 | 250 |
| دل موہنی | عبداللہ شاہ بخاری | 800 | 400 |
| تحفہ نایاب شہپر قلندر | سید شائق جعفری | 640 | 320 |
| جادوگروں کا بادشاہ | | 380 | 190 |
| غنیۃ العاملین | زاہد سلامتپوری | 850 | 425 |
| فالنامہ قرآنی | مولانا ارشد کربلائی | 200 | 100 |
| اسرار الاعداد (دوم) | فقیر حسین النقوی | 300 | 150 |
| چشمۂ طلسم و بحرِ طلسم | رام داس بھاٹیہ | 400 | 200 |
| کتاب المبین المعروف سورہ یاسین | قاضی محمد کرم حسین | 240 | 120 |
| امتیاز الرمل | امتیاز علی خان | 680 | 340 |
| کلید الحوائج | محمد شریف سعدی | 1050 | 525 |
| چلتا جادو | حکیم رام کشن | 320 | 160 |
| مراقبہ | ڈاکٹر حشمت جاہ | 410 | 210 |
| غوثیہ قلمی ڈائری | محمد سلیم قادری | 850 | 425 |
| مجرباتِ کاملین | میاں شفیق حسین | 950 | 475 |
| عملیاتِ نورانی (4 حصے) | حکیم سید محمود الحسن | 725 | 360 |

**فون پر رابطہ کرکے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا۔**

مکتبۃ العارف، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ 042-35410586    0332-4487877 

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, maktabatulaarif@gmail.com

darulamal.org/multimedia

# تسخیر سندونی کے مخفی اعمال

ماہرِ علومِ مخفی پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

## (۱) عملِ سندونی

یہ عمل کتاب ''انوارِ احمدیہ'' سے لیا گیا ہے، عمل یہ ہے:

رَھِیْنَ ۔ نَسْرِیْنَ ۔ بَرِیْنَ اَکَجَّ اَکَجَّ سَرِ سَنْدُوْنِیْ اُومِ بَتْ بَھتْ سَوَاھَا ثُمَّ بُدُّوْحُ۔

اسے ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھیں پھر مندرجہ ذیل کو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ بِحَقِّ یَا غَوْثَ الثَّقَلَیْنِ وَ یَا قُطْبَ رَبَّانِیْ سَیِّدِ عَبْدِ الْقَادِرْ جِیْلَانِیْ اُحْضُرِیْ السَّاعَۃَ بِاِذْنِ اللّٰہِ اُحْضُرِیْ السَّاعَۃَ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَ بِحَقِّ یَا شَیْخ عَبْدِ الْقَادِرْ شَیْئًا لِلّٰہِ اَغِثْنِیْ بِاِذْنِ اللّٰہِ یَا فَتَّاحُ۔

عورج ماہ میں متواتر تین رات تک خلوت کی جگہ عمل کریں اور باحصار عمل کریں۔ بخور صرف اگربتی کا روشن کریں۔ تین رات میں سندونی حاضر ہوگی۔

## (۲) عملِ سندونی

عروج ماہ میں جمعرات کا دن گزار کر شبِ جمعہ کو عمل کریں۔ پہلے غسل کریں پھر وضو کریں۔ چُھری سے الگ مکان میں حصار کر کے بیٹھ جائیں۔ حصار کے لیے آیت الکرسی پھر چاروں قل ایک ایک (۱،۱) مرتبہ پڑھیں۔ آپ کا لباس پاکیزہ اور معطر ہو۔ بخور کے لیے صندل، عود اور لوبان استعمال کریں۔ عمل پندرہ سو (۱۵۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ تمام شب بیداری رہے۔ عمل پڑھتے وقت مٹی کے نئے چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر روشن کریں۔ ایک ہی رات میں سندونی حاضر ہوگی۔ سندونی اس عمل میں اکثر برہنہ حاضر ہوتی ہے۔ اگر چھوٹی ہو تو بیٹی کہہ کر پکاریں۔ جوان ہو تو بیوی کہیں۔ اگر بوڑھی نظر آئے تو ماں کہیں اور اُس سے تین بار قول وقرار کر لیں اور دوبارہ حاضری کا طریقہ بھی پوچھ لیں۔

پڑھنے والا عمل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ رِحِیْنَ نَشْرِیْنَ سَفْرِیْنَ اَکَجَّ اَکَجَّ سَرِ سَنْدُوْنِیْ اُومِ بَتْ مَھتْ سَوَاھَا ثُمَّ یَا بَدُّوْحُ یَا غَوْثَ الثَّقَلَیْنِ قُطْبَ رَبَّانِیْ سَیِّدِنَا عَبْدِ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ اُحْضُرِیْ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

## (۳) عملِ سندونی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ رَھِیْنَا سَرِیْنَا سَفْرِیْنَا کَجْ اُوْ کَجْ پَٹْ بَھتْ سَوَاھَا بَدُّوْحُ یَا غَوْثَ الثَّقَلَیْنِ قُطْبَ رَبَّانِیْ سَیِّدْ اَبَا صَالِحْ جِیْلَانِیْ اُحْضُرِیْ بِاِذْنِ اللّٰہِ وَ اُحْضُرِیْ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

الگ مکان میں نوچندے بدھ سے شروع کریں۔ جمعرات اور جمعہ تک تین رات روزانہ گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ تیسری رات سندونی حاضر ہوگی۔ شرائط وغیرہ طے کر لیں اور حاضری کا طریقہ بھی پوچھ لیں۔

## جہنم سے چھٹکارے کا وظیفہ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَصْبَحْتُ اُشْھِدُكَ وَ اُشْھِدُ حَمَلَةَ عَرْشِكَ وَ مَلَآئِكَتَكَ وَ جَمِيْعَ خَلْقِكَ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ

**فضیلت:** حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص اس دعا کو صبح چار مرتبہ پڑھ لے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے پورے بدن کو جہنم سے آزادی عطا فرمائیں گے۔'' (ابوداؤد: ۲/۶۹۱)

اور شام کو یہ دعا چار مرتبہ اس طرح پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَمْسَيْتُ اُشْھِدُكَ وَ اُشْھِدُ حَمَلَةَ عَرْشِكَ وَ مَلَآئِكَتَكَ وَ جَمِيْعَ خَلْقِكَ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ

# روحانی مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## پسند کی شادی کا معاملہ حل نہیں ہو رہا

سوال میں کافی عرصہ سے عمل کر رہی ہوں اور مختلف عاملین سے عمل کروائے بھی ہیں۔ آپ کے پاس سے بھی اس مسئلے کے لیے آتے ہوئے دو سال ہو گئے ہیں۔ مہربانی فرمائیں، میں عمل کر کے تنگ آ گئی ہوں۔ آپ خود کچھ کریں تا کہ میرا مسئلہ حل ہو جائے۔ لڑکا تو راضی ہے مگر اس کی والدہ خاندان سے باہر شادی کرنے پر راضی نہیں۔ (آ، پوشیدہ)

جواب محترمہ! آپ کے ساتھ پہلے معاملہ اثرات کا تھا۔ پھر بیچ میں کافی وقفہ رہا۔ پھر آپ نے عمل شروع کیا تو پھر اثرات کا معاملہ سامنے آ گیا۔ اب آپ کا اثرات کا معاملہ بالکل ختم ہے۔ اب آپ کو جو عمل بتائے گئے ہیں، وہ پابندی سے کریں۔ نیز اس طرح کے معاملات میں صحیح لائحہ عمل نہ کیا جائے تو پھر فائدہ نہیں ہوتا۔

سب سے پہلے یہ دیکھا جاتا ہے کہ طالب اور مطلوب پر کسی قسم کے بد اثرات نہ ہوں ورنہ عموماً ناکامی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ دوسرا کام یہ کہ اگر لڑکا راضی ہے تو اس پر حب کا عمل کرنے کی ضرورت نہیں۔ عمل تو والدہ کے لیے کیے جائیں۔ حب اور تسخیر...... دونوں طرح کے عمل کرنے ہوں گے۔ ساتھ ہی کوئی ایک بڑا عمل حاجت والا بھی کیا جائے تا کہ غیبی مدد بھی حاصل ہوتی رہے۔

ایک طریقہ خود عمل کرنے کا ہے اور ایک عامل سے عمل کروانے کا۔ میں نے آپ سے پہلے بھی معذرت کی تھی اور اب بھی کرتا ہوں کہ وقت کی کمی کی وجہ سے اب میں یہ کام نہیں کرتا۔ دس سال سے زائد ہو گیا ہے۔ میرے شاگرد کرتے ہیں مگر میں کسی کی بھی ذمہ داری نہیں لیتا۔ میں صاف کہتا ہوں آپ بات کر کے معاملہ طے کر لیں۔ رقم کی ادائیگی سے قبل لازمی استخارہ کر لیں۔ اگر استخارے میں مثبت جواب ملے تو رقم کی ادائیگی کریں۔ کیونکہ اس سلسلے میں میری یا ہمارے ادارے کی کوئی ذمہ داری نہیں۔

ایک بات مزید بتاتا چلوں کہ کسی کو وقتی طور پر راضی کرانا کوئی زیادہ مشکل کام نہیں ہوتا۔ جنات مسلط کر دیے جائیں تو وقتی طور پر یہ کام ہو سکتا ہے۔ مگر میرا شادی کے بارے میں تجربہ یہ ہے کہ قسمت کا لکھا ہی پورا ہوتا ہے۔ میں ایک اپنا واقعہ عرض کرتا ہوں۔ لڑکا لڑکی راضی تھے۔ دونوں کے والدین راضی نہیں تھے۔ میری لڑکا اور لڑکی سے بات ہوئی۔ دونوں کی رضامندی دیکھتے ہوئے عمل کیا۔ اللہ جل جلالہ نے عزت رکھی اور دونوں کے والدین راضی ہو گئے۔ یہ پندرہ سولہ سال قبل کی بات ہے۔ اس وقت خود عمل کرتا تھا۔ مگر شادی کی تاریخ سے چند دن قبل کسی وجہ پر دونوں میں جھگڑا ہوا اور اتنا بڑھ گیا کہ رشتہ ہی ٹوٹ گیا۔ اللہ جل جلالہ نے میری بھی عزت رکھ لی کہ جو کام لیا تھا، وہ پورا ہوا اور دوسری طرف تقدیر بھی پوری ہوئی کہ ان کی شادی نہیں ہوئی۔

آپ کے معاملے میں جو روحانی رہنمائی حاصل کی ہے، اس کے مطابق ابھی قدرت کو منظور نہیں ہے۔ جتنی مرضی کوشش کر لیں، جو کام اللہ جل جلالہ کو منظور نہ ہو، وہ نہیں ہو سکتا۔ ابھی آزمائش ہے یعنی دیر ہے۔ واللہ اعلم

*......*......*......*

## شوہر سے طلاق چاہتی ہوں

سوال میرے دو بچے ہیں۔ میرے شوہر کی عمر مجھ سے تقریباً دگنی ہے۔ وہ ہر وقت مجھ سے لڑتے رہتے ہیں۔ میں بہت تنگ آ گئی ہوں۔ مجھے کوئی اور پسند ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ میرے شوہر مجھے طلاق دے دیں۔ جس شخص کو میں پسند کرتی ہوں، وہ مجھ سے شادی کرنے پر آمادہ ہے۔ میری مدد کریں۔ (پوشیدہ)

جواب محترمہ! ہماری روحانی علاج گاہ میں ایسے کئی اعمال ہیں، جو شوہر سے طلاق لینے کے لیے کیے جاتے ہیں مگر صرف اور صرف اُس وقت، جب کسی مستند مفتی کا تحریری فتویٰ موجود ہو۔ آپ نے جو دو باتیں ذکر کی ہیں کہ ان کی عمر زیادہ ہے اور ہر وقت لڑتے رہتے ہیں، میرے خیال (بقیہ ص 30)

# تربیت العاملین

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دارالعمل چشتیہ)

## تعویذ استعمال کیے بغیر کب تک رکھ سکتے ہیں؟

**سوال** ایک سائلہ نے سوال کیا ہے کہ وہ آج کل آسٹریلیا سے پاکستان آئی ہوئی ہے۔ وہ مجھ سے اولادِ نرینہ کا تعویذ لینا چاہ رہی ہے۔ وہ حاملہ بھی نہیں۔ اب پتہ نہیں کب حاملہ ہوگی۔ کیا میں تعویذ دے دوں؟ کیا تین چار ماہ تعویذ کو بغیر استعمال کیے، رکھ سکتے ہیں؟ چند دنوں میں وہ واپس آسٹریلیا چلی جائے گی اور پھر تعویذ بھجوانا ممکن نہ ہوگا کیونکہ وہ سسرال میں کسی کو نہیں بتانا چاہتی۔ (ع، لاہور)

**جواب** یہ بات یاد رکھیں کہ جب تعویذ تیار ہوجاتا ہے تو وہ فوری طور پر قابلِ استعمال ہوجاتا ہے۔ آسانی سے سمجھنے کے لیے تصور کریں کہ اس میں سے مثبت لہریں خارج ہونا شروع ہوجاتی ہیں۔ جس سے جتنی جلدی سائل فائدہ اٹھائے، اتنا ہی بہتر ہوتا ہے۔ اب اگر آپ کے کیس میں سائلہ حاملہ ہی نہیں تو وہ گھر میں کہیں لے جا کر رکھ دے گی۔ جب حاملہ ہوگی، تو ہی پہنے گی یا پاس رکھے گی۔ اس سے پہلے اللہ جل جلالہٗ کو معلوم ہے کہ کب تک اس کو انتظار کرنا پڑے گا۔ ایسے میں تعویذ کا اثر آہستہ آہستہ کم ہوتا جائے گا۔ یہ ممکن نہیں کہ تعویذ کا اثر ویسا ہی رہے جیسا تعویذ بنتے وقت تھا۔

اب سوال یہ ہے کہ کیا کیا جائے کہ تعویذ کا اثر برقرار رہے تاکہ جب استعمال کا وقت آئے تو تعویذ کو استعمال کیا جاسکے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ آپ سائلہ کو تعویذ والا وظیفہ پڑھنے کو دیں۔ کم از کم ہفتہ میں دو بار پڑھ کر تعویذ پر دم کرتی رہیں۔ ان شاء اللہ، تعویذ کے اثر میں کوئی کمی نہ ہوگی۔

*........*........*........*

## رسالے میں چھپنے والے حاضرات کے عمل کی اجازت

**سوال** ماہنامہ خزینۂ روحانیات نومبر 2017 میں قیصر احمد صاحب کا ایک مضمون حاضرات پر تھا۔ اس میں سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ والے حاضرات کے عمل کی اجازت درکار ہے۔ (ی، اٹک)

**جواب** حاضرات کا کوئی بھی عمل ہو، اس عمل کے اگر آپ عامل ہوں گے تو حاضرات کے جوابات کافی حد تک صحیح ملیں گے اور شیاطین اور شریر جنات کی مداخلت کا معاملہ کم از کم ہوگا۔ اس اصول کے تحت اگر آپ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کے عامل ہیں یا آپ کے ورد میں یہ آیت ہے یا سورۂ یٰسین آپ عرصہ سے روزانہ پڑھ رہے ہیں تو پھر اس عمل کی اجازت ہے۔

اگر ایسا معاملہ نہیں تو پھر یاد رکھیں کہ ایسے حاضرات کا عمل کرنا، جس کے آپ عامل نہیں، اس میں عموماً حاضرات صحیح نہیں ہوتی۔ جو عامل مضبوط ہوتے ہیں، کئی بڑے اعمال کیے ہوتے ہیں، وہ اس سے مستثنیٰ ہیں۔ ان کی روحانی قوت کی وجہ سے حاضرات کے عمل میں کامیابی ہوجاتی ہے، اگرچہ انہوں نے وہ عمل بھی نہیں کیا ہوتا۔

*........*........*........*

## چلہ کے اختتام پر مرغی کا گوشت دے سکتے ہیں؟

**سوال** میرا چہل کاف کا تیسرے درجہ کا چلہ مکمل ہوگیا ہے۔ کیا میں مرغی کا گوشت دے سکتا ہوں؟ (م، اسلام آباد)

**جواب** مرغی کا گوشت نہیں دے سکتے۔ یاد رکھیں کہ جب بھی کہیں گوشت دینے کا لکھا ہوگا، اس سے مراد بڑا یا چھوٹا گوشت (گائے/بکری) مراد ہوتا ہے۔ ہمیشہ بہتر چھوٹا گوشت ہی دینا ہوتا ہے۔

جب بھی چلہ کشی کریں، اس کو شروع کرنے سے پہلے تمام باتیں اچھی طرح معلوم کرلیا کریں۔ آپ کو چلہ کشی کرنے کی تفصیل کا پرچہ دیا جاتا ہے۔ اس میں جو بات سمجھ نہیں آتی، وہ وقت پر پوچھا کریں تاکہ کسی قسم کی کمی نہ رہ جائے۔

*........*........*........*

# علم الاعداد سے سوال کے جواب

حضرت مولانا حسن الہاشی دامت برکاتہم

## بیمار یا غائب کا حال معلوم کرنا کہ کیسا ہے یا کیسا رہے گا؟

سب سے پہلے یہ معلوم کریں کہ مفرور کس روز غائب ہوا ہے یا بیمار کس دن بیمار ہوا ہے۔ پھر اس کے نام اور اس کی ماں کے نام کے اعداد جمع کر کے جتنی تاریخی قمری گزری ہوں، وہ بھی جمع کریں اور ۲۰ مزید اس میں بڑھا کر ۳۰ سے تقسیم کر دیں۔ پھر لوح نفی اور لوح اثبات کو دیکھیں۔ اگر باقی عدد لوح نفی میں ہے تو سمجھ لیں کہ غائب ختم ہو چکا ہے یا بیمار ختم ہو جائے گا۔ اگر باقی عدد لوح اثبات میں ہے تو سمجھ لیں کہ غائب زندہ ہے یا مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ اگر ۱۵ تاریخ کو بیمار ہوا ہے یا فرار ہوا ہے اور ۲۸ تاریخ کو دیکھنا ہے تو ۱۳ عدد بڑھائے جائیں گے۔ اگر اسی دن دیکھنا ہے، جس دن گیا ہے تو جو تاریخ موجود ہو، اس کا اضافہ کریں گے۔ مثلاً حمید ابن رشید کے بارے میں معلوم کرنا ہے کہ وہ صحت مند ہو جائے گا یا نہیں جبکہ حمید ۳ تاریخ کو بیمار ہوا تھا اور ۲۷ تاریخ کو اس کے بارے میں اندازہ کرنا ہے تو اندازہ کرنے کے لئے اس طرح حساب بنائیں گے۔

| نام | اعداد |
|---|---|
| حمید | ۶۲ |
| رشید | ۵۱۴ |
| تاریخیں بڑھائی گئیں | ۲۴ |
| اضافہ | ۲۰ |
| ٹوٹل | ۶۲۰ |

نقش ہے

۶۲۰ کو ۳۰ سے تقسیم کیا تو ۲۰ بچے۔ ۲۰ لوح اثبات میں ہے۔ اس طرح یہ اندازہ ہوا کہ حمید ابن رشید بیماری سے نجات حاصل کر لے گا۔

لوح نفی

| ۴ | ۸ | ۱۲ | ۲۱ | ۲۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۹ | ۱۵ | ۲۴ | ۲۹ |
| ۶ | ۱۰ | ۱۸ | ۲۵ | ۳۰ |

لوح اثبات

| ۱ | ۷ | ۱۴ | ۱۹ | ۲۳ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۱ | ۱۶ | ۲۰ | ۲۶ |
| ۳ | ۱۳ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۸ |

# زوجین کی نفرت و جھگڑے کا علاج

ذیشان نظامی (جہلم)

۱ اگر کسی نے سحر کے ذریعہ میاں بیوی میں نفرت کر دی ہو۔ شوہر اپنی بیوی کو نظر میں نہ لاتا ہو، یا بیوی اپنے شوہر کو نفرت کی نظر سے دیکھتی ہو، تو یہ نقش لکھ کر اس کے گرد (فَلَمَّا رَاَیْنَهٗ اَكْبَرْنَهٗ) سے (كَرِيْمٌ) تک اور (فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ) سے (مُجْرِمُوْنَ) تک جب طالع برج حمل میں ہو تو لکھیں اور دونوں کو پلائیں۔

۷۸۶

| وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ |
|---|---|---|---|
| وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ |
| وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ |
| وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ | وَدُوْدُ |

۲ اگر کوئی عورت بہت زیادہ لڑتی ہو تو کسی شیریں پھل کے سات (۷) دانوں پر اسماء قمر لکھ کر کھلا دیں اور عورت کے گلے میں اوپر والا نقش زعفران اور گلاب سے لکھ کر ڈالیں۔ یہ شکایت دفع ہو جائے گی۔

# ''سورۂ یٰس'' سے ہر قسم کے بد اثرات (نظرِ بد، جادو ٹونہ، جنات، شیاطین اور آسیب) سے نجات حاصل کریں

خالد مقبول (سرپرست دارالعمل چشتیہ)

نظرِ بد، جادو اور جنات (جنات/ آسیب/ شیاطین) کے اثرات اگر کسی کی بھی زندگی میں آ جائیں، چاہے جسم پر ہوں یا جگہ پر...... تو اس کی زندگی میں مختلف قسم کی پریشانیاں، مصیبتیں، نقصانات، آفات و بلیّات اور طرح طرح کے مسائل گھیرا ڈال دیتے ہیں۔ مختلف بیماریاں جو ٹھیک ہونے کا نام نہیں لیتیں۔ ایک قسم کی منفی زندگی کا آغاز شروع ہو جاتا ہے جس کا واحد علاج ان بد اثرات کا خاتمہ ہے جو صرف اور صرف روحانی علاج سے ہی ممکن ہے۔

''سورۂ یٰس'' کا عمل ہر قسم کے بد اثرات کو ختم کرنے کا خاص عمل ہے۔ یہ سورت قرآن کا دل ہے۔ اس عمل سے اگر صحیح رہنمائی اور اجازت کے ساتھ روحانی علاج کیا جائے تو بہت جلد برے اثرات سے نجات مل جاتی ہے۔ اور ساتھ ساتھ برکت بھی حاصل ہوتی ہے۔

روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ ۱۹۹۶ سے روحانی علاج کی خدمات فراہم کر رہی ہے۔ روحانی علاج گاہ کے روحانی معالجین عرصہ سے مریضوں کی ماہرانہ طرز پر رہنمائی میں مصروف ہیں۔ اگر آپ بھی درج ذیل طریقے پر استعمال کریں گے تو ہر قسم کے بد اثرات سے خود بھی نجات حاصل کریں گے اور اپنی رہائشی یا کاروباری جگہ پر سے بھی برے اثرات کو دور کریں گے۔ اس عمل کو بغیر اجازت نہ کریں کیونکہ جادو جنات کا علاج کرنا ایک طرح کی جنگ کرنا ہوتا ہے۔ دارالعمل چشتیہ کے سرپرست جناب خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ سے اجازت حاصل کریں اور پھر ہر قسم کے بد اثرات کو اپنی آنکھوں سے ختم ہوتا دیکھیں۔ اجازت سے عمل کرنے والے کے پیچھے غیبی روحانی مدد بھی آ جاتی ہے جس سے رجعت اور نقصان کا خطرہ بہت کم ہو جاتا ہے۔

اس طریقۂ علاج کا دارومدار مریض اور جگہ کی روحانی تشخیص پر ہے، جو کپڑے کے ذریعے کی جاتی ہے۔ روحانی تشخیص کے لیے الگ سے تفصیل دی گئی ہے۔ انٹرنیٹ پر اس لنک (goo.gl/dEHBJw) پر جا کر دیکھی جا سکتی ہے۔ جیسا تشخیص کے طریقے میں لکھا گیا ہے، ویسا ہی کیا جائے اور جو فرق آئے، اس کے مطابق درج ذیل جدول میں دیکھ کر ''سورۂ یٰس'' پڑھنے کی تعداد معلوم کر لی جائے۔ یہ تعداد ایک ہفتہ پڑھنی ہے۔ پھر دوبارہ تشخیص کرنی ہے۔

- اگر ایک چوتھائی انگلی کا فرق نکلے تو تعداد ''1'' ہوگی۔
- اگر آدھی انگلی کا فرق نکلے تو تعداد ''3'' ہوگی۔
- اگر پونی (تین چوتھائی) انگلی کا فرق نکلے تو تعداد ''5'' ہوگی۔
- اگر ایک انگلی کا فرق نکلے تو تعداد ''7'' ہوگی۔
- اگر سوا انگلی کا فرق نکلے تو تعداد ''9'' ہوگی۔
- اگر ڈیڑھ انگلی یا زائد کا فرق نکلے تو تعداد ''11'' ہوگی۔

**طریقۂ علاج:** علاج شروع کرنے سے قبل زیادہ سا پانی، چینی، نمک، آٹا، جسم پر ملنے کا تیل اور اچھی کوالٹی کی اگربتیاں یا بخور رکھ لیا جائے۔ عمل پڑھنے کا وقت بعد فجر اور بعد عصر ہے۔ مطلوبہ تعداد مریض کے سامنے پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے اور ساتھ ہی اشیاء پر بھی دم کیا جائے۔ اگر مریض خود پڑھے تو بہت زیادہ اور جلد فائدہ ہوگا۔ روحانی دکان (0334-4312272) سے روحانی چینی، نمک، دفع جادو جنات اگربتی/ بخور اور تیل منگوا کر، اگر ان پر دم کیا جائے تو بہت فائدہ ہوگا۔ اشیاء استعمال کرنے کی تفصیل یہ ہے:

**پانی:** مریض نے سات اوقات یہ پانی پینا ہے۔ صبح نہار منہ، ہر نماز کے بعد اور رات کو سوتے وقت۔ ادویات بھی اسی پانی سے لینی ہیں۔ دوسرا کام

یہ کرنا ہے کہ سپرے والی بوتل میں پانی ڈال کر صبح دم کرنے کے بعد اور شام کو دم کرنے کے بعد پورے گھر کے پاک کونوں اور دیواروں پر چھڑکنا ہے۔

**چینی، نمک، آٹا:** روزانہ تھوڑا سا نکال کر دم کر کے واپس ڈال دیں اور روزمرہ ضرورت کے مطابق استعمال کریں۔

**جسم پر ملنے کا تیل:** ایسے مریض، جو جسمانی طور پر متاثر ہوں، ان کی متاثرہ جگہ یا پورے جسم پر رات کو مالش کریں۔ صبح بیشک غسل کر لیا جائے۔

**بخور یا اگربتی:** جب پانی چھڑکا جائے تو چھڑکنے کے بعد پورے گھر میں دھونی دی جائے۔

**اہم نوٹ:** جتنے بھی گھر والے ہوں، ان میں سے جو مریض ہوں، وہ تشخیص کے بعد اوپر درج تعداد کے مطابق پڑھیں۔ اور جو مریض نہ ہوں، وہ ایک ایک بار صبح و شام پڑھیں۔ یہ بہت ضروری ہے ورنہ جو اثر مریض کے اوپر سے اترے گا، وہ نہ پڑھنے والوں کو متاثر کر سکتا ہے۔

**اجازت:** اس طریقہ علاج کی اجازت کی دو شرائط ہیں۔

1. گھر میں کسی کا ماہنامہ خزینہ روحانیات کا ممبر ہونا
2. گھر کے جتنے افراد ''سورۂ یس'' کا عمل پڑھیں، وہ ادارے کی شائع کردہ ''سورۂ یس'' پڑھیں۔

مزید تفصیلات اور دورانِ علاج رہنمائی کے لیے روحانی علاج گاہ کے روحانی معالجین سے مقرر اوقات میں رابطہ کر سکتے ہیں۔

## بقیہ : ارشادات حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ

بِاَلْفِ اَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

اس حصار کے پڑھنے کے بعد تین مرتبہ دستک دے اور روانہ ہو جاوے اور سواری پر پہلے دایاں ہاتھ رکھے اور جہاں خطرہ کی جگہ ہو وہاں یَاحَفِيْظُ نو سو اٹھانوے (۹۹۸) مرتبہ پڑھے اور اپنے جان و مال اور ساتھیوں پر دم کرے اور سورۃ لِاِيْلٰفِ اکثر پڑھا کرے۔ باوضو اور قبلہ رو بیٹھ کر پڑھنے کی کچھ قید نہیں ہے۔

## انفاق فی سبیل اللہ

# نفلی صدقات کی اہمیت و فضیلت

از قلم: قیصر احمد بی اے کراچی

### صدقہ سے شفا

اَلصَّدَقَةُ تَدْفَعُ الْبَلَاءَ (الحدیث)

''صدقہ مصیبتوں کو ٹالتا ہے۔''

### صدقہ کی فضیلت

مومن جب صدقہ دیتا ہے تو یہ چیز شیطان پر گراں گزرتی ہے۔ جبکہ صدقہ مستحق کے ہاتھ میں پہنچنے سے پہلے ہی اللہ کے ہاتھ میں پہنچتا ہے۔ انسان کو بُری موت سے بچاتا ہے۔ صدقہ سے روزی میں اضافہ ہوتا ہے۔ قرض ادا ہوجاتا ہے۔ عمر میں اضافہ ہوتا ہے۔ مریض کا علاج صدقہ سے ہوتا ہے۔

حضرت اسامہ بن عمیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ''اللہ تعالیٰ وضو کے بغیر نماز اور حرام مال سے صدقہ قبول نہیں فرماتا۔'' (رواہ نسائی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول ﷺ نے فرمایا ''جو کوئی ایک کھجور کے برابر بھی حلال کمائی سے صدقہ کرے اور اللہ تعالیٰ حلال کمائی سے ہی صدقہ قبول کرتا ہے۔ (حلالی کمائی سے کیا گیا صدقہ) اللہ تعالیٰ دائیں ہاتھ میں لیتا ہے، پھر اس کے مالک کیلئے اسے پالتا (بڑھاتا) رہتا ہے۔ جس طرح کوئی تم میں سے اپنا بچھڑا پالتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ (صدقہ) پہاڑ کے برابر ہوجاتا ہے۔'' (رواہ بخاری)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا: ''ایک شخص جنگل میں کھڑا تھا۔ اس نے بادل سے آواز سنی (کسی نے آواز دی) کہ فلاں آدمی کے باغ کو پانی دو، چنانچہ بادل ایک طرف چلا اور اپنا پانی ایک سنگلاخ، زمین پر انڈیل دیا، اچانک نالیوں میں سے ایک نالے نے سارا پانی جمع کرلیا، وہ آدمی پانی کے پیچھے چلا، دیکھا کہ ایک شخص اپنے باغ میں کھڑا ہے اور اپنے بیلچے سے پانی ادھر ادھر تقسیم کررہا ہے۔ اس آدمی نے کہا ''اللہ کے بندے تمہارا کیا نام ہے؟'' اس نے کہا ''فلاں'' وہی نام جو اس نے بادل سے سنا تھا۔ پھر اس نے دریافت کیا کہ ''اے اللہ کے بندے! تو میرا نام کیوں پوچھتا ہے؟'' اس نے کہا ''کہ میں نے اس بادل سے، جس کا یہ پانی ہے۔ آواز سنی تھی کہ فلاں کے باغ کو پانی دو اور تیرا نام لیا (میں جاننا چاہتا ہوں) کہ تو اپنے باغ میں کیا کرتا ہے؟'' اس نے کہا: ''جب تو نے پوچھا ہے تو میں بتادیتا ہوں کہ جو کچھ میرے باغ میں پیدا ہوتا ہے اس کا تہائی حصہ صدقہ کردیتا ہوں اور ایک تہائی سے میں اور میرا عیال کھاتا ہے اور ایک تہائی اس باغ میں لگا دیتا ہوں۔ (رواہ المسلم)

### صدقہ اللہ تعالیٰ کے غصہ کو دور اور بری موت سے بچاتا ہے

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''پوشیدہ صدقہ اللہ تعالیٰ کے غضب کو ٹھنڈا کرتا ہے، صلہ رحمی سے عمر میں اضافہ ہوتا ہے۔ نیک عمل آدمی کو برائی کے گڑھے میں گرنے سے بچاتا ہے''۔ (رواہ بیہقی)

### مومن اپنے صدقہ کے سایہ میں

حضرت مرشد بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ کے بعض صحابہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا۔ آپ ﷺ فرماتے تھے ''قیامت کے روز صدقہ ایماندار کیلئے سایہ ہو گا۔'' (رواہ احمد)

### جہنم کی آگ سے بچاؤ

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا۔ ''جہنم کی آگ سے بچو خواہ کھجور کا ایک ٹکڑا ہی دے کر بچو۔'' (بخاری)

## صدقہ گناہوں کو بجھا دیتا ہے

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا "صدقہ گناہ کو بجھا دیتا ہے جیسے پانی آگ کو بجھا دیتا ہے۔" (ترمذی)

## افضل ترین صدقہ پانی پلانا ہے

حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ انہوں نے کہا "اے اللہ کے رسول ﷺ! سعد کی ماں فوت ہوگئی، پس کون سا صدقہ افضل ہے؟" آپ ﷺ نے فرمایا "پانی پلانا" انہوں نے ایک کنواں کھودا اور کہا کہ "یہ سعد کی ماں کے (ثواب کے) لئے ہے۔" (رواہ ابوداؤد)

## صدقہ دینے سے مال کم نہیں ہوتا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "صدقہ دینے سے مال کم نہیں ہوتا، معاف کرنے سے اللہ عزت بڑھاتا ہے اور عاجزی اختیار کرنے پر اللہ مرتبہ عطا فرماتا ہے۔" (رواہ مسلم)

## ہر نیکی کا کام صدقہ ہے

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: "ہر نیکی کا کام صدقہ ہے۔" (رواہ مسلم)

مسلمان کے باغ یا کھیت سے جانور جو کھا جائیں وہ صدقہ ہے۔

حضرت انسؓ کہتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا "کوئی مسلمان نہیں جو درخت لگائے یا کھیتی سینچے، پھر اس سے انسان یا پرندے یا چار پائے کھائیں مگر وہ اس کیلئے صدقہ ہے۔" (رواہ بخاری و مسلم)

## تندرستی اور مال کی خواہش کے زمانہ میں صدقہ دینا افضل ہے

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا "اے اللہ کے رسول اللہ ﷺ! کون سا صدقہ اجر میں افضل ہے؟" آپ ﷺ نے فرمایا: "وہ صدقہ جو تو تندرستی کی حالت میں کرے، تجھے غربت کا خوف بھی ہو اور دولت کی خواہش بھی اور (یاد رکھو) صدقہ کرنے میں دیر نہ کرنا، کہیں جان حلق میں آجائے اور پھر تو کہے کہ فلاں کیلئے اتنا صدقہ اور فلاں کیلئے اتنا صدقہ، حالانکہ اس وقت تو تیرا مال غیروں کا ہی ہو چکا۔" (بخاری)

## صدقہ دے کر واپس لینا جائز نہیں اور خریدنا نامناسب ہے

حضرت عمر بن خطابؓ کہتے ہیں کہ میں نے ایک گھوڑا سواری کیلئے اللہ کی راہ میں دیا، جس کو دیا تھا اس نے ضائع کر دیا (پوری خدمت نہ کی) تو میں نے اس کو خریدنا چاہا اور خیال کیا کہ وہ سستا بیچ دے گا۔ میں نے رسول اکرم ﷺ سے پوچھا! آپ ﷺ نے فرمایا! "اسے مت خریدو اور اپنے صدقہ کو واپس نہ لو، خواہ وہ تم کو ایک درہم میں دے، کیونکہ صدقہ دے کر واپس لینے والا ایسا ہے، جیسے قے کر کے چاٹنے والا۔" (رواہ بخاری)

## میت کی طرف سے صدقہ کرنا

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے کہا "اے اللہ کے رسول ﷺ! میری والدہ فوت ہوگئی ہے، اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا اسے فائدہ ہوگا؟ آپ ﷺ نے فرمایا "ہاں" اس نے کہا: "میرا ایک باغ ہے میں آپ کو گواہ کرتا ہوں کہ میں نے اس کی طرف سے صدقہ کر دیا۔" (ترمذی)

## احسان جتانے سے صدقہ کا ثواب ضائع ہو جاتا ہے

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں، نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "قیامت کے دن اللہ تعالیٰ تین آدمیوں سے کلام نہ کرے گا، نہ ان کی طرف دیکھے گا۔ نہ ان کو پاک کرے گا اور ان کے لئے دردناک عذاب ہوگا۔ (۱) احسان کر کے جتانے والا (۲) تہبند لٹکانے والا (۳) جھوٹی قسم سے اپنا سودا بیچنے والا۔" (رواہ نسائی)

## غلطی سے زکوٰۃ صدقہ غیر مستحق یا فاسق آدمی کو دے دیا جائے تب بھی اس کا پورا ثواب مل جاتا ہے

حضرت ابوہریرہؓ کہتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "ایک آدمی

نے کہا" میں آج کی رات صدقہ دوں گا، وہ اپنا صدقہ لے کر نکلا اور ایک زانیہ عورت کے ہاتھ میں دے دیا۔

صبح کو لوگ چرچا کرنے لگے کہ رات ایک زانیہ کو صدقہ دیا گیا ہے۔اس نے کہا:" اے اللہ! تعریف تیرے ہی لئے ہے، میرا صدقہ زانیہ کو مل گیا۔ اس نے کہا کہ میں آج رات پھر صدقہ کروں گا۔ وہ صدقہ لے کر نکلا اور ایک مالدار کو دیدیا۔لوگوں نے باتیں کیں کہ آج کوئی مالدار کو صدقہ دے گیا۔ اس نے کہا" اے اللہ! تعریف تیرے ہی لئے ہے، میرا صدقہ مالدار کے ہاتھ لگ گیا ہے۔ میں آج پھر صدقہ دوں گا۔" وہ صدقہ لے کر نکلا اور ایک چور کے ہاتھ میں دیدیا۔ صبح لوگوں نے کہنا شروع کر دیا۔" رات کسی نے چور کے ہاتھ میں صدقہ دے دیا۔" اس نے کہا کہ اے اللہ تعریف تیرے ہی لئے ہے میرا صدقہ زانیہ، غنی اور چور کے ہاتھ لگ گیا، پس اسے (خواب میں) کہا گیا:" تیرے سب صدقے قبول ہو گئے، زانیہ کو اس لئے کہ شاید وہ زنا سے بچ جائے، غنی کو اس لئے کہ شاید اسے شرم آئے اور عبرت ہو اور چور کو اس لئے کہ شاید وہ چوری سے باز آجائے۔" (رواہ مسلم)

## اپنے اہل وعیال پر خرچ کرنا

حضرت ابو مسعود بدری ؓ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:" جو اپنے اہل وعیال پر ثواب کی نیت سے خرچ کرتا ہے تو وہ اسی کیلئے صدقہ ہوگا۔" (رواہ مسلم)

## انسان کے ہر جوڑ پر صدقہ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:" ہر دن جس میں سورج طلوع ہوتا ہے، انسان کے ہر جوڑ پر صدقہ واجب ہے۔لوگوں کے درمیان انصاف کرے، یہ بھی صدقہ ہے۔" (رواہ بخاری)

## جانوروں، پرندوں کیلئے صدقہ

بے زبان جانوروں کا پیٹ بھرنا مثلاً گائے بکری وغیرہ کو گھاس چارہ ڈالنا۔ روٹی کھلانا، کتے بلیوں کو گوشت کھلانا، پرندوں، چیلوں، کوؤں کو جلیبیاں کھلانا، گوشت ڈالنا، کبوتروں، چڑیوں کو باجرہ ڈالنا، آبی مخلوق یعنی مچھلیوں، کچھوے، کیکڑوں کو سمندر یا جھیل میں اجناس ڈالنا، آٹے کی گولیاں بنا کر ڈالنا، کالی دال یا چنا ڈالنا، کیڑے مکوڑے حشرات الارض، زمینی مخلوق کو شکر، سوجی، چاول، دال ڈالنا وغیرہ وغیرہ۔

# رحمکاریہ جفر... طلسم بادشاہت

## سید شعیب الرحمٰن شاہ (ایبٹ آباد)

طلسم بادشاہت ماہ اگست کے مہینے میں تیار کی جائے گی۔ جو ترقی دولت، ترقی مرتبہ کیلئے پُرتاثیر ہے۔ یہ طلسم 6-5 اگست کو تیار کی جائے گی۔ یہ طلسم ترقی مرتبہ، ترقی دولت، فرخی رزق، کامیابی امتحانات کیلئے پُرتاثیر ہے۔ یہ عمل میرے پاس دستیاب ہے، کہیں دستیاب نہ ہوگا۔ میں نے اپنی کتاب رحمکاریہ حصہ دوئم میں اس کا ذکر کیا ہے۔

یہ طلسم خالص چاندی کی پلیٹ پر یا خالص سفید کاغذ پر لکھ کر پاس رکھیں، یہ طلسم فتحنامہ سے کم نہ ہوگا۔ یہ طلسم اکسیر اعظم ہے۔ جن کے گھر میں ہر وقت لڑائیاں، جھگڑے، پریشانیاں، مصیبتیں، کام بنے رک جانا، ہر کام میں رکاوٹ ہو تو ان کیلئے پُرتاثیر ہے۔

آخر میں مجھ گناہگار سید شعیب الرحمٰن شاہ اور خزینۂ روحانیات کے بزرگوں کے لیے دعا خیر فرمائیں۔ اللہ برکت دے۔

الله لا الہ الا ھو

٢٨٩

| ٨ | ١١ | ١٥١١١ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٥١١٥ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٥١احد | ٩ | ٦ |
| ١٥ | ٥ | ٤ | ١٥١١٣ |

احد

باطن ظاہر

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

# رحمکاریۂ جفر

## اسم اعظم پنجتن پاکؓ

سید شعیب الرحمٰن شاہ (ایبٹ آباد)

سب سے پہلے تمام خواتین وحضرات کو نیا سال اور عید الاضحیٰ مبارک ہو۔ اللہ پاک کا لاکھ لاکھ شکر ہے اور پھر حضرت محمد ﷺ پر لاکھوں کروڑوں درود وسلام۔ اسم اعظم پنجتن پاکؓ بزرگ ہستیوں کے صدقے، دنیا کی ہر مصیبت سے نجات مل سکتی ہے۔ مجھے زندگی میں اکثر پریشانیاں لاحق ہوتی تھیں۔ تو میں نے ملتان کی طرف رخ کیا۔ وہاں ایک بزرگ ہستی سے ملاقات کی۔ میں نے اپنی پریشانیوں کا ذکر ان سے کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ بیٹا پنجتنؓ پاک کا اسم اعظم نکال لیں اور روزانہ اس کے عدد کے مطابق اس کا ورد کریں۔ میں نے کچھ دن ان بزرگ کے ہاں قیام کیا۔ جو شخص بھی آتا ہے اس کو وہی اسم اعظم بتاتے تھے۔ وہ بزرگ فرماتے ہیں جب اس اسم اعظم کا ورد میں نے کیا تو میرے تمام کام غیب سے بن گئے۔ جو لوگ دنیاوی پریشانی میں مبتلا ہیں، کاروبار چلتے چلتے رک جائے، زندگی تباہ وبرباد ہو چکی ہو، ہر طرف سے ناامیدی ہے، دنیا میں ہر وقت پریشانی لگی رہتی ہو۔ تو کیوں نہ پنجتن پاکؓ کے وسیلے سے مدد طلب کی جائے۔ ان کے صدقے میں اللہ پاک تمام مشکلات آسان فرمادے گا۔ آج کی محفل میں خزینۂ روحانیات کیلئے اسم اعظم پنجتن پاکؓ کے ساتھ حاضر ہوں۔ اس کے ورد کرنے سے آپ لوگ اپنے کاموں کو حیرت انگیز طور پر دیکھ کر حیران رہ جائیں گے۔ یہ بھی اللہ پاک کی غیبی امداد ہے۔ جو شخص پنجتن پاکؓ کو نہیں مانتا ہو تو وہ یہ ورد نہ کرے۔ یا دل میں کوئی شک وشبہ ہو تو وہ بھی نہ کرے۔

یہ ایسی بزرگ ہستیاں ہیں جن کی وجہ سے دنیا آباد ہے۔ اس کے ورد کرنے سے ایسی طاقت پیدا ہوگی کہ عقل حیران رہ جائے گی۔ اس وظیفہ کو کرنے سے پہلے 2 رکعت نماز نفل پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص 40 مرتبہ پڑھیں۔ جب سلام پھیریں تو 583 رتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر اس کا ثواب پنجتن پاکؓ کو بخش دیں اور دعا کریں کہ یا اللہ میں تیرا گنہگار بندہ ہوں، مجھے بخش دے۔

یا اللہ میں اسم اعظم پنجتن پاکؓ کا ورد کرتا ہوں۔ ان ہستیوں کے صدقے میں میری دعا قبول کرے۔ یا اللہ پاک میں تیرا گنہگار بندہوں مجھے بخش دیں۔ ان بزرگ ہستیوں کے اسمائے مبارکہ مندرجہ ذیل ہیں۔

حضرت علیؓ 92 کے اعداد ہیں۔ 110

حضرت بی بی فاطمہؓ کے اعداد ہیں۔ 135

حضرت امام حسنؓ کے اعداد ہیں۔ 128

حضرت امام حسینؓ کے اعداد ہیں۔ 118

کل اعداد پنجتن پاکؓ کے ہیں۔ 583

اب 583 سے اسم اعظم پیدا کرتے ہیں۔ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد 583 مرتبہ اسم اعظم پڑھیں۔ اور اس کے ورد کی پابندی کریں۔ اسم اعظم پنجتن پاکؓ یَافَتَّاحُ یَاعَزِیْزُ ہے۔ آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمن شاہ اور خالد مقبول صاحب کے حق میں دعا کریں۔

## بقیہ : روحانی مسائل اوران کا حل

میں یہ شرعی جواز نہیں بنتا۔ میں چونکہ مفتی نہیں ہوں، اس لیے آپ کسی مستند مفتی صاحب سے رابطہ کریں۔ ان کو اپنے سارے حالات بتائیں۔ اگر گنجائش نکلے گی تو وہ آپ کو لکھ کر دے دیں گے۔ یہ ہماری وہ شرط ہے، جس کے بغیر آپ لاکھوں روپے بھی دیں تو طلاق والا عمل نہیں کیا جاتا۔

میں آپ کو ایک عمل اس شرط ودعا کے ساتھ دے رہا ہوں کہ اگر آپ مظلوم ہوئیں اور شوہر سے طلاق لینا اللہ جل جلالہ کے نزدیک صحیح ہو تو یہ عمل اثر کرے۔ اور اگر اللہ جل جلالہ کے نزدیک طلاق لینا صحیح نہ ہو تو کوئی اثر نہ ہو۔

عمل یہ ہے: سورۂ لہب ایک سو (۱۰۰) مرتبہ بغیر بسم اللہ اور درود کے پڑھ کر پانی پر دم کر کے شوہر کو پلائیں۔

نوٹ: اس عمل کی اجازت کسی اور کو نہیں ہے۔ خ

کرامات جفر

# محبت و ہر مقصد کے حل کیلئے خاص اعمال

محمد اسد اللہ سلیمانی (جھنگ)

قارئین خزینہ روحانیات کی خدمت میں خاص اعمال پیش کر رہا ہوں۔ ان اعمال کو کرنے کیلئے صاحب روحانیات ہونا شرط ہے تاکہ تاثیر پیدا ہو جائے، بہر حال عقلمند کے لیے اشارہ ہی کافی ہے۔

## "تسخیر محبوب کا لاجواب عمل"

اگر کسی کو اپنی طرف بلانا ہو جو آپ کی طرف آتا نہ ہو یا کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا چاہیں تو اس عمل کو ضرور آزمائیں۔ ان شاء اللہ مطلوب کو آپ کے بغیر چین نہ آئے گا اور ہمیشہ محبت کرتا رہے گا۔ عمل کا طریقہ یہ ہے کہ سفید کاغذ پر درج ذیل نقش مبارکہ زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر عبارت عمل اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ اور نقش مبارک پر دم کر دیں۔ اسی طرح آخر روز تک ورد کریں اور رجال الغیب روزانہ پشت پر رکھا کریں۔ پھر نقش مبارکہ چاندی میں بند کرا کے اپنے پاس رکھ لیں۔ ان شاء اللہ 21 روز کے اندر اندر مطلوب آپ کے پاس حاضر ہو گا اور کبھی بھی آپ سے جدا نہ ہو گا۔ لاجواب و صدری عمل ہے۔ اجازت عمل مجھ سے ضرور لیں۔

عبارت عمل یہ ہے: عزمت واقسمت علیکم اجب یا جبرائیل یا دردائیل یا رفتمائیل یا تتکائیل بحق یا بدوح یامستطیع وبحق یا ودود یا وھاب فلاں بن فلاں کو فلاں بن فلاں کے تابع و حاضر کرو وبحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ العجل الساعۃ الوحا

نقش مبارکہ یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

فولہ — الحق — حمعسق — کھیعص

| بدوح ۲۲۴ | ودود ۲۳۷ | مستطیع ۲۳۴ | وھاب ۲۳۱ |
|---|---|---|---|
| وھاب ۲۳۵ | مستطیع ۲۳۰ | ودود ۲۲۵ | بدوح ۲۳۶ |
| ودود ۲۲۹ | بدوح ۲۳۲ | وھاب ۲۳۹ | مستطیع ۲۲۶ |
| مستطیع ۲۳۸ | وھاب ۲۲۷ | بدوح ۲۲۸ | ودود ۲۳۳ |

الحب فلاں بن فلاں علی الحب فلاں بن فلاں بحق ھذہ

النقش مبارکہ العجل الساعۃ الوحا

## لاجواب و صدری عامل برائے ہر مقصد

قارئین کی خدمت میں خاص عمل برائے ہر مقصد پیش کر رہا ہوں۔ کوئی بھی مسئلہ ہو اور حل نہ ہو رہا ہو تو اس طرح کہ سورۃ یٰسین اول و آخر ایک سو دس (۱۱۰،۱۱۰) بار درود خضری کے ساتھ 7 بار پڑھیں۔ اور مندرجہ ذیل لوح مبارکہ زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور روزانہ سورۃ مبارکہ 7 بار ورد کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ 11 تا 21 روز میں مسئلہ حل ہو جائے گا۔ بعد میں نیاز پکا کر تقسیم کر دیں۔ اگر یہ جمعرات کو کریں تو زیادہ بہتر ہو گا۔ نقش مبارکہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمعسق — کھیعص

| مغیث | کریم | سمیع | قیوم |
|---|---|---|---|
| قیوم | سمیع | کریم | مغیث |
| کریم | مغیث | قیوم | سمیع |
| سمیع | قیوم | مغیث | کریم |

یہاں پر مقصد لکھیں

# امنت باللہ کے خاص عمل کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف** امنت باللہ کا عمل، وہ خاص عمل ہے جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین کا کام کر رہے ہوں۔ اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔ اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

اس عمل کے کل چھ درجوں کا عمل کروایا جاتا ہے۔ بنیادی اجازت میں پہلے تین درجے کروائے جاتے ہیں۔ پھر چوتھے، پانچویں اور چھٹے درجے کے عمل کا ھدیہ الگ الگ ہے۔ پہلے تین درجے مکمل کرنے پر ایک بڑا عمل بغیر ھدیہ کے بھی کروایا جاتا ہے، جو کرنا چاہے۔

**اجازت لینے کے فائدے** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام امنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے کو ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ مختصراً درج ذیل ہے:

| جگہ سے جادو جنات ختم کرنا | ہر طرح کی بندش سے نجات | ہر طرح کے جنات سے نجات | ہر قسم کے جادو کا علاج |
|---|---|---|---|
| روحانی تشخیص | جنات کو بوتل میں بند کرنا | جنات کو جلانا | مسلط جن کو حاضر کرنا |
| ہر جائز مقصد کے لیے | مختلف بیماریوں کا علاج | زبان بندی اور جدائی | محبت اور حاضری مطلوب |

**اجازت کے لیے اہلیت** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد، بالغ مرد اور عورت...... اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ عمل کے ساتھ طریقۂ استعمال کے لیے بیاض دی جائے گی۔

**ھدیہ 6,100 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)**

**خاص اجازت** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ھدیہ دگنا ہوتا ہے۔

**آگے سیکھانے کی خاص اجازت** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں گے۔ پھر رابطہ کر کے آگے سکھانے کی خاص اجازت حاصل کر سکتے ہیں۔

**نوٹ** ہمارے ادارے میں امنت باللہ کے ؟؟ عمل کروائے جاتے ہیں۔ یہ سب اعمال الگ الگ ہیں۔ ان کے پیچھے جنات بھی الگ الگ ہیں۔ تفصیل کے لیے دوسرا اشتہار ملاحظہ فرمائیں، ویب سائٹ دیکھیں یا ادارے سے رابطہ فرمائیں۔

خوشخبری

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا 16واں خاص نمبر جو اپنی مثال آپ ہوگا

رسالہ عوام خواص وعاملین سب کیلئے یکساں مفید

قیمت: 80 روپے

# عملیاتِ دشمن نمبر

ان شاء اللہ ستمبر 2018 میں منظرِ عام پر آئے گا

اکتوبر 2018

اللہ رب العزت کا بے حدو بے پایاں شکر ہے کہ 15 خاص نمبروں کی بے پناہ مقبولیت اور قارئین کی پذیرائی کے بعد ادارہ ایک ایسے اہم موضوع پر 16واں خاص نمبر شائع کر رہا ہے جس کی ہر فرد کو زندگی میں کبھی نہ کبھی ضرورت پیش آتی ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید میں اعلان فرمایا ہے کہ ہم نے ہر نبی کے ساتھ دشمن بنائے۔ دشمن کے ظلم وستم کے ستائے ہوئے اور دشمن کو خفیہ تدبیر سے موثر اور منہ توڑ جواب دینے کے خواہشمند افراد کیلئے "عملیات دشمن نمبر" نایاب اور لاجواب تحفہ ہوگا۔

ادارہ دارالعمل چشتیہ بزرگان دین کی مقبول دعاؤں اور عاملین ولکھاریوں کے قلمی تعاون کی بدولت آغازِ اشاعت سے لے کر آج تک تشنگانِ علوم روحانیہ کی خدمت میں ہر سال 2 خاص نمبر (ایڈیشن) پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔ خاص نمبر میں مختلف عاملین اپنے تجربات ومجربات ہمیں ارسال کرتے ہیں تاکہ عوام الناس کے سامنے قیمتی روحانی سرمایہ آئے اور سب فائدہ اٹھائیں۔ ہماری خواہش ہے کہ آنے والے خاص نمبر کے لیے آپ بھی قلمی تعاون فرمائیں اور پوری تسلی، محنت اور بھرپور انداز میں مضامین تیار کر کے ہمیں بروقت ارسال فرمائیں۔ امید کرتے ہیں کہ آپ اپنے قیمتی وقت میں سے ہمارے لیے وقت نکال کر قلمی تعاون ضرور فرمائیں گے۔

اکتوبر 2018ء کے خاص شمارے "عملیات دشمن نمبر" میں مجرب، موثر اور آزمودہ عملیات، وظائف، تعویذات اور نقوش پر مشتمل درج ذیل مضامین ہوں گے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| دشمن سے صلح | دشمن سے رضامندی | دشمن کی اصلاح | دشمن سے دوستی | دشمن کو حمایتی بنانا |
| دشمن کی دشمنی ختم کرنا | دشمن کو راہِ راست پر لانا | دشمن سے مطالبہ منوانا | دشمن سے کوئی چیز حاصل کرنا | دشمن کی نظر سے پوشیدگی |
| دشمن سے اپنے حق میں گواہی دلوانا | دشمن کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنا | دشمن کے دل سے اپنے لیے نفرت ختم کرنا | دشمن سے مکان دوکان خالی کروانا | دشمن کو ذلیل کر کے اپنے قدموں میں لانا |
| دشمن پر رعب | دشمن پر فتح | دشمن پر غلبہ | دشمن کو محفل سے اٹھانے کیلئے | دشمن سے نجات |
| دشمن سے اپنی حفاظت کرنا | دشمن سے مال وجان کی حفاظت | دشمن سے گھر کی حفاظت | دشمن سے بیوی بچوں کی حفاظت | دشمن سے اپنی عزت کی حفاظت |
| دشمن کا پیشاب بند کرنا | دشمن کو عہدے سے معزول کرنا | دشمن کو رسوا کرنا | دشمن کو ذلیل وخوار کرنا | دشمن کو گھر سے نکالنا |
| دشمن کو ایذا پہنچانا | دشمن کو عہدے سے گرانا | دشمن کو روسیاہ کرنا | دشمن کو پلنگ پر ڈالنے کا عمل | دشمن کو رنج والم میں مبتلا کرنا |
| دشمن کو بیمار کرنا | دشمن کو بے بس کرنا | دشمن کے گھر والوں کو بیمار کرنا | دشمن کو مغلوب کرنے کیلئے | دشمن کو مقہور کرنے کیلئے |
| دشمن کے تعلقات کو باندھنا | دشمن کے راستے باندھنا | دشمن کی ترقی کو باندھنا | دشمن کا کاروبار باندھنا | دشمن کے ارادوں کو باندھنا |
| دشمن کو گھر میں باندھنا | دشمن کی زبان باندھنا | دشمن کی عقل باندھنا | دشمن کی صحت باندھنا | دشمن کے عملیات باندھنا |
| دشمن کی دوکان کی تباہی | دشمن کی تباہی اور اخراج کیلئے | دشمن کا خانہ خراب کرنا | دشمن کو نیست ونابود کرنا | دشمن کی ہلاکت |
| دشمن کو آخری انجام تک پہنچنا | دشمن کو عبرتناک سزا دینا | دشمن پر آفات برسانے کیلئے | دشمن کا گھر گرانے کیلئے | دشمن کی تباہی وبربادی |
| دشمن کی بندش کے اعمال | اعمال شر کے موثر ترین اوقات | عاملین کاملین کے وہ اعمال جو کبھی خطا نہیں ہوئے | | منفی اعمال کا ذخیرہ |

**اہم نوٹ** یہ مضمون ہمارا پسندیدہ نہیں ہے لیکن بامرِ مجبوری ان اعمال کو شائع کیا جا رہا ہے تاکہ مظلوم اور دکھی انسانیت اپنا دفاع کر سکے اور دشمن کی زیادتیوں سے اپنے آپ کو بچا سکے۔ ان اعمال کی اشاعت اس لئے بھی ضروری ہے کہ بعض مواقع پر ان کا استعمال کرنا اور ان سے استفادہ کرنا ناگزیر ہو جاتا ہے۔ لیکن تمام عاملین یہ بات یاد رکھیں کہ اعمالِ شر کا غیر ضروری جگہوں پر استعمال یا محض کسی کو ستانے یا کسی لالچ یا ذاتی بدلہ لینے کیلئے کرنا، روحانی عملیات کی توہین کے مترادف ہوگا اور اس سے اپنی آخرت برباد ہو جائے گی۔

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے 15 انمول خاص نمبروں پر زبردست ڈسکاؤنٹ

جنات نمبر (فوٹو سٹیٹ)
قیمت: 120 روپے

جادو ٹونہ نمبر
قیمت: 100 روپے

درود شریف نمبر (فوٹو سٹیٹ)
قیمت: 130 روپے

کشائش رزق نمبر (فوٹو سٹیٹ)
قیمت: 180 روپے

شفائے جسمانی امراض نمبر (فوٹو سٹیٹ)
قیمت: 200 روپے

حب و تسخیر نمبر
قیمت: 100 روپے

حل المشکلات نمبر
قیمت: 100 روپے

نکاح نمبر
قیمت: 80 روپے

حفاظت نمبر
قیمت: 80 روپے

بندش نمبر
قیمت: 80 روپے

اسماء الحسنیٰ نمبر
قیمت: 80 روپے

نظر بد نمبر
قیمت: 80 روپے

قرآنی وظائف نمبر
قیمت: 80 روپے

قرآنی عملیات نمبر
قیمت: 80 روپے

قرآنی تعویذات نمبر
قیمت: 80 روپے

**دھماکہ آفر** 50% رعایت

11 پرنٹڈ خاص نمبرز پر عاجی قیمت: 940 قیمت: 470

فوٹو کاپی نمبرز پر یہ آفر دستیاب نہیں ہے

4 فوٹو کاپی نمبرز کی قیمت: 630

15 خاص نمبرز کی کلی قیمت: 1050 روپے

یہ پیشکش صرف اگست 2018ء تک کیلئے ہے

شعبہ نشر و اشاعت دارالعمل چشتیہ لاہور، پاکستان
0322-4773786, 042-35410586
Web: darulamal.org/magazines/ruhani
E-mail: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

خاص خاص اعمال سیکھنے کیلئے تفصیل goo.gl/UVdyD7

## روحانی تیل (5) برائے اعصاب

بڑی پیکنگ: 450 روپے

● جادو رجنات سے متاثر اعصابی مریضوں کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے ● جادو رجنات سے متاثر پٹھوں کے مریض پٹھوں کی مالش کریں ● جادو رجنات کے معالجین کے لیے ایک قیمتی تحفہ ہے ● چلہ کشی کی وجہ سے پیدا ہونے والے دردوں کیلئے اکسیر ہے ● متاثرہ مریض کو اثرات کی وجہ سے مستقل معذوری سے بچاتا ہے ● مستقل ریاضت کی وجہ سے ہونے والی تمام دردوں تھکاوٹوں کو فی الفور ختم کرتا ہے ● ہر طرح کے اعصابی دردوں میں بہت مفید ہے ● کسی بھی بیماری کی وجہ سے پٹھے کمزور ہو گئے ہوں یا عمر کا تقاضہ ہو تو یہ تیل ایک نعمت سے کم نہیں ہے

روحانی دکان

0334-4312272, 042-35410586

darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

## روحانی تیل (6) برائے آسیبی مریض

قیمت: 120 روپے

● آسیبی اثرات کم ہوں یا زیادہ، ان کو جڑ سے ختم کرتا ہے ● آسیبی اثرات کی وجہ سے جسم پر پڑنے والے اثرات ختم کرتا ہے ● آسیبی اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی خارش ختم کرتا ہے ● آسیبی اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی جلن ختم کرتا ہے ● آسیبی اثرات کی وجہ سے گرنے والے سر کے بالوں کو روکتا ہے ● آسیبی اثرات کی وجہ سے کانوں میں آنے والی آواز کو ختم کرتا ہے ● آسیبی اثرات کی تمام تر علامات اور وجوہات کو ختم کرتا ہے ● یہ تیل خاص کر ان مریضوں کے لیے بہت فائدہ مند ہے، جن کے اندر حاضری ہوتی ہو، حاضری چاہے کسی بھی مخلوق کی ہو، اس روحانی تیل کے استعمال سے مریض کے اندر وہ مخلوق حاضر ہونے سے گھبرانا شروع ہو جاتی ہے، اس کو بہت تکلیف ہوتی ہے۔

روحانی دکان

0334-4312272, 042-35410586

darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

## روحانی تیل (7) برائے مرگی، جنون، پاگل پن

قیمت: 150 روپے

● یہ روحانی تیل دار العمل چشتیہ کے عاملین نے خاص کلام دم کر کے تیار کیا ہے جو مرگی کے مریض کے لئے بہت ہی مؤثر و مفید ہے ● جنونی کیفیت میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے ● پاگل پن میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے ● عجیب و غریب حرکات والے مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے ● نفسیاتی مریضوں کے علاج کے ساتھ ساتھ یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے ● رجعت کے شکار مریضوں کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے ● عاملین حضرات اپنے مریضوں کو اعتماد سے استعمال کروائیں۔

روحانی دکان

0334-4312272, 042-35410586

darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

## آلۂ یکسوئی

حضرت انسان علم الخیال کی اتھاہ گہرائیوں کو سمجھنے کی کوشش صدیوں سے کر رہا ہے مگر جن علماء نے قوت خیال کو سمجھ لیا، انہوں نے بہت سے علوم کی بنیاد رکھی۔ اگر یہ کہا جائے کہ تمام روحانی علوم میں قوت خیال ہی کلیدِ اعظم ہے تو بے جا نہ ہوگا۔ قوت خیال تمام دنیاوی طاقتوں سے زبردست طاقت ہے۔ اجتماع خیالات سے ہی قوتِ ارادی اور تصور پختہ ہوتا ہے۔ پوشیدہ قلبی طاقتوں میں کامل عروج حاصل کرنے کے لیے خیالات کو کنٹرول کر کے نگاہ کو ایک نقطہ پر مرکوز کرنا نہایت ضروری ہوتا ہے اس کے بغیر یکسوئی کی مخفی طاقت حاصل نہیں ہو سکتی۔ قیام نگاہ ہی اصل راز ہے۔

آلہ یکسوئی بڑی محنت سے تیار کیا گیا ہے۔ جو خیالات کو کنٹرول کر کے نگاہ کو ایک نقطے پر مرکوز کر دیتا ہے اور انسان کے اندر غیب میں دیکھنے والی نگاہ کو متحرک کر کے ماورائی دنیا کو سامنے لے آتا ہے۔ عملیات میں یقینی کامیابی کے لیے آج ہی آلہ یکسوئی براہ راست ہم سے طلب فرمائیں۔ طریقہ استعمال تفصیلاً ہمراہ ارسال کیا جائے گا۔

قیمت 800 روپے علاوہ ڈاک خرچ | قیمت بذریعہ کوریئر 950 روپے

روحانی دکان 0334-4312272 , 042-35410586

darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

باموکل اعمال سیکھنے کیلئے تفصیل goo.gl/Dci6ZG

# خاص اوقات اگست ۲۰۱۸ء

## اہم نظرات سیارگان

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| شمس مشتری تربیع | 06-08-18 01:14 | 07-08-18 04:28 | 08-08-18 07:47 |
| زہرہ مریخ تثلیث | 07-08-18 10:25 | 08-08-18 05:33 | 09-08-18 00:51 |
| عطارد شمس قران | 08-08-18 17:23 | 09-08-18 07:06 | 09-08-18 20:53 |
| زہرہ زحل تربیع | 09-08-18 07:44 | 10-08-18 06:34 | 11-08-18 05:33 |
| عطارد مشتری تربیع | 10-08-18 06:49 | 11-08-18 11:31 | 12-08-18 18:25 |
| عطارد زہرہ تسدیس | 17-08-18 22:17 | 18-08-18 20:35 | 19-08-18 21:52 |
| شمس زحل تثلیث | 25-08-18 02:44 | 26-08-18 03:08 | 27-08-18 03:34 |
| عطارد مشتری تربیع | 27-08-18 08:36 | 28-08-18 10:32 | 29-08-18 09:45 |

## سورج گرہن

| ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|
| 11-8-2018 13:02 | 11-8-2018 14:46 | 11-8-2018 16:30 |

## شرفِ سیارگان

| شرف سیارگان | ابتداء | خاتمہ |
|---|---|---|
| ہبوط زہرہ | 03-08-18 07:20 | 04-08-18 06:28 |
| شرف قمر | 04-08-18 04:32 | 04-08-18 06:22 |
| ہبوط قمر | 16-08-18 17:30 | 16-08-18 19:18 |
| شرف قمر | 31-08-18 10:12 | 31-08-18 12:04 |

# پراسرار واقعات

**انتخاب منظیر**

فلاڈلفیا کی ایک مستقل مزاج ضعیف خاتون ہیرس کی ایک عزیز دوست ہیلن مدت سے طلاق یافتہ ہیں۔ جن کے شوہر سے ان کی کبھی ملاقات نہیں ہوئی تھی۔ ایک دن مسز ہیرس کو محسوس ہوا کہ ان کے سامنے ایک شخص کھڑا ہے اور کہہ رہا ہے کہ ہیلن سے کہہ دو کے گھر پر اونچی الماری میں پیتل کے کنڈے کے اوپر خانے میں کالا پرس پڑا ہے۔ اس کے ساتھ ہی وہ شخص غائب ہوگیا۔ مسز ہیرس نے اس سائے کا یہ پیغام ہیلن کو پہنچایا۔ ہیلن طلاق کے بعد 15 برس سے اس مکان میں نہیں گئی تھی، جہاں کبھی وہ سابقہ مرحوم شوہر کے ساتھ رہتی تھی۔ پیغام ملنے کے بعد وہ اپنی سابقہ ساس کے پاس گئی۔ وہاں اونچی الماری کے اوپر کے خانے میں کالا پرس موجود تھا، جس سے ہیلن کی ساس ابھی تک بے خبر تھیں اور اس پرس کے اندر مرحوم شوہر کا وصیت نامہ موجود تھا۔

**نوٹ:** قارئین، آپ بھی ہمیں پراسرار واقعات ارسال فرما سکتے ہیں۔

# اگست ۲۰۱۸ کی نظراتِ سیارگان کے مختصر اعمال

ادارہ

## مخالفین کی ناکامی وتباہی

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| شمس مشتری تربیع | 06-08-18<br>01:14 | 07-08-18<br>04:28 | 08-08-18<br>07:47 |

یہ عمل صرف اس وقت کیا جائے، جب کوئی مستند مفتی صاحب اجازت دے دیں۔

سات قبروں کی مٹی حاصل کی جائے۔ کوشش کی جائے کہ عیسائی یا یہودیوں کی قبر کی مٹی ہو۔ بزرگانِ دین اور نیک لوگوں کی قبر کی مٹی ہرگز نہیں لینی۔ اس خاص وقت میں تین دنوں میں روزانہ نحس ساعت میں ایک سو(۱۰۰) بار سورۂ فیل بغیر تسمیہ پڑھ کر اس مٹی پر دم کیا جائے۔ یہ عمل گھر پر نہیں کرنا، گھر سے باہر کرنا ہے۔ بہتر ہے کہ کسی قبرستان میں بیٹھ کر یہ عمل کیا جائے۔ جب تین دن ہوجائیں تو پھر اس مٹی کو گھر سے باہر ہی کسی محفوظ جگہ پر رکھ دیں اور جلد از جلد مخالفین کے گھر، ڈیرے، کاروباری جگہ میں جگہ جگہ چھڑک دیں یا چھڑکوادیں۔ بہتر ہے کہ دن منگل کا ہو۔ ان شاء اللہ، اکیس یوم میں مقصد پورا ہوگا۔ اگر ایک ہی دن چھڑکنا ممکن نہ ہو تو جس طرح بھی ممکن ہو، جلد از جلد چھڑک دی جائے۔

جس دن مٹی چھڑکی جائے، اس دن سے روزانہ اکیس یوم تک، بلاناغہ ایک سو(۱۰۰) مرتبہ سورۂ فیل پڑھ کر دشمن پر تصور میں دم کریں۔ اکیس یوم جب پورے ہوں تو کچھ شیرینی بچوں میں بانٹ دیں۔

* ........................ *

## محبت کی چینی

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| زہرہ مریخ تثلیث | 07-08-18<br>10:25 | 08-08-18<br>05:33 | 09-08-18<br>00:51 |

اگر دو شخصوں میں نااتفاقی ہو، میاں بیوی کے تعلقات خوشگوار نہ ہوں یا اولاد کی نافرمانی کا مسئلہ ہو تو اس عمل کو استعمال میں لائیں۔ عاملین اس وقت سے فائدہ اٹھائیں اور اپنے مریضوں کے لیے محبت کی چینی تیار کر کے رکھ لیں۔

هُوَ الَّذِيٓ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ ﴿٦٢﴾ وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ۭ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ۭ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿٦٣﴾

(الانفال: ۶۲-۶۳)

اس خاص وقت میں زہرہ کی ساعت میں چینی پر اس عمل کو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ آخر میں الحب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں ضرور کہیں اور پھر دم کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ عامل نے جتنے مریضوں کے لیے عمل کرنا ہو، وہ اس خاص وقت سے فائدہ اٹھائیں۔

جب سائل/سائلہ کو چینی دیں تو اس کو کہیں کہ کم از کم اکیس (۲۱) دن، اسی چینی پر ستر (۷۰) مرتبہ یہی عمل پڑھ کر دم کرے۔ استعمال بیشک پہلے دن سے ہی شروع کردے۔ ان شاء اللہ، حالات سازگار ہوجائیں گے۔

* ........................ *

## دشمن سے نجات

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد مشتری تربیع | 10-08-18<br>06:49 | 11-08-18<br>11:31 | 12-08-18<br>18:25 |

اگر کسی کا کوئی دشمن ہو اور وہ درپئے آزار ہو تو اس دشمن سے نجات کے

لیے اس خاص وقت میں درج ذیل آیت کے تین تعویذ خاکی چال سے تیار کیے جائیں۔ ایک تعویذ کو وزن کے نیچے، دوسرے کو کسی پرانی قبر میں اور تیسرے کو نہر یا دریا کے کنارے دفن کر دیں۔ ہر تعویذ کے نیچے یہ لکھیں:

"یا اللہ! فلاں بن فلاں کو اس کے دشمن فلاں بن فلاں سے ہمیشہ کے لیے نجات عطا فرما۔ آمین"

وَالَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِى الْاَرْضِ ۙ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ ﴿۲۵﴾ (الرعد:۲۵)

سائل کو کہیں کہ وہ تعویذ دفن کرنے کے بعد روزانہ دشمن کے نام معہ والدہ کے اعداد کے برابر اس آیت کا چالیس (۴۰) یوم تک ورد کرے۔ ان شاء اللہ، دشمن سے پیچھا چھوٹ جائے گا۔ روزانہ پڑھ کر تصور میں دشمن پر دم کر دیں۔

نوٹ: اگر ماں کا نام معلوم نہ ہو تو باپ کا نام لے۔ اگر وہ بھی معلوم نہ ہو تو صرف دشمن کے نام کے اعداد کے برابر پڑھے۔

## لڑکیوں کا نصیبہ کھلنا

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد زہرہ تسدیس | 17-08-18 22:17 | 18-08-18 20:35 | 19-08-18 21:52 |

آج کل لڑکیوں کے مسائل میں سب سے بڑا مسئلہ شادی کا ہے۔ اس کی کئی وجوہات ہیں۔ سب سے بڑی وجہ تو لڑکوں کے مقابلے میں لڑکیوں کی تعداد کا زیادہ ہونا، پھر لڑکی والوں کا نخرے کرنا، شادی شدہ لڑکے سے نکاح نہ کرنا اور بھی بہت سی وجوہات ہیں۔ وجہ کچھ بھی ہو، اگر والدین چاہتے ہیں کہ ان کی لڑکی کا نصیبہ کھل جائے اور جلد کسی جگہ رشتہ طے ہو جائے تو اس عمل کو استعمال کریں۔ عاملین حضرات اس خاص وقت سے فائدہ اٹھائیں اور اس عمل کو تیار کر کے سائلین کو دیں۔ ان شاء اللہ، جلد رشتہ ہو جائے گا۔

تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سونے یا چاندی کے جگنو پر زہرہ کی ساعت میں کسی نیک بندے سے درج ذیل آیت کو کندہ کرائیں۔ آیت جو کندہ کرنی ہے، وہ یہ ہے: نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ (النور:۳۵)

پھر سیاہ ریشم کے ڈورے میں پرو کر لڑکی کے گلے میں ڈال دیں۔

## حاجت پوری ہو

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| شمس زحل تثلیث | 25-08-18 02:44 | 26-08-18 03:08 | 27-08-18 03:34 |

اس وقت کے دوران، شمس کی ساعت میں درج ذیل تعویذ زیادہ تعداد میں تیار کر کے رکھ لیں۔ جب بھی کوئی سائل آئے، تعویذ کے نیچے اس سائل کا مقصد لکھ کر دے دیں اور اس کو کہیں کہ درج ذیل آیت کا ورد روزانہ چار سو پچاس (۴۵۰) بار کرتا رہے۔ انیس (۱۹) یوم ورد کرنا ہے۔ انیس (۱۹) یوم کے بعد پینتالیس (۴۵) بار روزانہ ورد میں رکھے۔ ان شاء اللہ، وہ حاجت پوری ہو جائے گی یا اس کے اسباب بننا شروع ہو جائیں گے، بشرط یہ کہ وہ حاجت جائز ہو۔

تعویذ یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| حسبنا | اللہ | ونعم | الوکیل |
|---|---|---|---|
| الوکیل | ونعم | اللہ | حسبنا |
| اللہ | حسبنا | الوکیل | ونعم |
| ونعم | الوکیل | حسبنا | اللہ |

یہاں مقصد لکھیں

آیت یہ ہے:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ﴿۱۷۳﴾ (آل عمران:۱۷۳)

## سورج گرہن کے وقت کا خاص عمل

# تالے والا مشہور عمل

ڈاکٹر سید انور فراز (کراچی)

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 11-08-18 | 11-08-18 |
| 01:02 | 04:30 |

اس سلسلے میں نہایت مشہور ہمارا "تالے والا" عمل ہے جس سے ہزاروں افراد فائدہ اٹھا چکے ہیں اور اس عمل کے لیے گہن کے وقت کا انتظار کرتے ہیں، اس کا طریقہ کئی بار لکھا گیا ہے، ہماری کتاب مسیحا میں بھی موجود ہے لیکن نئے قارئین کی سہولت کے لیے پُرزور فرمائش پر دوبارہ لکھ رہے ہیں۔ یہ عمل خاص طور سے دو افراد خصوصاً میاں بیوی کے درمیان اتفاق و محبت کے لیے نہایت پرتاثیر ہے اور ذہانت سے کام لیا جائے تو دیگر مقاصد کے لیے بھی کیا جاسکتا ہے' مثلاً کسی برائی سے روکنا یا کسی بری عادت کی بندش کے لیے بھی یہ عمل کیا جاسکتا ہے مگر اس کے لیے مقصد کو مناسب طریقے سے بیان کرنا ہوگا۔

گہن کے وقت سے پہلے ایک کورا یعنی نیا تالا جو استعمال شدہ نہ ہو، لاکر رکھ لیں، تالا اسٹیل کا ہو اور چابی سے کھلتا اور بند ہوتا ہو تو زیادہ بہتر ہے۔

گہن کے وسطی حصے سے کچھ پہلے باوضو علیحدہ کمرے میں بیٹھ جائیں ،تالا کھول کر ہاتھ میں رکھیں اور بسم اللہ کے بعد سات مرتبہ سورہ کوثر پڑھیں، بعدازاں زبان سے یہ جملہ ادا کریں۔

"بَستم خواب و خود فلاں بن فلاں فی حق فلاں بن فلاں جب تک نہ دیکھے چین نہ پائے۔"

یہ جملہ سورہ کوثر پڑھنے کے بعد زبان سے ادا کریں اور تالے کے سوراخ میں پھونک مار کر تالا بند کردیں، ذہن میں اپنے مقصد کا بھرپور تصور رکھیں، اس کے بعد اگر مطلوب کا استعمال شدہ کپڑا میسر ہو تو تالے کو اس میں لپیٹ دیں اور گھر میں کسی ڈبے میں بند کر کے رکھ دیں یا کسی اندھیری جگہ تالے کو رکھ دیں۔ اس کے علاوہ تالے کو کسی قبرستان میں بھی دفن کر سکتے ہیں۔ تالے کی چابی ضائع کردیں۔

بس اتنا سا کام ہے' اس کام سے فارغ ہو کر کچھ مٹھائی پر فاتحہ دیں اور اللہ سے کامیابی کے لیے دعا کریں، مٹھائی خود بھی کھائیں اور بچوں میں یا احباب میں تقسیم کردیں، تین کلو چاول اور تین کلو چینی کا صدقہ دیں یا 300 روپے خیرات کردیں، ان شاءاللہ اس شخص کے دل میں محبت اور نرمی پیدا ہوگی، اگر وہ کہیں دور ہے تو یقیناً واپس آئے گا، خیال رہے کہ محض تفریحاً یا معمولی وجوہات کی بنیاد پر یہ عمل ہرگز نہ کریں، انتہائی شدید ضرورت اور مجبوری کے تحت کیا جائے۔ جو لوگ معمولی معمولی باتوں پر جذباتی ہو کر عمل و وظیفے کرتے ہیں' انہیں حقیقی استحقاق حاصل نہ ہونے کی وجہ سے ناکامی ہوتی ہے اور پھر وہ کہتے ہیں کہ عمل میں اثر نہیں تھا حالانکہ انہیں سوچنا چاہیے کہ وہ خود غلطی پر تو نہیں ہیں؟

جملے میں فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوب کا نام مع والدہ مثلاً احمد بن فاطمہ لیا جائے گا، اگر مطلوب عورت ہے تو بن کی جگہ بنت کا لفظ استعمال ہوگا۔ دوسری جگہ فلاں بن فلاں کے بجائے طالب کا نام مع والدہ لیا جائے گا۔ امید ہے تمام طریقہ سمجھ میں آ گیا ہوگا۔

# تین دن میں بے شمار اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

ہر سال کی طرح امسال بھی ۶/۷/۸ صفر المظفر ۱۴۴۰ھ کو سالانہ روحانی اجتماع منعقد ہوگا (ان شاء اللہ) جس میں بے شمار اعمال کی صرف تین ہی دنوں میں ریاضتیں کروائی جائیں گی۔ تین دن میں جو ریاضت کروائی جاتی ہے، وہ چالیس دن والی ریاضت کے برابر نہیں ہو سکتی لیکن ان تین دنوں میں کیے جانے والے اعمال سے ایک سال تک بھرپور فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے۔ ان اعمال میں فیس اور بغیر فیس والے...... **دونوں طرح کے اعمال ہیں۔**

## بغیر فیس والے اعمال کی تفصیل

### (۱)......عوام کے لیے

(۱) آیت الکرسی (۲) بنیادی حصار (۳) معوذتین (۴) نظر بد ختم کرنے کا عمل (۵) سورۂ فاتحہ (۶) عمل حفاظت ''یا حافظ یا حفیظ'' (۷) عمل فراخی رزق (۸) درود ابراھیمی (۹) بسم اللہ الرحمن الرحیم (۱۰) سلام قولا من رب رحیم (۱۱) آیت کریمہ (۱۲) عمل محبت ''یالطیف یا ودود'' (۱۳) عمل زبان بندی (۱۴) درود تنجینا (۱۵) دعائے حزب البحر (۱۶) دعائے حزب النصر (۱۷) سورۂ ناس (خاص طریقہ)

### (۲)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ عالم ہونے کا ثبوت دینا لازمی ہے۔ اپنی سندِ فراغت کی کاپی ارسال کریں یا ہمراہ لائیں۔

(۱) آیت الکرسی (درجہ دوم) (۲) معوذتین (درجہ دوم) (۳) منزل (درجہ دوم) (۴) نظرِ بد ختم کرنے کا عمل (درجہ دوم) (۷) قصیدہ طوبیٰ (۸) قصیدہ حسنیٰ (۹) اسمِ ذات کا عمل (۱۰) عمل تہدیدی نامہ مبارک (۱۱) ''جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت'' کا خاص رقیہ۔

### (۳)......ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے

(۱) حصار (خاص عمل) (۲) لاحول ولاقوۃ الا باللہ (۳) منزل (درجہ اول) (۴) آیاتِ شفاء (۵) تسخیر خلائق کا خاص عمل (۶) درودِ خضری (۷) سورۃ یٰسین (۸) ''سورۃ واقعہ'' کا خاص عمل (۹) سورۂ مزمل کا خاص عمل

### (۴)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہو اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جاسکتے ہیں:

(۱) ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل (۲) آیتِ کریمہ کا خاص عمل

## فیس والے اعمال کی تفصیل

### (۱)......باموکل اعمال

(۱) سورۂ مزمل باموکل کا بڑا عمل (۲) سورۂ فیل باموکل کا بڑا عمل (۳) سورۂ اخلاص باموکل کا بڑا عمل (۴) آیت الکرسی باموکل کا بڑا عمل (۵) آیتِ قطب باموکل کا بڑا عمل (۶) چہل کاف باموکل کا بڑا عمل

### (۲)......نورانی اعمال

(۱) سورۂ جن کا بڑا عمل (۲) سورۂ مزمل کا بڑا عمل (۳) معوذتین کا بڑا عمل (۴) منزل کا بڑا عمل (۵) امنت باللہ کا بڑا عمل (۶) حصار قرآنی کبیر کا بڑا عمل

### (۳)......علوی اعمال

(۱) چہل کاف کا بڑا عمل (۲) نورانی مندرے کا بڑا عمل (۳) مندرہ کبیر کا بڑا عمل (۴) عمل باندھ جادو کا بڑا عمل (۵) عصائے کلیم اللہ کا بڑا عمل۔۔۔

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 (صبح 10 بجے تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775, 042-35410586

# اکیس یوم میں طلاق کروانے کا عمل

اگست 2018 میں ہبوطِ زہرہ کے وقت عاملین کے لیے ایک خاص عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دار العمل چشتیہ)

### ہبوطِ زہرہ کا وقت

3 اگست صبح 7:20 سے لے کر 4 اگست صبح 6:28 تک۔

طلاق کروانا بظاہر سننے میں بہت غلط لگتا ہے اور پہلا خیال ذہن میں یہی آتا ہے کہ "کتنی غلط بات ہے کہ ایسے اعمال بتائے جا رہے ہیں" لیکن حقیقت اس کے بالکل برعکس ہے۔ طلاق کروانا بظاہر اعمالِ شر میں آتا ہے لیکن یہ عمل وہیں استعمال کیا جاسکتا ہے، جہاں شرعی جواز موجود ہوگا۔ اگر کوئی ناجائز کرے گا، تو جس کے لیے عمل کیا جائے گا، اس کو کچھ نہیں ہوگا البتہ عمل کرنے والا ضرور وبال میں مبتلا ہو جائے گا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ نورانی عمل ہے اور نورانی اعمال ناجائز استعمال نہیں ہوتے۔

کئی گھرانے ایسے ہیں، جہاں حالات بہت زیادہ خراب ہو جاتے ہیں۔ واحد حل "طلاق" ہی ہوتا ہے مگر اس طرف لوگ نہیں آتے۔ خاص کر لڑکی والے تو راضی ہی نہیں ہوتے اور اپنی بیٹی کو اس جہنم میں دھکیل دیتے ہیں۔ لڑکی کہتی بھی رہے کہ میں آپ کے گھر واپس نہیں آؤں گی، میں کہیں بھی چلی جاؤں گی، بس مجھے اس ظالم آدمی سے چھٹکارا دلا دیں مگر دنیاوی عزت کی خاطر لوگ اپنی بیٹیاں قربان کر دیتے ہیں۔ اور اس بیچاری لڑکی کی زندگی، دنیا میں ہی جہنم بن جاتی ہے۔ اس طرح کے بیشمار خواتین کے واقعات ہیں۔ اللہ سب کے لیے آسانی فرمائے۔

جو خواتین یہ چاہتی ہیں کہ شوہر انہیں طلاق دے دے تو وہ اس عمل سے فائدہ اٹھائیں۔ یاد رہے کہ کسی مستند مفتی صاحب سے مکمل مسئلہ معلوم کریں اور اگر وہ اجازت دیں تو پھر ہی اس عمل کو کریں۔

### تعویذات تیار کرنے کا طریقہ

شوہر اور بیوی کے نام معہ والدہ کے اعداد، لفظ "طلاق" کے اعداد اور آیت کے اعداد کو جمع کر کے چاروں چالوں کے مربع عددی تعویذ تیار کریں۔ تعویذ تیار کرتے وقت بخور کی دھونی جلاتے رہیں اور تعویذ جب تیار ہو جائیں تو ان کو بھی دھونی دیں۔ تعویذ تیار کر کے نیچے مقصد لازمی لکھا جائے۔ تعویذات کی تعداد درج ذیل ہونی چاہیے:

آتشی......۲۱ بادی......۱ آبی......۳ خاکی......۱

### تعویذات استعمال کرنے کا طریقہ

آتشی تعویذ کو چراغ میں جلانا ہے۔ ایک چراغ لے کر اکیس یوم، اکیس فلیتے جلانے ہیں۔ رخ شوہر کے گھر کی طرف ہو۔ روزانہ ایک فلیتہ استعمال کرنا ہے۔ فلیتہ جب روشن ہو تو اس وقت وظیفہ پڑھنا ہے۔ اگر لڑکی شوہر کے گھر میں ہو تو یہ عمل لڑکی کے ماں باپ کر سکتے ہیں۔

بادی تعویذ کو شوہر کے گھر کے قریب ترین ایسے درخت پر باندھا یا لٹکایا جائے کہ ہوا سے ہلتا رہے اور درخت پھل دار نہ ہو۔

آبی تین تعویذ ہیں۔ ایک ہفتہ کے لحاظ سے شوہر کو پلانا ہے۔

خاکی تعویذ کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔

### خاص وظیفہ

درج ذیل آیت کو دو سو انسٹھ (۲۵۹) مرتبہ چراغ کے سامنے بیٹھ کر پڑھنا ہے۔ پڑھ کر تصور میں شوہر کو لا کر دم کریں اور تصور کریں کہ اس نے طلاق دے دی ہے۔ ان شاء اللہ، مقصد حاصل ہوگا۔

وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ؕ

(المآئدۃ: ۶۴)

**نوٹ:** تعویذات بنا کر اس مضمون میں احتیاط کے پیشِ نظر نہیں شائع کیے گئے تا کہ ناجائز مقصد والے استعمال نہ کر سکیں۔ خ

# شرفِ قمر کے اعمال

ادارہ

| اوقات | ابتداء | خاتمہ |
|---|---|---|
| شرفِ قمر | 04-08-18 04:32 | 04-08-18 06:22 |
| شرفِ قمر | 31-08-18 10:12 | 31-08-18 12:04 |

## رزق میں کشادگی

لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ۭ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۱۲﴾ (الشوریٰ:۱۲)

شرفِ قمر کے وقت میں اس آیت کی زیادہ لوح تیار کر کے رکھیں اور جب کسی سائل کو لوح دیں تو لوح پر یہ آیت تین سو اٹھاون (۳۵۸) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور پھر سائل کو بھی کہہ دیں کہ وہ روزانہ تین سو اٹھاون (۳۵۸) مرتبہ پچپن (۵۵) دن یہ آیت پڑھ کر لوح پر دم کرتا رہے۔ اختتام پر کچھ شیرینی نابالغ بچوں میں بانٹ دیں اور روزانہ تینتالیس (۴۳) مرتبہ اس آیت کو ورد میں رکھے۔ ان شاء اللہ، چند ہی دنوں میں رزق میں کشادگی ہونا شروع ہوجائے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| ۸۸۳ | ۸۸۶ | ۸۹۰ | ۸۷۶ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۹ | ۸۷۷ | ۸۸۲ | ۸۸۷ |
| ۸۷۸ | ۸۹۲ | ۸۸۴ | ۸۸۱ |
| ۸۸۵ | ۸۸۰ | ۸۷۹ | ۸۹۱ |

عزرائیل — اسرافیل

یااللہ! لوح حاملِ ہٰذا کے رزق میں بہت کشادگی فرما۔ آمین

# ہبوطِ قمر کے اعمال

ادارہ

| اوقات | ابتداء | خاتمہ |
|---|---|---|
| ہبوطِ قمر | 16-08-18 17:30 | 16-08-18 19:18 |

## دشمن کی ہلاکت و بربادی

اگر کسی کا دشمن تمام حدیں پار کر گیا ہو اور ظلم و ستم حد سے بڑھ گیا ہو اور کوئی مستند مفتی صاحب بھی فتویٰ دے دیں کہ ایسے دشمن کی ہلاکت یا بربادی کا عمل کیا جا سکتا ہے تو اس عمل سے فائدہ اٹھائیں اور قدرتِ خداوندی کا مظاہرہ دیکھیں۔

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ۭ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ﴿۱۱۱﴾ (طٰہٰ:۱۱۱)

دشمن کا نام معہ والدہ اور اس آیت کے اعداد کے مطابق آبی اور خاکی چال سے تعویذ تیار کریں۔ تعویذ اعمالِ شر والی سیاہی سے تیار کیے جائیں۔ پھر ان تعویذات پر آیت دو سو تہتر (۲۷۳) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

خاکی چال والا تعویذ کسی نحس ساعت میں کسی پرانی قبر میں تعویذ کو دفن کرنا ہے اور آبی تعویذ کو دشمن کو کسی طرح پلانا ہے اور اس کی رہائشی جگہ پر چھڑکنا ہے۔

اگر عمل بہت سخت کرنا ہو تو عیسائیوں کی سات قبروں کی مٹی پر یہی آیت دو سو تہتر (۲۷۳) مرتبہ پڑھ کر سائل کو دیں کہ وہ دشمن کے رہائشی جگہ پر چھڑک دیں۔

نیز سائل کو تاکید کریں کہ وہ روزانہ دو سو تہتر (۲۷۳) مرتبہ پینتیس (۳۵) دن یہ آیت پڑھ کر تصور میں دشمن پر دم کرتا رہے۔

ان شاء اللہ، چند ہی دنوں میں دشمن سے کی ہلاکت و بربادی کے اسباب نظر آنا شروع ہوجائیں گے۔

قسط:۵ (آخری)

# چیتا یا آسیب

انتخاب: منظیر

**پچھلی قسط میں کہانی یہاں ختم ہوئی تھی کہ خطرناک چیتے نے بھیل سردار کے بھائی کو مار دیا۔ بھیل سردار شیر خان اور ساتھیوں کو خون کے نشانات کے ساتھ ساتھ چیتے کے غار میں لے گیا۔ اب آگے پڑھیے:**

چاند چھپ گیا اور دن نکل آیا۔ اس غار میں تازہ خون کا نشان موجود تھا لیکن وہاں چیتا نہیں تھا۔ امر سنگھ نے منہ بنا کر کہا۔ ''مانو نہ مانو، وہ چڑیل اور یہ چیتا ایک ہی چیز ہے۔ چڑیل ندی میں کود کر پھر چیتے کی جون میں چندا کو شکار کر کے ہمارے پاس آئی اور پھر ہم تین تجربہ کار شکاریوں کو جُل دے کر خون کا نشان چھوڑتی ہوئی ہمیں اس غار پر لے آئی جہاں اُس نے تھامسن کو ہلاک اور میرے بھائی مان سنگھ کی لاش کو پراسرار طور پر غائب کر دیا تھا۔ جادوگر کی موت' پہاڑی غار میں ڈائری کا ملنا' ڈائری کی انوکھی تحریر' چڑیل کا پاگل بن جانا اور پھر ہمیں اُلو بنا کر جادوگر کی لاش سمیت ندی میں کود جانا' یہ سب ایک عجیب وغریب طلسم خانے کی کڑیاں ہیں۔ یہ ضرور کوئی بلا ہے۔'' موقع محل کی رو سے امر سنگھ کی باتیں معقول تھیں۔ اس کی یہ گفتگو سن کر میرا دل ڈوبنے لگا۔ میں نے درود شریف پڑھا' تو میرے قلب میں غیر معمولی قوت عود کر آئی۔ میں نے امر سنگھ سے کہا ''میں مسلمان ہوں۔ میں ان بے معنی باتوں کو نہیں مانتا۔ جب تک میری جان میں جان ہے میں چیتے کی تلاش جاری رکھوں گا۔'' مسٹر ہڈسن نے میری تائید کی۔

میں نے پھر غار کا بغور جائزہ لیا۔ خدا نے مدد کی اور معمہ حل ہو گیا۔ غار کی چھت میں ایک بہت بڑا سوراخ تھا۔ وہ سوراخ پہاڑی جھاڑیوں اور لمبی لمبی گھاس میں چھپا ہوا تھا۔ گھاس پر کہیں کہیں تازہ خون کا نشان یہ ظاہر کر رہا تھا کہ رات کو زخمی چیتا اس سوراخ کے ذریعے غار کی چھت پر پہنچا ہے۔ ہم چھت پر پہنچے تو سوراخ کے قریب غار کی چھت پر پرانے خون کے جمے ہوئے بڑے بڑے داغ نظر آئے۔ غور کرنے سے ثابت ہوا کہ چیتا اپنے شکار کو ہلاک کر کے لاش کو غار کے اس سوراخ کے راستے جادوگر کی غار میں لے جانے کا عادی ہے۔ ہم آگے بڑھے تو زخمی چیتے کے لہو کا تازہ نشان پہاڑی درے کے سامنے اونچے اور گھنے درختوں کے جھنڈ میں جا کر ختم ہو گیا۔ جھنڈ میں اندھیرا تھا۔ ہم ٹارچ روشن کر کے اندر داخل ہوئے۔ اُس وقت میں اپنے ساتھیوں سے چند قدم آگے تھا کہ عین اُسی لمحے گھاس میں آہٹ ہوئی۔ اس سے قبل کہ میں صورت حال کا درست اندازہ لگا پاتا' عقب سے چیتے کی غصیلی غراہٹ اُبھری اور میں قطعی غیرارادی طور پر اُس جانب پلٹ گیا۔ افسوس! میری یہ پھرتی کسی کام نہ آ سکی کیونکہ اُس وقت تک چیتا ایک قریبی درخت کے خاصے موٹے تنے پر سے مجھ پر جست لگا چکا تھا۔ اس کی انگارہ آنکھیں' کھلے پنجے اور خونخوار دہانہ لحہ بہ لحہ میرے قریب آ رہے تھے۔ خدا جانے اُس لمحے مجھے کیا ہوا کہ میں ہاتھوں میں تھمی ہوئی رائفل بھی استعمال میں نہ لا سکا اور چیتے کا جسم اتنی قوت سے میرے بدن کے ساتھ ٹکرایا کہ میں مکمل طور پر اس کے وجود تلے دب گیا۔ آن واحد میں درندہ مجھ سے لپٹ گیا۔ کسی خونخوار درندے سے مڈبھیڑ کا یہ میرا پہلا موقع تھا اور مجھے قطعی طور پر اندازہ نہ تھا کہ اب میرا انجام کیا ہوگا۔ چیتا میرا شانہ خونخوار انداز میں بھنبھوڑ رہا تھا۔ عین اُسی لمحے میری دونوں رانیں اُس کے پچھلے پنجوں کی زد پر تھیں۔ میں نے اپنے حواس مجتمع رکھتے ہوئے اپنا نچلا دھڑ پوری قوت سے اُٹھانے کی کوشش کی اور چیتے کو اپنے وزن تلے دبانے لگا۔ میری یہ کوشش تھوڑی ہی دیر میں کارگر ثابت ہوئی اور میرا نچلا دھڑ چیتے کے بوجھ سے آزاد ہو گیا۔ عین اُسی لمحے میری سماعت سے امر سنگھ کی آواز ٹکرائی۔ وہ کہہ رہا تھا ''صاحب جی! میں گولی چلانے والا ہوں۔ آپ زمین سے لگے رہیے۔'' اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اُس حالت میں بھی اُس کے فقرے کا مفہوم میری سمجھ میں آ گیا اور میں نے اپنا وجود یک دم ڈھیلا چھوڑ دیا۔ اب صورت حال یہ تھی کہ چیتا میرے اوپر تھا اور میری کمر مکمل طور پر زمین سے لگی ہوئی تھی۔ جیسے ہی چیتے نے اپنا خونخوار دہانہ میری گردن کی طرف بڑھایا، یکے بعد دیگرے دو دھماکے ہوئے اور میرا وجود چیتے کے گرم

گرم خون میں نہا گیا۔ میں نے موقع غنیمت جانتے ہوئے کمر بند سے پستول کھینچا اور چیتے کے پیٹ میں یکے بعد دیگرے چھ گولیاں اُتار دیں۔ دیکھتے ہی دیکھتے چیتے کا وجود ٹھنڈا پڑ گیا اور میں نے اُسے خود پر سے دور اُچھال دیا۔ جس وقت مسٹر ہڈسن اور امر سنگھ میری مدد کو آئے، طلسمی چیتا مکمل طور پر ہلاک ہو چکا تھا۔ ان لوگوں نے مجھے بڑی داد دی۔

ہم نے دیکھا کہ وہ چیتا بالکل مثل شیر تھا۔ اس کا تمام جسم گہرے پیلے بالوں سے ڈھکا ہوا تھا اور اس کے بدن پر جا بجا بل کھاتی ہوئی کالے رنگ کی دھاریاں تھیں۔ وہ قد کاٹھ میں چیتوں سے بڑا اور دیکھنے میں شیر معلوم ہوتا تھا۔ بہت ممکن ہے، اس کی ماں گلدار اور باپ شیر ہو۔ چیتے کے انتخاب میں ہم جادوگر کو داد دیے بغیر نہ رہ سکے۔ میری پہلی گولی نے اس کا سینہ پھاڑ دیا تھا۔ امر سنگھ کے چاقو کا زخم اس کے سر میں تھا۔ اس کے باوجود اس سخت جان درندے نے ہمیں اس قدر تنگ کیا۔

ہم چڑیل کی ڈائری اور جادوگر کا تمام سامان اور چیتے کی لاش لے کر کوہ ارون پہنچے۔ ایجنٹ برائے گورنر جنرل راجپوتانہ نے جادوگر کا سامان اور چیتے کی لاش دیکھی۔ پھر ہندی میں لکھا ہوا ڈائری کا مضمون سنا اور جب مسٹر ہڈسن نے انہیں چڑیل کی پُراسرار داستان سنائی تو وہ حیران رہ گئے۔ انہوں نے فوراً تحقیقات کے لیے ایک پولیس افسر کو جودھپور بھیجا۔ تیسرے دن وہ پولیس آفیسر چتر سنگھ کو ساتھ لے کر کوہ ارون آیا۔

چتر سنگھ بڑا سجیلا اور وجیہہ جوان تھا۔ چتر سنگھ نے ایجنٹ برائے گورنر جنرل کو آبدیدہ ہو کر یہ روداد سنائی:

”میں نے بمبئی میں ایک سیٹھ کی لڑکی سے سول میرج کر لی تھی۔ وہ تعلیم یافتہ لڑکی میری ہم مذہب تو تھی لیکن ہماری ذات کی نہ تھی۔ میں راٹھور خاندان سے ہوں۔ راٹھوروں نے میری شادی کے خلاف سخت احتجاج کیا مگر میں نے کوئی پروا نہ کی۔ بدقسمتی سے میری دھرم پتنی کے کوئی بچہ نہ ہوا۔ میر خاندان کے لوگ پہلے ہی اس سے نفرت کرتے تھے، پھر انہوں نے بچہ نہ ہونے کا بہانہ تراش کر مجھے تنگ کرنا شروع کیا کہ اس لڑکی کو طلاق دو اور اپنی ذات میں دوسری شادی کرو۔ میں دوسری شادی پر آمادہ نہ ہوا کیونکہ مجھے اس لڑکی سے اور اس لڑکی کو مجھ سے والہانہ محبت تھی۔ پھر میرے خاندان کی عورتوں نے طعنہ زنی سے میری بیوی کو تنگ کرنا شروع کیا اور اسے یہ یقین دلایا کہ چتر سنگھ دوسری شادی اس لیے نہیں کرتا کہ وہ جے پور کی ایک طوائف کی محبت میں گرفتار ہے۔ چونکہ میری بیوی مجھ سے غیر معمولی محبت کرتی تھی، اس لیے رقابت کے خیال سے اس کا دل ٹوٹ گیا اور وہ پاگل ہو گئی۔ میں نے بہت علاج کرایا لیکن وہ اصلی حالت پر نہ آئی اور ایک روز رات کو گھر سے غائب ہو گئی۔ میں نے ملک کا کونہ کونہ چھان مارا۔ مجھے صرف اتنا پتا چلا کہ تارا گڈھ پر ایک جادوگر کے پاس اس شکل کی لڑکی کو دیکھا گیا ہے اور وہ جادوگر چیتوں کے بچے پالتا ہے۔ میں تارا گڈھ پہنچا مگر وہ پراسرار شخص میری حسین بیوی کو لے کر وہاں سے فرار ہو چکا تھا۔ میں نے پہاڑوں اور جنگلوں کا چپہ چپہ چھان مارا، لیکن مجھے میری بیوی اور وہ جادوگر نہیں ملا۔“

میری زبانی اپنی بیوی کی خونی اور ڈرامائی داستان سن کر چتر سنگھ رو پڑا۔ ہم نے اُسے تسلی دی۔ وہ غم زدہ ہو کر چلا گیا۔ اسی وقت ایجنٹ گورنر جنرل نے مجھے چھ سو روپے اور مسٹر ہڈسن اور امر سنگھ کو چار چار سو روپے انعام دیا۔

یہ پُراسرار واقعہ یہیں تمام نہیں ہو جاتا۔ چیتے کے شکار کے کچھ عرصے بعد میں اپنی یونٹ میں واپس آیا تو مجھے شدید بخار نے آن لیا۔ ڈاکٹروں نے بتیرا علاج کیا لیکن بخار کی کوئی وجہ ان کی سمجھ میں نہ آ سکی۔ مجھے فوجی ہسپتال میں داخل کر لیا گیا مگر میری صحت روز بروز گرتی چلی گئی حتیٰ کہ میں اپنی زندگی سے مایوس ہو گیا۔ میری تمام عمر فوجی اور شکاری مہمات سر کرنے میں گزری تھی اور میرے تجربات اس قدر سنسنی خیز تھے کہ اُنہیں آنے والی نسلوں تک نہ پہنچا کر میں ایک طرح سے زیادتی کا مرتکب ہوتا۔ لہٰذا میں نے بستر علالت پر اپنی یادداشتیں لکھوانا شروع کیں۔ طلسمی چیتے کا واقعہ میری زندگی کا آخری شکاری واقعہ ثابت ہوا۔ مجھے یقین ہے کہ مجھے بخار بھی اسی وجہ سے ہوا ہے کہ میں نے چیتے کے ساتھ دوبدو کشتی لڑی۔ وجہ کچھ بھی رہی ہو، میں اپنی زندگی سے مایوس ہو چکا ہوں اور اپنی یادداشتوں کی اشاعت تک شاید میں بقید حیات نہ رہوں۔

# علم قیافہ

## آنکھ......کان......ناک......لب

### آنکھ

آنکھ آئینہ دار ہے جملہ کیفیات انسانی کی، مسرت وانبساط، شرم وندامت، رنج وغم، تذبذب وانتشار، ذہنی سکون واطمینان، بے التفاتی اوررجوع محبت اورغصہ غرض کہ ہر کیفیت آنکھ سے مترشح ہوتی ہے۔

آنکھیں بلحاظ وسعت، فاصلہ اور رنگ بے شمار اقسام کی ہوتی ہیں، زیادہ سیاہ، قریب قریب اور چھوٹی آنکھیں حامل کے کمزور سیرت، محرور الطبع کینہ پرور اور شکی ہونے کی علامت ہیں، اس کے برعکس خوشنما، شربتی اور مناسب فاصلے پرواقع ابھری ہوئی آنکھیں حامل کے خوش سیرت، رازدار، معتبر اور حوصلہ مند ہونے کی آئینہ دار ہوتی ہیں۔ یہی آنکھیں اگر قدرے مدور اور نیلگون ہوں تو جذبۂ ہمدردی اضافی خصوصیت ہوگا۔

آنکھیں اندر دھنسی ہوئی اور سرخ ہوں تو سمجھنا چاہیے کہ حامل نہ صرف چڑچڑا، محرور الطبع اور فریبی ہے بلکہ موقع پرست اور حریص وہواخواہ بھی ہے۔

وہ آنکھیں جو کبھی نہ جھکتی ہوں اور خاصی وسعت بھی رکھتی ہوں، بعض حالات میں حامل کو بھی دلیر، نڈر، مستقل مزاج اور بہادر ظاہر کرتی ہیں اور بعض صورتوں میں بے حیا، بیباک اور دھونس جمانے والا ہونے کی نشاندہی کرتی ہیں، اگرایسی آنکھ سبز یا سبزی مائل ہو تو یہ اوصاف شدید ہوجاتے ہیں۔

وہ آنکھ جو ہر اعتبار سے اعتدال رکھتی ہو زندگی کے ہر محاذ پر کامیابی کی دلیل ہوتی ہے۔ حامل خود اپنے لئے اور دوسروں کے حق میں نیکی وسعادت کا پیکر ہوتا ہے۔

نیلی آنکھوں کا حامل طبعاً چست اور مستعد شخصیت ہوتا ہے، اگر اس کی فطرت کے خلاف کہیں اسے سست روی اختیار کرنی پڑ جائے تو یہ جھنجھلاہٹ اور کبیدگی کا مظہر نظر آئے گا۔

حاصل کلام یہ کہ خاکستر آنکھ کا حامل تحمل مزاج، قدرے سرد مہر اور ضبط نفس اختیار کرنے والا ہوگا لیکن افہام وتفہیم کو ہاتھ سے نہ جانے دے گا۔ سبز آنکھ مستقل مزاجی، تحمل، حاضر دماغی، حوصلہ مندی، عجلت پسندی اور چابکدستی کی علامت ہے۔ اور نیلی آنکھ بھی معمولی فرق کے ساتھ ایسے ہی اوصاف کی نمائندہ ہوتی ہے۔ وہ آنکھیں جو قریب قریب واقع ہوں اور ان کا رنگ سیاہ ہو، حامل کے کینہ توز اور شکی مزاج ہونے کی غماز ہوتی ہیں، یہی آنکھیں اگر چھوٹی اور اندر دھنسی ہوئی ہوں تو حامل کمزور سیرت اور فریبی ہوگا۔ آنکھیں خواہ کسی رنگ کی ہوں لیکن اگر ان میں ٹیڑھ پن ہو تو حامل منتقم المزاج، کینہ پرور اور بدخصلت ہوگا، یہی آنکھیں اگر خلاف معمول نیچے کی طرف کشیدہ ہوں تو ظلم وستم، عیاری اور مکاری کے اوصاف مستزاد ہوں گے۔ اس کے برعکس آنکھیں عمدہ ساخت کی اور کشادہ ہوں گی تو حامل اضطراری کیفیات، ذی الحواس، متلون، مشتعل اور طویل الکلام ہوتا ہے۔ ابھری ہوئی اور بدرنگی آنکھیں تعصب، ضد اور سرکشی کی علامت ہیں، آنکھیں اگر بہت روشن ہوں تو یہ خوشباش اور ظریف حامل ہونے کی دلیل سمجھی جاتی ہیں۔ آنکھوں کا بلحاظ ساخت وسعت اور رنگ اعتدال میں ہونا بہرحال خوب ہوتا ہے۔

### کان

کان اگر بلحاظ ساخت چھوٹے، بھدے اور کنپٹی کے قریب ہوں تو ایسا شخص بھدی ذہنیت کا حامل ہوتا ہے، اکثر ایسے کان مدور (گول) ہوتے ہیں، عامل تنگ دل اور خودغرض ہوتا ہے، اس کی کھردری عادت عام بیزاری پیدا کرتی ہے، کاریگر اچھا ہوگا لیکن مبالغہ آمیزی اسے غیر مقبول بنادے گی۔ یہی کان اگر خوبصورت ہوں تو ذکی الحس، قوت ارادی میں مضبوط تاہم بزدل اور تلون مزاج بھی ہوگا، یہی کان اگر خوبصورت سے نیچے کی طرف ڈھلکے ہوئے ہوں تو حامل متین اور سنجیدہ ہوگا، کان بڑے ہوں اور کنپٹیوں سے دور ہی ہو تو قوت برداشت، تحمل مزاجی، رواداری اور حکمت واستدراک کی وافر خوبیاں ہوں گی، حامل مضبوط سیرت، کم گو اور نفاست پسند ہوگا۔ علم، حوصلہ، ہمدردی اور فراخ دلی اس کے خصوصی جوہر ہوں گے۔ لوگ اس کے حسن سلوک کے معترف ہوں گے۔ کان بڑے ہوں لیکن مدور نہ ہوں۔ کسی طرح زاویہ دار نظر

آئیں تو حامل دلیر، باہمت، اعصابی طور پر مضبوط، منضبط اور بظاہر غصیل ہوگا۔ کھلنڈرنہ ہوگا۔ مستقبل اور مستقبل کی مشکلات پر زیادہ توجہ نہیں دے گا۔

کچھ کان ایسے بھی ہوتے ہیں، جو ایک نظر میں چھوٹے نظر آتے ہیں۔ ایسے کانوں کے حاملین بالعموم قرینہ پسند ہونے کے ساتھ ساتھ خوش طبع لیکن گردوپیش کے ماحول سے باخبر بھی رہتے ہیں۔

ایسے کان جو بدنما ہوتے ہیں کسی سعد علامت کے حامل نہیں ہوتے، حامل کی ذہنیت کا بھدا ہونا ظاہر کرتے ہیں۔ ان میں نفاست پسندی اور شائستگی مفقود ہوتی ہے، جاہل اور بداندیش ہوتا ہے۔ مطلب پرستی اس سے چھپائے نہیں چھپتی، اکھڑ مزاجی اُسے اکثر خطرات سے دوچار کرتی ہے۔

وہ کان جو بہت موٹے ہوں نمائندگی کرتے ہیں ایسے شخص کی جو بہت ہی بے پروا، مذہبی قدروں سے بیگانہ، بسیار خوش خوراک ہوتا ہے۔ اسے ماضی اور مستقبل پر یقین نہیں ہوتا محض حال کی عیش کوشیوں کو ہی سب کچھ سمجھ لیتا ہے، دوسروں کے نظریات کا رد اسے بڑا محبوب ہوتا ہے۔

کانوں کی لَو اگر لمبی ہو تو اس کا حامل فیاض، روادار اور ہمدرد ہوتا ہے۔ مروت اس کا شیوہ ہوتا ہے، اسی وجہ سے اس کی قوت ارادی کمزوری ہوتی ہے، اسے سفر خوش آتا ہے۔

ایسا کان جو مجموعی احوال کے ساتھ مثلث نما ہوتا ہے، خود غرضی کی علامت ہوتا ہے، ڈھٹائی اس کی شخصیت کو مجروح کرتی ہے لیکن اسے احساس زیاں تک نہیں ہوتا۔ یہی کان جتنا واضح طور پر مثلث کی شکل بنائے گا، متذکرہ خصائص اتنے ہی شدید ہوں گے حتیٰ کہ حامل بخیل اور غیر متواضع شخص ہوگا، گندے اور ناصاف کان بے پرواہی کی نشاندہی کرتے ہیں جب کہ صاف کان حامل کے شائستہ اور عمدہ خصائص ہونے کی، ایسے کانوں کا حامل خوش طبع اور نفاست پسند ہوتا ہے۔

## ناک

ناک کو صحت و توانائی اور حکمت واستدراک کا پیمانہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ ناک حدوسعت تک صحت کی نشاندہی کرتی ہے، بڑی اور آگے سے قدرے گول ناک حامل کی صحت و توانائی ظاہر کرتی ہے ایسا شخص سیماب صفت ہوتا ہے، اس میں مقاومت و مدافعت کی زبردست صلاحیت ہوتی ہے، خود پر اعتماد کرتا ہے اور دوسروں کے افعال وحرکات پر غور کئے بغیر اپنا کام کئے جاتا ہے، اپنے خلاف معمولی سے معمولی حقارت کو فوراً محسوس کرلیتا ہے اور یہ اس کے ذکی الحسن ہونے کی علامت ہے، اس کے برعکس پتلی ناک، کمزور ناک غیر قوی اعصاب وعضلات کی علامت ہوتی ہے لیکن اس کا حامل بیباک اور ناشائستہ نہیں ہوگا اور وہ سنجیدہ، متین، متحمل اور سست رو ہوگا، حالات کا بغور مطالعہ کر کے احتیاط سے کام لے گا، کم سخن ہوگا۔

نچی ناک جو قدرے بیٹھی ہوئی نظر آتی ہے، تحریص یا لالچ کی علامت ہوتی ہے۔ اس کا حامل مطلب پرستی کے معاملہ میں ہر جائز و ناجائز راہ اختیار کرے گا۔

ایک سیدھی اور مسطح ناک بھی سنجیدگی اور راست روی کی علامت ہے، اس کی فکر براہ راست ہوتی ہے تاہم وہ تحمل مزاج ہوتا ہے اور بعض اوقات اتنا سنجیدہ نظر آتا ہے کہ لوگ اسے مغرور سمجھتے ہیں، یہ خود غرض نہیں ہوتا، اس کے تعلقات دیرپا ثابت ہوتے ہیں۔

ناک جس قدر پست اور بیٹھی ہوئی ہوگی حامل اسی قدر پست ہمت، سست اور ناشائستہ ہوگا جیسا کہ ہم پہلے بتا چکے ہیں یہی ناک اگر وسط میں گانٹھ دار بھی ہو تو حامل میں ٹھہر ٹھہر کر الفاظ ادا کرنے کی عادت ہوتی ہے اور یہی صفت اونچی ناک والوں کی بھی ہوتی ہے۔

اگر ناک وسط میں گول ہو تو خوش مزاجی اور بذلہ سنجی کی کیفیت ظاہر کرتی ہے بالخصوص ایسی ناک جو طوطے کی چونچ کی مانند ہو ظرافت کی نشاندہی کرتی ہے۔

## لب

ایسے فراخ لب جو بلحاظ ساخت خوبصورت سرخی مائل اور موٹے ہوں عاملین کے جاذب نظر ہونے اور حوصلہ مند، عمدہ صحت، قوت ارادی کے استحکام اور محنت کش ہونے کی علامت ہوتے ہیں یہی لب اگر تناؤ میں کم ڈھیلے ہوں گے تو حامل کی مذکورہ صفات میں کمی پیدا کردیں گے اور وہ کسی قدر خود غرض بھی واقع ہوگا، وہ اگر کوئی مستحسن اقدام کرے گا تو اس میں اس کی کوئی نہ کوئی غرض پوشیدہ ہوگی۔

# انسانی تل اور ان کی خصوصیات

تحریر و تحقیق: شیخ عبدالخالق (کراچی)

قارئین محترم کو السلام وعلیکم! میرے بہت سے مضمون آپ قارئین نے پڑھیں ہوں گے اور کافی روحانی معلومات حاصل ہوئی ہوں گی۔ میری کوشش ہوتی ہے کہ میں روحانی ریسرچ کر کے مضمون تحریر کروں۔ آج میں آپ قارئین کی خدمت میں ایک دلچسپ مضمون لایا ہوں۔ ان شاء اللہ کافی فیض حاصل ہوگا۔ اس تل کی خصوصیات کے بارے میں قیاس پر مبنی ہے کہ تل قسمت کے محدود دائرہ کی نشاندہی کرتے ہیں۔ لوگوں کے کردار اور ان کے مستقبل کے بارے میں جو اندازہ کیا جاتا ہے وہ تل کے مقام، بناوٹ اور رنگ و شکل وصورت سے کیا جاتا ہے۔ تلوں کا گول ہونا اچھائی کی علامت ہے، لمبا دولت ظاہر کرتا ہے، کونے رکھنے والا اچھی اور بری دونوں علامتوں کا حامل ہے، ہلکے رنگ کے تل خوشی کی علامت، کالے تل بہت ہی مشکلات کے بعد کامیاب نتائج ظاہر کرتے ہیں۔ جگہ کے لحاظ سے تلوں کے اثرات حسب ذیل یہ ہیں۔

**1۔ ٹخنہ:** مرد کے ٹخنے پر ہو تو ڈرپوک ہوگا۔ عورت کے ٹخنے پر ہو تو عقل مند، خوش مزاج اور دلیر ہونے کی دلیل ہے۔ جو دوسروں کے ساتھ دینے والی، لین دین اور انس رکھنے کی خواہاں ہوگی۔

**2۔ بازو:** خوش اخلاق، محنتی اور اچھی ازدواجی زندگی کی علامت ہوگی۔ اگر یہ تل کہنی کے قریب ہو تو آدمی بہت سی جنگوں میں حصہ لے گا۔ نیز جلد رنڈوے ہونے کی علامت بھی ظاہر کرتا ہے اور یہی خصوصیات عورت کے لیے بھی ہیں۔

**3۔ بغل:** الٹے بازو کے نیچے ہو تو زندگی کے ابتدائی سالوں میں سخت جدوجہد کرنا پڑے گی، لیکن معاوضہ کافی ملے گا حتیٰ کہ دولت مند ہو جائیں گے اور بیشتر سالوں تک خوش بخت زندگی گزاریں گے۔ سیدھے بازو پر ہو تو خوشحالی کے لیے ثابت قدمی اور ہوشیار کا اظہار کرتا ہے البتہ حفاظت کا بہت خیال رکھتا ہوگا۔

**4۔ پیٹ:** ان لوگوں کو اپنی ناز برداری کی خواہش ہوتی ہے۔ ضرورت سے زیادہ کھانے سے انہیں پرہیز کرنا چاہیے۔ ان کو زندگی کا ایسا ساتھی تلاش کرنا چاہیے جو سرد مزاج اور معاملہ فہم ہو۔

**5۔ سینہ:** جھگڑالو فطرت کو دھیما کرتے ہیں، یہ تل سستی کا اظہار کرتا ہے۔ بعض اوقات بدچلنی اختیار کرنے کا ذمہ دار رہتا ہے۔ یہ لوگ خواہشات کے تابع ہوتے ہیں جس کے نتیجے میں رنگین مزاج زندگی اختیار کر لیتے ہیں۔ اگر یہ تل آدمی پر ہو چھاتی کے حصہ میں ہونا چاہیے۔

**6۔ چھاتی:** سیدھے پستان پر ہو تو یہ کاہلی اور سستی ظاہر کرتا ہے۔ اپنی اور خاندان کی خوشیوں کو تباہ کر دے۔ اگر الٹی طرف ہو تو محنتی، چست و چالاک ہونے کی دلیل ہے جو دولت اور جائیداد کے حصول کے معروف رہنے کے لیے کافی ہے۔

**7۔ کولہے:** بہت جاہ طلب نہیں ہوتے، کسی قسم کی بھی حالت ہو اس میں گزارا کریں گے۔

**8۔ رخسار:** کسی ایک رخسار پر ہو تو سنجیدہ، مطالعہ کا شائق بناتا ہے۔ یہ لوگ مذہبی قسم کے ہوتے ہیں۔ زندگی سیاست اور مذہبی نظریات کے لیے درمیانی راستے اختیار کرتے ہیں، ان کی خوشیوں کے لیے دولت ضروری نہیں ہوتی۔

**9۔ تھوڑی:** سیدھی یا الٹی طرف ہوں تو ایسے لوگ قابل رشک خصوصیات کے مالک ہوتے ہیں۔ لوگوں سے محبت رکھتے ہیں، بلند حوصلہ ہوتے ہیں، کاموں میں ایماندار اور سیاست کے شائق ہوتے ہیں۔ دور کے ملکوں کے لوگوں کے رسم و رواج سے آگاہی رکھتے ہیں۔ لائق اور ذمہ دار شہری ہوتے ہیں۔

**10۔ کان:** کان پر تل شاذ و نادر ہی ہوتا ہے لیکن جس کے ہوگا وہ توقعات سے بڑھ کر امیر ہوگا یا امیر ہو جائے گا۔

**11۔ آنکھ:** ان کی قابلیت خلاف معمول مفلسی کو پناہ دیتی ہے۔ اگر تل آنکھ کے کونے میں باہر کی طرف ہو تو اس کا مطلب ہے ایمانداری، سچائی پسندی۔ ایک بااعتماد آدمی جسے محبت اور قابل تحسین زندگی کے حصول کیلئے سخت جدوجہد کی ضرورت ہوتی ہے۔

**12-ابرو:** اگر سیدھی ابرو پر ہو تو یہ ثابت قدمی کا نشان ہے۔ اپنے گھر، خاندان اور کاروبار غیرضیکہ ہر امر میں کامیاب اور سرگرم زندگی گزارتے ہیں۔ الٹی ابرو یا کنپٹی پر تل ہو تو اس کا نتیجہ الٹ سمجھا جائے گا۔ ایسے لوگ اپنی آرام طلبی اور خودغرضی کی زندگی کی وجہ سے مایوسی سے دوچار ہوتے ہیں۔

**13-پیر:** مالخولیا جیسے مرض میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہے۔ زندگی کو کاہلی سے گزارنے کے شوقین ہوں گے۔

**14-پیشانی:** جن کے پیشانی کے درمیان تل ہو تو بزرگی، دولت مند، محبت، خوشگوار زندگی اور ممتاز خاندان والا ہوگا۔

**15-ہاتھ:** جن کے ہاتھوں پر تل ہو ان کو خوشیوں، دولت، صحت اور تقریباً ہر چیز کی بہتات ہوتی ہے۔

**16-گھٹنہ:** اگر سیدھے گھٹنے پر تل ہو تو دوستی اور ملنسار طبع کا مالک ہوگا۔ خاندان کی ضروریات اور گھریلو زندگی سے عظیم محبت رکھنے والا ثابت ہوتا ہے اور شاہ خرچ بھی۔

**17-ہونٹ:** خیرخواہ فطرت کا مالک ہوتا ہے ہمیشہ بازی پر شرط لگانے پر تیار رہتے ہیں۔

**18-ناف:** آدمی کی ناف پر تل ہو تو خوش قسمتی لاتا ہے، عورت کی ناف پر ہو بچوں کی خواہش رکھے گی۔

اُمید ہے کہ آپ کو کافی معلومات ملے گی اس کے پڑھنے سے اور ان شاء اللہ میرے آنے والے مضمون اسی نوعیت کے ہوں گے۔ مجھے اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھنا اور ادارے کے تمام لوگوں کے لیے خاص دعا کرنا۔

## قارئین و ممبران ماہنامہ خزینہ روحانیات متوجہ ہوں

اگر آپ کے شہر/علاقہ/گاؤں میں ماہنامہ خزینہ روحانیات دستیاب نہیں ہے تو فوراً اس نمبر 0322-4773786 پر کال کر کے اپنی قریبی نیوز ایجنسی، بک شاپ، بک ڈپو یا کسی بھی دکان، لائبریری، کالج اور یونیورسٹی کا رابطہ نمبر، نام، پتہ اور متعلقہ شخص کی تفصیل بتلائیں۔ ادارہ پوری کوشش کر کے خزینہ روحانیات کو آپ تک یا آپ کے علاقے میں پہنچانے کو یقینی بنائے گا۔ آپ کا یہ تعاون ادارے اور دیگر دکھی انسانیت کیلئے ایک احسانِ عظیم ہوگا۔ شکریہ

# عظیم ترین ہستیوں کے اقوال

محمد علیم نظامی (لاہور)

- خواہش پرستی ایک طرح کا اندھا پن ہے۔ (حضرت علیؓ)
- نفس کے ساتھ لڑائی بہتر جہاد ہے۔ (حضرت علیؓ)
- انسان گناہ اُس وقت کرتا ہے جب اس کا ضمیر سوجاتا ہے۔ (حضرت علیؓ)
- کسی سے اس وقت جھگڑا نہ کروکہ مصالحت کی گنجائش نہ رہے۔ (حضرت علیؓ)
- اگر تمہیں معلوم ہو جائے کہ پہلی صف میں کیا صفت ہے تو قرعہ اندازی کرنی پڑے۔ (صحیح مسلم)
- مسواک کے ساتھ پڑھی جانے والی نماز 7 گُنا زیادہ فضیلت رکھتی ہے۔ (الترغیب)
- جو سچا نہیں، وہ کسی ''سچے'' کا انتظار نہیں کرسکتا۔ (واصف علی واصف)
- اگر جوتے کا تسمہ بھی ٹوٹ جائے تو اللہ تعالیٰ سے معافی مانگ کر عاجز وانکساری دکھاؤ۔ (ترمذی)
- جو مسلمان بندہ اپنے کسی بھائی کے لیے اس کی غیر موجودگی میں دعا کرتا ہے تو فرشتے اس کے حق میں دعا کرتے ہیں کہ تمہیں بھی ویسی ہی بھلائی ملے۔ (صحیح مسلم)
- حج کو جلد سے جلد ادا کرنے کی کوشش کرو، اس لئے کہ تم میں سے کوئی نہیں جانتا کہ کیا کچھ ہونے والا ہے۔ (القاسم اصبہانی)
- گناہ سے توبہ کرنے والا ایسا ہے جیسے اس کا کوئی گناہ ہی نہیں تھا۔ (بیہقی)
- سچ بولنے والا امانت دار تاجر (قیامت میں) پیغمبروں، ولیوں اور شہیدوں کے ساتھ ہوگا۔ (ترمذی)
- گناہوں میں مبتلا انسان کا دُعاؤں پر یقین نہیں رہتا۔ (واصف علی واصف)
- جو شخص اللہ کے لیے مسجد بنادے گا اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں ایک گھر بنادے گا۔ (احمد)
- جو شخص دنیا میں میانہ روی کا طریقہ اختیار کرتا ہے وہ کبھی مفلس نہیں ہوتا۔ (مسند احمد بن حنبلؒ)
- مسلمانو! لوگوں کو ایسے کاموں پر مجبور نہ کرو جس کی وجہ سے وہ استطاعت نہ رکھتا ہو کیونکہ عمل وہی اچھا ہے جو ہمیشہ جاری رہے اگرچہ تھوڑا ہو۔ (سنن ابن ماجہ)
- دلوں میں ایک قسم کا زنگ لگ جاتا ہے یعنی گناہوں سے اور اس کی صفائی استغفار ہے۔ (بیہقی)
- جو شخص تم میں اللہ و رسول ﷺ پر ایمان رکھتا ہو اس کو چاہیے کہ اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کرے۔ (طبرانی کبیر)
- جو شخص رات کے اندھیرے میں مسجد کی طرف چلے اللہ اسے قیامت کے روز نور کے ساتھ ملے گا۔ (طبرانی)



# ھانڈی کے خاص عمل کے عامل بنیں اور بنائیں

درجہ اول ہدیہ:- /5500 روپے

درجہ دوم ہدیہ:- /10500 روپے

**تعارف** ھانڈی کا عمل روحانی علاج میں ایک خاص حیثیت رکھتا ہے۔ یہ عمل بڑے اعمال میں آتا ہے۔ جس طرح طبی علاج میں آپریشن بڑا علاج تصور کیا جاتا ہے۔ اسی طرح ہانڈی کے علاج کی حیثیت روحانی علاج میں آپریشن کی طرح ہے۔ اس عمل سے ہر قسم کے جنات، جادو اور نظر بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ ایسی تمام جگہیں جہاں پر جنات کا قبضہ ہو یا سخت جادو ہو، ھانڈی کا عمل کرنے سے وہ جگہیں صاف ہو جاتی ہیں۔ نیز مختلف قسم کے امراض خاص کر ایسے امراض، جو ٹھیک ہونے کا نام نہ لے رہے ہوں یا ڈاکٹرز اور طبیبوں نے لاعلاج قرار دے دیا ہو، ان امراض کے علاج میں بھی ھانڈی کا عمل، بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ ھانڈی کے عمل میں مریض پر یا جگہ پر جو بھی بد اثرات یا مخلوق ہوتی ہے، اس کو جلا دیا جاتا ہے۔

> ہمارے ادارے کو یہ امتیاز حاصل ہے کہ ھانڈی کے عمل کے اجازت یافتہ کو جناتی معاونت دی جاتی ہے تاکہ وہ سخت جنات وجادو کا آسانی سے مقابلہ کرسکے۔

## ھانڈی کے عمل کے فائدے

ھانڈی کے عمل کے فائدے درج ذیل ہیں:

** بڑے سے بڑے جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل ہے۔

** ہر قسم کے جادو، چاہے وہ کتنا ہی خطرناک کیوں نہ ہو، اس جادو کو ختم کرنے اور جادو کو جادوگر یا جادو کروانے والے پر واپس کرنے کا خاص عمل ہے۔

** ہر قسم کی نظر بد (انسانی، جناتی، آسیبی، شیطانی) ختم کرنے کا عمل ** دیرینہ امراض یالاعلاج امراض سے شفاء حاصل کرنے کا خاص عمل ہے۔

## پہلے اور دوسرے درجے کی تفصیل

**درجہ اول:** اس درجے کا اجازت یافتہ جادو، جنات، نظر بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کرسکتا ہے۔ اسی طرح لاعلاج بیماریوں کا بھی علاج کرسکتا ہے۔ **درجہ دوم:** اس درجے کا اجازت یافتہ درجہ اول کے تمام اعمال کرنے کے ساتھ دو (۲) خاص الخاص اعمال، جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں، ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو، کرسکتا ہے۔ نیز محبت، مفرور کو واپس لانے اور رشتہ کے لئے راضی کروانے کا عمل بھی کرسکتا ہے۔

## اجازت کے لیے اھلیت

اس عمل کی اجازت صرف وہ عاملین لے سکتے ہیں، جنہوں نے کم از کم دو یا تین ایسے بڑے عمل کیے ہوں، جن کے ذریعے ہر قسم کے جادو اور جنات کا علاج کیا جاسکے۔ مثلاً ہماری درسگاہ کے دو بڑے اعمال (۱) سات سلام اور چہل کاف (۲) امنت باللہ........ کے عامل ھانڈی کے عمل کی اجازت لے سکتے ہیں۔ نیز عاملین کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔

## اجازت لینے کا طریقہ

اس عمل کی اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔

اجازت لینے کے بعد غائبانہ طور پر بڑے بڑے جنات کی معاونت بوقتِ عمل حاصل ہوگی۔ ساتھ ہی ھانڈی کے عمل کو استعمال کرنے کی خاص بیاض بھی دی جاتی ہے۔ اس میں بہت سے سوالات وجوابات بھی دیے گئے ہیں تاکہ عاملین بآسانی یہ عمل کرسکیں اور رجعت سے بھی بچ سکیں۔

## آگے سکھانے کی خاص اجازت

جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں گے۔ پھر رابطہ کرکے آگے سکھانے کی خاص اجازت حاصل کرسکتے ہیں۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 (صبح 10 بجے تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775, 042-35410586

# فحاشی کا سیلاب اور اس کا سدباب

خدیجہ اقبال

## فحاشی کیا ہے؟

کردار، رویے اور بات میں دائرے سے باہر نکلنا یا ان باتوں میں قباحت کا پایا جانا فحاشی کہلاتا ہے۔ فحاشی اور بے حیائی دراصل 'حیا' کی ضد ہے۔ جہاں جذبہ حیا ہوگا وہاں فحاشی جگہ نہیں پاسکے گی۔ فحاشی زبان سے بھی ہوتی ہے، جیسے بے ہودہ باتیں، گالم گلوچ، برا بھلا کہنا، بدتمیزی سے بات کرنا ، فحاشی آنکھ سے بھی ہوتی ہے، جیسے غیر محرم عورتوں کو اور عورتوں کا مردوں کو دیکھنا، آنکھ کے غلط اشارے، آنکھیں ملانا، فحش پروگرام، فلمیں اور ناچ وغیرہ دیکھنا، فحاشی کان سے بھی ہوتی ہے جیسے گندی باتیں، بے ہودہ لطیفے، ہیجان انگیز گانے اور میوزک سننا یہ کان سے فحاشی ہے۔ لباس سے بھی فحاشی ہوتی ہے جیسا کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جہنمیوں کی ایک قسم ان عورتوں پر مشتمل ہے جو لباس پہننے کے باوجود ننگی ہوں گی۔ ان کے سر، بختی نسل کے اونٹوں کی طرح جھکے ہوئے ہوں گے، وہ دوسروں کو مائل کرنے والی اور خود مائل ہونے والی ہوں گی۔ یہ عورتیں جنت میں داخل نہیں ہوں گی اور اس کی خوشبو تک نہیں پائیں گی۔ حالانکہ جنت کی خوشبو بڑی دور کی مسافت سے محسوس ہوگی۔'' (السلسلۃ الصحیحۃ:2501) سونگھنے میں بھی فحاشی کا عنصر ہوسکتا ہے تبھی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''جو بھی عورت خوشبو لگا کر لوگوں کے پاس سے گزرے کہ وہ اس کی خوشبو سونگھیں تو یہ عورت ایسی اور ویسی ہے۔'' (سنن ابی داؤد:4173)

فحاشی دل سے بھی ہوتی ہے جیسے دل میں ہمیشہ جنسی رویوں کے خیالات، اپنی غلط خواہشات کی تکمیل کے منصوبے، غیر محرم عورتوں کی تصاویر کے نقش اور چھپی دوستی وغیرہ یہ سب باطنی فحاشی کی صورتیں ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فحاشی کی ظاہری اور باطنی تمام صورتوں کو حرام قرار دیا ہے۔ فرمایا: ''اے پیغمبر آپ فرمادیں کہ میرے رب نے فحاشی کی تمام صورتوں کو، وہ ظاہری ہوں یا پوشیدہ، حرام قرار دیا ہے''۔ (الاعراف 7:33)

## قیامت سے پہلے فحاشی عام ہوگی

ارشاد نبوی ہے: ''اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک فحاشی عام نہ ہوجائے۔''

(السلسلۃ الصحیحۃ:3211)

یہ حدیث ضمنی طور پر فحاشی کے ذرائع، مثلاً: نیٹ، کیبل اور بے ہودہ چینلز کی طرف اشارہ کررہی ہے کیونکہ فحاشی بذات خود کسی چیز کا نام نہیں اس کا ظہور جہنمی جسموں پر انہی ذرائع سے ہوتا ہے۔ نبی کریم ﷺ کی مذکورہ پیش گوئی کا مطلب یہ تھا کہ امت محتاط ہوجائے مگر امت نے یہ سمجھا کہ اگر ہم اس پیش گوئی کو اپنے ہاتھوں پورا نہیں کریں گے تو کیا کافر اسے پورا کریں گے، چنانچہ بڑوں، بوڑھوں، نوجوانوں، بچوں اور خواتین نے بڑھ چڑھ کر فحاشی کو فروغ دیا۔

## فحاشی پھیلانے والی خواتین کی دلیل

فحاشی کا زیادہ تر تعلق خواتین سے ہے اور وہ باقاعدہ دلیل دیتی ہیں کہ اللہ خوبصورت ہے اور خوبصورتی کو پسند کرتا ہے، لہٰذا ہمیں خوبصورت اور دلربا نظر آنا چاہیے۔ یہ تو ٹھیک ہے کہ اچھا نظر آنا چاہیے مگر کس کے لیے ؟ اپنے خاوندوں کے لیے ہر ایک کے لیے نہیں۔ کیونکہ جس اللہ نے خوبصورتی عطا کی ہے اس نے پابندیاں بھی لگائی ہیں اسے ڈھانپنے کا حکم بھی صادر فرمایا اور عفت وعصمت کا جذبہ بھی عطا فرمایا ہے۔ کئی خواتین یہ بھی کہتی ہیں کہ ہمارے جسم ہیں ہم جس طرح مرضی ان کا اظہار کریں۔ ایسی خواتین آخر ایک دن یہ روپ اختیار کرجاتی ہیں کہ ان سے پھر جو چاہے اپنی مرضی کا اظہار کرتا ہے۔ العیاذ باللہ۔

## شیطان اور فحاشی

قرآن مجید نے واضح طور پر سمجھایا ہے کہ ''جو شخص شیطان کے قدموں کے پیچھے چلے گا تو وہ اسے فحاشی اور برے کاموں کا حکم دے گا''۔ (النور 24:21) یعنی فحاشی پھیلانے میں اصل کردار شیطان کا ہے اور اس میں اسے بدبخت اور غیرت وحمیت اور شرم وحیا سے عاری خواتین وحضرات کا تعاون حاصل ہے۔ شیطان فحاشی کا حکم دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ فحاشی سے منع کرتا ہے۔ مگر ہم اللہ، جو ہمارا خالق، مالک اور مہربان ہے، اس کے مقابلے میں ازلی دشمن شیطان کی بات مانتے ہیں۔ عارضی مزوں اور مستیوں میں آکر حقیقی زندگی سے کیوں غافل ہیں؟

## فحاشی اور بے حیائی کی سزا

فحاشی کو فروغ دینے والے خواتین وحضرات دوہرے مجرم ہیں۔ ایک تو وہ خود بے حیائی کے مرتکب ہیں، دوسرے یہ کہ معاشرے کے سامنے غلط معیار پیش کر رہے ہیں اور فحاشی کو فروغ دے رہے ہیں۔ کیا انہوں نے آج تک یہ آیت یا اس کا ترجمہ نہیں سنا: ''بے شک وہ لوگ جو پسند کرتے ہیں کہ اہل ایمان میں فحاشی پھیلے، ان کے لیے دنیا اور آخرت میں الم ناک عذاب ہے۔ اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے۔'' (النور 19:24) یعنی تم نہیں جانتے کہ کیا کیا سزائیں مل رہی ہیں یا ملیں گی۔ یا تم نہیں جانتے کہ اس نے اس جرم کی سزا اتنی بڑی کیوں رکھی ہے؟

محترم بھائیوں اور بہنو! یاد رکھیے! سزا ہمیشہ اسی نوعیت کی ہوتی ہے جس نوعیت کا جرم ہوتا ہے۔ فحاشی کی تمام اقسام کا تعلق جسم اور اس پر پہنے جانے والے لباس سے ہے تو حسب ذیل حدیث میں اس کی سزا بھی جسمانی بتائی گئی ہے۔ ارشاد نبوی ہے: ''جس قوم میں بھی فحاشی عام ہو جائے اور اسے وہ سرعام کرنے لگیں تو ان میں وبائی امراض اور ایسی بیماریاں پھیل جاتی ہیں کہ ان کے گزرے ہوئے لوگوں نے ان کے نام تک نہیں سنے ہوتے۔''

(سنن ابن ماجہ: 4019) آج جو ہم ایڈز، کینسر کی کئی صورتیں اور ڈینگی وغیرہ کے متعلق سن رہے ہیں تو ہمیں یہ یقین کر لینا چاہیے کہ ہمیں جرم فحاشی کی سزا مل رہی ہے۔

## فحاشی سے کیسے بچا جائے؟

(1) فحاشی اور دیگر گناہوں سے بچنے کے لیے اللہ کے خوف سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔ ہمیشہ یہ یقین رہے کہ اللہ ہمیں دیکھ رہا ہے۔ اگر مخلوق کی پسند کی خاطر ہم فحاشی میں حصہ لیتے ہیں تو خالق کے حکم کے مطابق فحاشی چھوڑ کیوں نہیں دیتے۔

(2) نماز کا اہتمام کیا جائے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ نماز بے حیائی سے روکتی ہے۔

(3) حیا کے ذریعے بے حیائی کا علاج۔ جہاں حیا ہوگی وہاں بے حیائی نہیں ٹھہرے گی۔

(4) غیرت کے ذریعے فحاشی کا تدارک: کوئی بھی شخص جتنا مرضی گیا گزرا ہو وہ پسند نہیں کرتا کہ اس کی خواتین سے یا ان کے سامنے نازیبا حرکت کی جائے تو پھر یہ دوسروں کی خواتین کے سامنے یا ان کے ساتھ ایسی باتیں، ایسے انداز اور حرکتیں کیوں کرتا ہے؟

(5) شیطان سے چھٹکارا: فحاشی چونکہ شیطان کی طرف سے ہے اسی وجہ سے شیطان سے یاری ختم کر کے اللہ سے لو لگائی جائے۔

## فحاشی کے اڈے

(1) بیوٹی پارلر۔ (2) نیٹ کیفے/ کالنگ سنٹر۔ (3) اکثر یونیورسٹیاں اور کالجز۔ (4) سینما ہال اور تھیٹر وغیرہ۔ (5) پارک اور سیر گاہیں۔ (6) اکثر شادی ہال۔

## فحاشی کے مواقع

(1) بسنت۔ (2) ویلنٹائن ڈے (14 فروری)۔ (3) نیو ائیر نائٹ۔ (4) چاند رات۔ (5) شادی کے مختلف رسوم ورواج۔ (6) سالگرہ اور اس جیسے دیگر فنکشن۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو فحاشی کی ظاہر اور پوشیدہ تمام صورتوں سے محفوظ فرمائے۔ آمین۔

# حفظانِ صحت کے نفسیاتی اصول

تحریر: شامی لیزا (گجرات)

آپ نے کبھی اس بات پر غور کیا کہ تندرستی کیا چیز ہے؟ اور کس شخص کو صحیح معنوں میں تندرست اور توانا کہا جاتا ہے؟ ممکن ہے اس کے جواب میں آپ ایسے شخص کو تندرستی اور صحت مندی کا مثالی نمونہ قرار دیں۔ جو پہلوان ہو اور پہلوانوں جیسے بھاری بھرکم جسم کا مالک ہو۔ لیکن تندرستی اور صحت کا یہ تصور حقیقت سے بالکل ہی بعید ہے۔ ایک صحت مند اور تندرست شخص کے لئے یہ قطعاً ضروری نہیں۔ وہ پہلوان ہو اور پہلوانوں جیسا جسم رکھتا ہو۔ نہ ہم اس شخص کو تندرستی کا شاہکار قرار دے سکتے ہیں جو اپنی صحت کا اس درجہ خیال رکھتا ہو کہ گھر کو ایک مکمل دواخانہ بنا کر رکھ دے۔

اس کے برعکس صحت مند اور تندرست کہلانے کا مستحق وہ شخص ہے جو صبح ٹھیک وقت پر بیدار ہوتا ہو۔ بیدار ہوتے ہی اپنا بستر چھوڑ دیتا ہو اور بیداری پر اسے اپنی طبیعت بے حد ہلکی پھلکی محسوس ہو۔ جسم کے لحاظ سے نہ تو وہ بہت بھاری بھرکم اور موٹا ہو نہ ہی لاغر اندام، وہ زندگی کو ایک بوجھ نہ سمجھتا ہو۔ بلکہ اس سے پوری طور پر لطف اندوز ہوتا ہو۔ اپنے گرد و پیش کے ماحول اور چیزوں سے پوری دلچسپی لیتا ہو۔ ایسا شخص بلاشبہ مثالی طور پر تندرست کہلائے گا۔

جو شخص اپنے جسم کو بہتر حالت میں رکھ سکتا ہے اور اپنے جذبات پر قابو پا کر اپنی زندگی میں پوری دلچسپی لیتا ہو، یقیناً صحت مند کہلانے کا حقدار ہے۔ مگر ہر شخص کے لئے اپنے اندر یہ خوبیاں پیدا کر لینا آسان بات نہیں تاہم حفظانِ صحت کے نفسیاتی اصول کی پیروی کی جائے تو اپنے اندر بہت سی خوبیاں اور اچھائیاں پیدا کر لینا ممکن ہو جاتا ہے۔ آپ اس وقت تک اپنی جسمانی حالت کو بہتر نہیں کر سکتے۔ جس وقت تک اپنی ذہنی حالت کو بہتر نہ بنائیں۔ ایک ڈاکٹر ان تکالیف اور بیماریوں کا علاج تو کر سکتا ہے جن کی علامات ظاہر ہو چکی ہوں، لیکن وہ آپ کے جذبات اور ذہنیت کو کیسے سمجھ سکتا ہے، اس کا کوئی مسکچر اور کوئی ٹانک آپ کی ذہنیت کو نہیں سمجھ سکتا۔ اب تو بڑے بڑے ڈاکٹر اور ماہرین طب بھی یہ تسلیم کرتے ہیں کہ بہت سی جسمانی شکایات، مریض کی ذہنیت اور دماغی تکلیف کا نتیجہ ہوتی ہیں۔ جب ہم بہت زیادہ متفکر ہوں یا کسی زبردست کیفیت اور تردد کی وجہ سے ہمارے دماغ میں انتشار پیدا ہوتا ہے تو ہماری طبیعت خراب ہو جاتی ہے۔ ماہرین نفسیات کسی آدمی کی بیماری سے اس کی شخصیت کا اندازہ لگاتے ہیں۔ وہ لوگ جو خوش مزاج ہوتے ہیں اور مستقبل کے بارے میں بہتر توقعات رکھتے ہیں۔ بہت کم بیمار ہوتے ہیں۔

اس کے برعکس خاموش اور تنہائی پسند لوگ اکثر دردِ سر، بے خوابی اور زکام وغیرہ کی تکلیفوں میں مبتلا رہتے ہیں۔ اس طرح وہ لوگ جو عموماً خودنمائی کو پسند کرتے ہیں اور جنہیں ہمہ وقت بننے سنورنے کی فکر لگی رہتی ہے۔ بالعموم جلدی امراض میں مبتلا ہو جاتے ہیں اس لئے وہ شخص جو بیمار ہوتا ہے اس کی پوری شخصیت متاثر ہوتی ہے۔ اس لئے علاج کرتے وقت اس مرض کو محدود نہ سمجھ لینا چاہیے بلکہ سر سے پاؤں تک سارا جسم متاثر خیال کرنا چاہیے۔

## خوش و خرم رہنے کی کوشش کیجیے

آپ نے اکثر محسوس کیا ہوگا، جب ہم بہت خوش ہوتے ہیں تو بھی بے اختیار اچھلنے کودنے کو جی چاہتا ہے۔ اس وقت ہمارے جسم کی رگوں میں خون پوری طرح گردش کرنے لگتا ہے۔ اور تمام عضلات کام کرنے کے لئے آمادہ ہو جاتے ہیں۔ جس سے ہم اپنے اندر عجیب طرح کی چستی اور پھرتی محسوس کرتے ہیں۔ اس کے برعکس اگر ہم کوفت یا مایوسی کا شکار ہوتے ہیں تو ہمارے دل میں سستی اور افسردگی پیدا ہو جاتی۔ اس طرح کوئی معمولی سا کام کرنے کو جی نہیں چاہتا، دل کی دھڑکنیں سست پڑ جاتی ہیں۔ خون کی گردش میں کمی آ جاتی ہے اور ہم پوری طرح سے سانس بھی نہیں لے سکتے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہمارے جسم کے اندرونی اعضاء بھی ہمارے جذبات و خیالات سے متاثر ہوتے ہیں حالانکہ وہ براہ راست ہمارے کنٹرول میں نہیں ہوتے۔ مثلاً آپ اپنے دل کی حرکت کو اپنی مرضی

اور خواہش کے مطابق کبھی نہیں روک سکتے لیکن جسم کے عضلات پر کچھ نہ کچھ قابو ضرور رکھتے ہیں۔ جس طرح ہم اپنے ہاتھوں سے مرضی کے مطابق کام لیتے ہیں۔ اسی طرح ہم اپنی ذہنیت پر قابو ضرور رکھتے ہیں۔

یعنی اگر ہم اپنی پریشانی کو بھلا دینا چاہتے ہیں تو بھلا سکتے ہیں۔ پریشانی پر کُڑھنے کی بجائے اپنے اندر ایک نئی امید اور لگن پیدا کرکے پریشانی کے اذیت ارسال احساس کو ختم کرسکتے ہیں۔ اگر ہمیں اپنی صحت کا خیال رکھنا ہے تو سب سے پہلے یہ اصول ہونا چاہیے کہ ہم ہر حال میں خوش وخرم رہنے کی کوشش کریں۔ وقتی پریشانیوں اور عارضی ناکامیوں کو کسی صورت میں اس کا موقع نہ دیں کہ وہ ذہن پر مسلط ہوکر ہماری صحت پر برا اثر ڈالیں۔

## مایوس کن خیالات سے بچیے

ہم اپنی خواہشات اور تمنائیں پوری نہ ہونے کی وجہ سے کسی نہ کسی حد تک مایوس اور آزردہ خاطر ہوجاتے ہیں۔ یہ ایک قدرتی امر ہے، حقیقت یہ ہے کہ ہماری اکثر تمنائیں شاذونادر ہی پوری ہوتی ہیں، لیکن ہم میں بعض لوگ دوسروں کی باتوں سے بھی اپنے اندر اداسی اور مایوسی محسوس کرنے لگتے ہیں۔ مثلاً ایک شخص اپنی موجودہ آمدنی اور حالات سے مطمئن ہے، اسے اپنی حد تک اس بارے میں کوئی شکایت نہیں ہے لیکن دوسرے لوگ جب اسے یقین دلانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس سے کم قابلیت کے لوگ اس سے کئی گناہ روپے زیادہ کمارہے ہیں تو اس کے دل میں مایوسی کی لہر دوڑ جاتی ہے، وہ جو پہلے حالات پر مطمئن تھا، اب اپنی حالت پر افسوس کرنے لگا ہے۔

ہم اپنی تمام دقتوں، پریشانیوں اور تکالیف پر آسانی سے قابو پاسکتے ہیں، لیکن جب ہمارے بعض نادان دوست مشکلات اور پریشانیوں کو ہمارے سامنے ہوا بناکر پیش کرتے ہیں، تو ہم سچ مچ اپنی حالت قابل رحم سمجھنے لگتے ہیں۔ بعض لوگ یونہی دور دراز کار باتیں سوچتے اور اندیشہ ہائے دور دراز میں مبتلا ہوتے ہیں۔ مثلاً قحط، گرانی یا سیاسی انقلابات ایسے حالات ہیں، جن پر ہمارا کوئی اختیار نہیں، یہ تکالیف عموماً عارضی ہوتی ہیں لہٰذا ان پر کڑھنے کے بجائے ہمیں صبر واستقلال سے ان کا مقابلہ کرنا چاہیے۔

## مثبت رویہ اختیار کیجیے

رویے کے لحاظ سے ہم دو ہی صورتوں کا مظاہرہ کرسکتے ہیں، مثبت یا منفی یا تو ہم لوگوں کے ساتھ مل جل کر رہیں یا سب سے الگ تھلگ ہوکر خود کو اپنی ذات کے خول میں محصور کرنے کی کوشش کریں۔ ان میں یقیناً ایک ہی صورت بہتر ہے اور یہ کہنے کی بھی ضرورت نہیں، بہتر صورت یہ ہے کہ ہم دوسرے لوگوں کے ساتھ مل کر رہیں، کیونکہ دوسری صورت عملاً ناممکن ہے جو لوگ اکیلا رہنا چاہتے ہیں، وہ جدوجہد حیات میں سوائے ناکامی کے اور کچھ نہیں دیکھتے۔ ہمیں اپنی زندگی میں بہت سی ناگوار باتیں پیش آتی ہیں لیکن ذہنی کیفیات کی وجہ سے ہمارا رویہ ایک دوسرے سے مختلف ہوتا ہے۔ بہت سے لوگ اپنی زندگی میں کسی تلخ تجربے کی بنا پر غلط نظریہ قائم کرلیتے ہیں۔ اور پھر اس نظریے کے مطابق دوسرے لوگوں کے ساتھ غلط اور منفی رویہ رکھتے ہیں مثلاً ایک شخص کو بچپن میں سوتیلی ماں کے رویے سے تکلیفیں اٹھانی پڑیں۔ چنانچہ وہ عام عورتوں سے نفرت کرنے لگا۔ حالانکہ مثال ہے پانچوں انگلیاں برابر نہیں ہوتیں۔ خوش قسمتی سے اگر وہ شادی کرلے اور اس کو کوئی وفادار بیوی مل جائے تو زندگی میں پہلی بار وہ سوچتا ہے کہ سبھی عورتیں برابر نہیں ہوتیں، پس ہمارے لئے لازم ہے کہ دوسرے لوگوں اور خود اپنی ذات کے بارے میں مثبت رویہ اختیار کریں۔ اپنی ناکامیوں کے لئے دوسروں کو ذمہ دار ٹھہرانے کے بجائے اپنا محاسبہ کریں۔

## صحت مندانہ ذہنیت پیدا کریں

ماہرین نفسیات ہی نہیں ماہرین طب بھی اس بات سے اتفاق کرتے ہیں کہ جسمانی صحت اور تندرستی کا حصول برقرار رکھنے کے لئے صحتمندانہ ذہنیت کی ضرورت ہے۔ کیونکہ بیشتر بیماریاں ہماری ذہنیت کی وجہ سے ہوتی ہیں۔ صحت اور زندگی کے درمیان جو گہرا رشتہ ہے وہ محتاج بیاں نہیں۔ صحت بھی خراب ہوجائے تو زندگی بھی اچھی نہیں گزرتی۔ گو آج کے انسان کی زندگی بے حد پر تکلف ہوگئی ہے لیکن ہمیں صحت مند جسم کی آج بھی اتنی ضرورت ہے جتنی کہ اگلے زمانے میں انسان کو تھی۔ جیسے جیسے انسان کی عمر

بڑھتی ہے، وہ اپنی صحت کے بارے میں زیادہ متفکر ہوتا چلا جاتا ہے، کیونکہ سن رسیدگی میں اعضاء کمزور ہو جانے کی وجہ سے پہلے کی طرح موسمی تغیر وتبدل کا مقابلہ نہیں کر سکتے، لہٰذا اگر ہم شروع ہی سے صحت مندانہ ذہنیت پیدا کریں تو ہماری صحت سن رسیدگی کے باوجود بھی قابل رشک رہ سکتی ہے۔

## جذباتی کشمکش سے بچئیے

اس میں شک نہیں کہ ہم سب کی طبیعت اور مزاج پر موسمی کیفیات کا کافی اثر پڑتا ہے لیکن کسی جسمانی تکلیف یا مرض کا اصل سبب صرف موسم، جراثیم یا کوئی بد پرہیزی نہیں ہوا کرتی بلکہ ہماری تندرستی اور علالت کا بڑا انحصار ہماری ذہنیت کے ساتھ ساتھ جذباتی کیفیت پر بھی ہے۔ ایک ماہر نفسیات کا کہنا ہے کہ ایسے لوگ تپ دق میں جلد مبتلا ہو جاتے ہیں۔ جو جذباتی طور پر پہلے ہی اپنی زندگی سے بیزار ہوتے ہیں۔ اگر تپ دق کے ایسے مریضوں کی گزشتہ زندگی کا جائزہ لیا جائے تو معلوم ہو گا کہ ان کی اکثریت بالعموم گہرے جذباتی مسائل سے دوچار ہے۔ اس لئے ہم کسی ایسے شخص کو اس وقت تک صحت مند نہیں کہہ سکتے جب تک اس نے خود کو جذباتی طور پر بھی پوری طرح صحت مند نہ بنالیا ہو۔ بہت سے ایسے لوگ جو زندگی کے تلخ حقائق سے نبرد آزما نہیں ہو سکے، وہ بھی آخر کار خود کو مختلف قسم کے امراض میں گرفتار کر لیتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ جب ہماری اندرونی شخصیت کسی وجہ سے مجروح ہو جاتی ہے۔ تو ہم ڈٹ کر حقائق کا مقابلہ نہیں کر سکتے تو پھر لاشعوری طور پر کسی بیماری کی خواہش کرنے لگتے ہیں تاکہ ہم اس کی پناہ لے سکیں، ہم اپنے کسی دوست کی خود غرضی، بے وفائی، بے مروتی سے شکستہ دل اور رکبیدہ خاطر ہو جاتے ہیں۔ یا ہمیں اپنے طور پر احساس ہوتا ہے دنیا نے ہمارے ساتھ ناانصافی کی ہے تو اس وقت بھی ہم کسی بیماری کی تلاش میں رہتے ہیں۔ جب ہم جذبات مجروح ہو جانے کی وجہ سے علیل ہوں تو ہمیں مثبت رویہ اختیار کرنا چاہئے۔ اس طرح ہم بہت جلد اپنی جذباتی کشمکش پر قابو پالیں گے اور پھر حیرت انگیز طور پر تندرست ہو جائیں گے، خود ہمارے جسم میں کسی بھی بیماری کا مقابلہ کرنے کی صلاحیت موجود ہے، اس لیے ہمیں ناگوار باتوں پر کڑھ کر اپنے آپ کو جذباتی کشمکش کے حوالے نہیں کرنا چاہئے۔ اس طرح تمام صلاحیتیں کند ہو کر رہ جائیں گے، جو تندرستی قائم رکھنے کے لئے بہت ضروری ہیں۔ اس طرح اگر آپ صحت مند اور تندرست زندگی کے طالب ہیں تو اس جذباتی حیلہ گری کا سہارا لے کر کبھی ذہنی طور پر بیچار بننے کی کوشش نہ کیجئے۔ بلکہ اپنے اندر زندگی کی تمام ذمہ داریاں قبول کیجئے۔ جذباتی کشمکش سے مغلوب ہونے کے بجائے اسے شکست دینے کا یہی ایک طریقہ ہے۔

## تفکرات سے دامن چھڑائیے

اکثر لوگ یہ سمجھ لیتے ہیں کہ ان کی پریشانیاں اور تفکرات کچھ ایسے ہیں کہ وہ کبھی ان سے گلوخلاصی نہیں کرا سکتے۔ نفسیاتی نقطہ نظر سے ان کا یہ نظریہ بالکل غلط ہے۔ یہ سمجھنا کہ جب آپ کی تمام پریشانیاں دور ہو جائیں گی یا آپ کے تمام مسائل حل ہو جائیں گے تو ان تفکرات کا بھی خود بخود خاتمہ ہو جائے گا۔ کسی صورت میں صحیح نہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ آپ اس وقت تک اپنے تفکرات سے نجات حاصل نہیں کر سکتے۔ جب تک آپ خود اس حقیقت کو تسلیم نہ کر لیں کہ آپ کے تمام تفکرات آپ کی پریشانیوں اور ذاتی مسائل کی وجہ سے پیدا نہیں ہوئے، بلکہ خود آپ کے پیدا کردہ ہیں۔ ایسے اشخاص جو فکر وتشویش کو اپنی عادت بنا لیتے ہیں انہیں عموماً اپنے اوپر اعتماد نہیں ہوتا۔ ان کے لاشعور میں کوئی ایسا خوف اور اندیشہ چھپا رہتا ہے جسے وہ خود بھی نہیں سمجھ سکتے، اس لئے وہ بعض خارجی عوامل کا مواجب قرار دیتے ہیں مثلاً مالی دشواریاں، صحت کی خرابی، معاشرتی اقتصادی بے اطمینانی وغیرہ۔ جبکہ حقیقت یہ ہوتی ہے کہ وہ داخلی بے اطمینانی میں مبتلا ہوتے ہیں اور جب تک ان کی یہ اندرونی بے اطمینانی ختم نہ کر دی جائے وہ اپنے تفکرات سے نجات حاصل نہیں کر سکتے۔

فکر وتشویش کے باعث ہمارے اعصاب میں تناؤ پیدا ہو جاتا ہے جس سے ہمارے جسم کے مختلف غدود متاثر ہوتے ہیں۔ ہماری بہت سی جسمانی بیماریوں مثلاً دمہ، بلڈ پریشر، قلبی امراض، ذیابیطس وغیرہ کا (بقیہ ص 59)

# جملہ مردانہ امراض اور کمزوریوں کے لیے لاجواب ہومیوپیتھک ادویات

سٹرائیڈز سے پاک

## جس نے بھی استعمال کیں دل سے دعا دی

کوئی Side Effect نہیں

1. **ڈامیا جیسک (سیرپ) (خواص):** مردانہ قوت کی کمی، اعصابی تناؤ، شدید کمزوری، ڈپریشن۔ پیکنگ: 120 ملی لٹر — قیمت: 220 روپے

2. **ڈامیانہ (کیپسولز) (خواص):** مردانہ عضو کے لئے صحت مند تحریک۔ پیکنگ: 30 کیپسولز — قیمت: 120 روپے

3. **یوھم بینم (کیپسولز) (خواص):** یوہم نیم ہومیوپیتھک ادویات سے تیار کیا گیا ایک ایسا مقوی اور توانائی سے بھرپور فارمولا ہے جو ہر قسم کی اعصابی وجنسی کمزوری کے لئے جادو نما اثر رکھتا ہے۔ قوت میں اضافہ کر کے کمزوری اور لاغری کو ختم کرتا ہے۔ — قیمت: 150 روپے

4. **طلاء (کینتھرائیڈس) (خواص):** کینٹ ہومیوپیتھک فارمیسی کا تیار کردہ طلاء۔ کینتھرائیڈس ایسی ہومیوپیتھک ادویات پر مشتمل ہے جو عضو کے جملہ نقائص کو دور کرتی ہے۔ غلط کاریوں مثلاً مشت زنی، اغلام، کثرت جماع، جریان یا احتلام سے پیدا ہونے والی خرابیوں کو دور کرنے کیلئے اکسیر ہے۔ اس کے استعمال سے زائل شدہ قوت لوٹ آتی ہے اور دوا کے موثر اجزاء رگ اور پٹھوں کو نئی تقویت دیتے ہیں۔ پیکنگ: 10 ملی لٹر — قیمت: 110 روپے

5. **تائی جنسنگ (سیرپ) (خواص):** جنسنگ ایسی بوٹی ہے جسے جوانی قائم رکھنے اور بڑھاپے کی آمد کو روکنے کیلئے صدیوں سے استعمال کیا جارہا ہے۔ آج کل کی تیز رفتار اور تھکا دینے والی زندگی وقت سے پہلے ہی جوانی کی اُمنگ ختم کر کے بڑھاپے کی دہلیز پر لا کھڑا کرتی ہے۔ پیکنگ: 180 ملی لٹر — قیمت: 133 روپے

6. **اسپروینا (کیپسول) (خواص):** تولیدی جراثیم کی کمی، منی کا پتلا ہوجانا، نامردی، جنسی کمزوری، جسمانی اور اعصابی کمزوری وغیرہ میں مفید ہے۔ — قیمت: 90 روپے

7. **پاور بوسٹر (ماؤتھ سپرے)** پیکنگ: 15 ملی لٹر اسپرے — قیمت: 110 روپے

**خواص:** مردانہ قوت میں اضافہ کے لئے ایک جدید فارمولا جو بطور اسپرے تیار کیا گیا ہے۔ زبان کے نیچے اسپرے کرنے سے دوا کی افادیت میں اضافہ ہوجاتا ہے۔

8. **کورین جنسنگ (سیرپ/کیپسولز) (خواص):** جنسنگ کا شمار دنیا کی قدیم ترین جڑی بوٹیوں میں سے ہوتا ہے جو اپنی بے پناہ افادیت کے باعث ایک اعلیٰ مقام رکھتی ہے۔ جنسنگ مردوں کے لئے ایک مکمل ٹانک ہے جو ذہنی اور جسمانی کمزوریوں میں اکسیر ہے۔ کینٹ کورین جنسنگ خالص جڑی بوٹی سے تیار کردہ ہے۔ پیکنگ: 120/250 ملی لٹر سیرپ: قیمت: 150 روپے، قیمت: 95 روپے — پیکنگ: 30 کیپسولز — قیمت: 110 روپے

9. **جنسو جیل (خواص):** جنسنگ اور رائل جیلی سے تیار کردہ۔ جنسو جیل سپلیمنٹ جو طاقت اور توانائی سے بھرپور ہے۔ ہر طرح کی کمزوریوں، تھکاوٹ کا خاتمہ کرے اور ہاضمہ بہتر بنائے۔ — قیمت: 310 روپے

10. **امبر امسک (ٹیبلیٹس) (خواص):** قوت مردانہ کے لیے صرف بڑھاپا اور بڑھتی عمر ہی مردوں میں جنسی کمزوری کا سبب نہیں، موجودہ دور میں یعنی ایسے عوامل پیدا ہوگئے ہیں کہ مردوں کی ایک کثیر تعداد قبل از وقت جنسی کمزوری اور اعضائے رئیسہ کی ناطاقتی کا شکار ہوگئے ہیں۔ پیکنگ: 100 ٹیبلیٹس — قیمت: 115 روپے

11. **امبر اسپر (کیپسولز) (خواص):** مردوں میں جنسی کمزوری کا اظہار، جریان، احتلام، نامردی اور عضو تناسل کی کمزوری جیسی علامات سے ہوتا ہے اور مرد کی جنسی طاقت میں کمی وبیشی اس کی مکمل دماغی اعصابی اور جسمانی کیفیت کی آئینہ دار ہوتی ہے۔ پیکنگ: 30 کیپسولز — قیمت: 110 روپے

**رابطہ:** مطب العارف، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ Email: matabalaarif@gmail.com

042-35410586, 0307-5525103, Web: darulamal.org/matabalaarif

# مجربات قیصری

از تحریر: قیصر احمد بی اے کراچی

## تریاق بخار اور بلغم کے اخراج کیلئے

مغز کرنجوہ ایک تولہ، ست کلو ایک کلو، طباشیر 3 ماشہ، چھوٹی الائچی 3 ماشہ، عرق سونف کے ساتھ صبح وعصر کے وقت استعمال کریں ہر قسم کے بخار کیلئے مجرب ہے۔

ہر قسم کی جمی ہوئی بلغم خارج کرنے کا مجرب نسخہ بلغم دماغ میں ہو یا سینہ میں ہو یا جہاں کہیں بھی ہو ہر جگہ سے بلغم کی صفائی کرتی ہے۔

نسخہ: برگ بانسہ 9 ماشہ، کتان (السی) 9 ماشہ، فلفل دراز 9 ماشہ، زوفا 9 ماشہ، گل بنفشہ 9 ماشہ، املتاس 9 ماشہ، مصری 2 تولہ، ملٹھی 9 ماشہ پانی میں جوش دے کر اور چھان کر صبح، شام ایک کپ پئیں۔ سینے میں جمی ہوئی بلغم خارج ہو جاتی ہے۔

## ٹوٹی ہوئی ہڈی کا جڑ جانا

نسخہ: ایک جوان مرغ سرخ رنگ کو ذبح کریں اور خون احتیاط سے برتن میں لے لیں، توے پر دو تولہ پھٹکری خام خون میں ملا کر ڈالیں اور دھیمی آنچ پر لوہے کے کفگیر سے آہستہ آہستہ چلائیں۔ جب سیاہی مائل اور چمکدار ہو جائے اور قدرے رطوبت باقی رہے تو اتار لیں۔

ترکیب استعمال: 3-2 رتی دودھ کے ساتھ جو شکر سے میٹھا کر لیا ہو پلا دیں یقیناً پانچ چھ روز میں صحت ہوگی۔

ایضاً: "چندرس" لے کر اور معمولی سی سرخ پھٹکری لے کر اس کا پاؤڈر بنا لیں۔ 1 ماشہ لے کر حلوہ میں رکھ کر نگل لیں کوئی بھی ہڈی ٹوٹی ہوئی ہو۔ درد ہو، اندرونی جلد پھٹ گئی ہو، ہڈی ایسے جڑے گی جیسے کبھی ٹوٹی ہی نہ ہو کم از کم ایک ہفتہ استعمال کریں۔

## اولاد کا ہونا اور ہڈی کا جڑنا

نسخہ: چندرس 1 تولہ، سرمہ سیاہ 1 تولہ، ہاتھی دانت کا برادہ 1 تولہ، تینوں لے کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں اور صبح شام ایک ایک گولی پانی سے کھائیں۔ ان شاء اللہ دونوں کام بخوبی ہوں گے۔

## تیل احمر

اجزاء: سونٹھ 1 تولہ، مجیٹھ 1 تولہ، جائفل 3 عدد، جاوتری 1 تولہ، عقرقرحا 1 تولہ، لونگ 1 تولہ، رتن جوت 5 تولہ، اجوائن دیسی 1 تولہ، دانہ میتھی 1 تولہ، ماگ کنگھا 1 تولہ، پان کی جڑ 1 تولہ، کلونجی 1 تولہ، کالا دانہ 1 تولہ، بوبونہ 1 تولہ، تخم دھتورہ 1 تولہ، کچلا ثابت 1 تولہ، میٹھا تیلیہ 1 تولہ، کڑا چھال 1 تولہ، حب قرطم 1 تولہ، سورنجان تلخ 1 تولہ، قسط تلخ 1 تولہ۔

ترکیب تیاری: ڈیڑھ کلو خالص سرسوں کا تیل لے کر تمام ادویہ کوٹ کر ایک ململ کی پوٹلی میں باندھ کر کھولتے تیل میں ڈال دیں، ہلکی آنچ پر پکائیں۔ جب تمام ادویہ جل کر سیاہ ہو جائیں تو تیل کڑاہی سے اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے پر چھان لیں اور شیشیوں میں بھر لیں۔

فوائد: یہ سرخ رنگ کا تیل ہوگا۔ چوٹ نئی یا قدیمی ہو، موچ، سردرد، کمر کا درد، جوڑوں کا درد، ناف نلوں کا درد، عرق النساء کا درد، ریاحی درد، ورم پٹھوں کے کھنچاؤ، فالج، لقوہ، ایگزیما، اعصابی کمزوری، عضو تناسل کی کمزوری وغیرہ وغیرہ میں تریاق اعظم ہے۔

طریقہ استعمال: جہاں کہیں بھی درد ہو تو 4/5 قطرے لے کر تین منٹ تک مالش کریں۔ ان شاء اللہ ہر قسم کا درد موچ و چوٹ کو فائدہ ہوگا، ہوا سے بچیں۔ جسم میں کمزوری ہو تو ½ چائے کا چمچ ایک پاؤ دودھ میں ڈال کر پئیں، جسم میں توانائی و برقی لہر دوڑ ائے گا۔ عضو تناسل کمزور ڈھیلا ہو تو اس کے پانچ سات قطرے لے کر آٹھ یوم مالش کریں۔ کجی، ٹیڑھا پن و ڈھیلا پن دور ہوگا، سختی و مضبوطی آئے گی۔ میری نظر میں کائنات میں اس سے بہتر تیل ملنا ناممکن ہے، تجربہ کر لیں۔

# آپ کے طبی مسائل اور اُن کا ہومیو پیتھک حل

## ہومیو ڈاکٹر مولانا علی آفاق

### بد ہضمی اور سفید زبان کا مسئلہ حل

**سوال** ڈاکٹر صاحب میری زبان سفید ہے۔ منہ میں کھانے کا ذائقہ باقی رہتا ہے۔ کھانا مناسب ہضم نہیں ہوتا۔ معدہ میں جلن اور بوجھ کا احساس رہتا ہے۔ جسم میں دردیں بھی ہیں۔ اس کے لئے کوئی مستقل دوا تجویز کردیں۔

(ناصر مسعود، لاہور)

**جواب** بھائی ناصر صاحب ایک بات اہم ہے۔ پرہیز اور مناسب طرز زندگی اپنائے بغیر جلدی سوجانا اور جلدی صبح اٹھ کر نماز کے بعد اچھی اور عمدہ ورزش کے ساتھ واک کرنا ضروری ہے۔ بازاری کھانے اور فاسٹ فوڈ ترک کردیں۔ ساتھ ا نٹم کروڈ 200 روزانہ صبح نہار منہ ایک خوراک لیں، 15 دن کے بعد بتائیں، آپ بالکل تندرست ہوچکے ہوں گے اور زبان اپنے اصل رنگ میں واپس آجائے گی اور یہی آپ کی صحت کی آسان نشانی ہے۔

### جلدی مسائل کا فوری اور مستقل حل

**سوال** ڈاکٹر صاحب! میری بیٹی، جس کی عمر 7 ماہ ہے، اس کو سر کے پیچھے گدی سے ذرا اوپر خشک جلدی مسئلہ ہے۔ اس کے لئے میں کوئی دوا لگانے والی نہیں استعمال کرنا چاہتا۔ مستقل شفاء کی امید لے کر آپ کے پاس آیا ہوں۔

(عمر، لاہور)

**جواب** عمر صاحب آپ کی رائے عمدہ ہے کہ اس طرح کی ادویات کلی شفاء دینے سے محروم رہتی ہے۔ اس لئے بچوں کو خصوصاً ہومیو پیتھک زیادہ فائدہ دیتی ہے۔ آپ اس بچی کو سلفرون ایم کے دو قطرے فی خوراک ایک چمچ پانی صرف ایک مرتبہ پلائیں اور 15 دن کے بعد بتائیں۔ بالکل تندرست ہو چکی ہوں گی۔

# جاپانی سائنسدانوں نے موٹاپا بھگانے کا سستا طریقہ ڈھونڈلیا

جاپانی سائنسدانوں کا کہنا ہے کہ اگر آپ کی عمر 40 برس سے زائد ہے اور آپ اپنے بڑھتے وزن سے بھی پریشان ہیں تو چیونگم کھانا شروع کردیں۔ چیونگم کھائیں اور وزن گھٹائیں۔ جرنل آف فزیکل تھراپی سائنس میں شائع ہونے والی تحقیق میں کہا گیا ہے کہ جسمانی سرگرمی کے دوران چیونگم چبانا وزن کو کنٹرول کرنے کا ایک مؤثر ذریعہ ہے۔

تحقیق میں 21 سے 69 برس کے درمیان کی عمر کے 46 افراد کو شریک کیا گیا، جو ورزش کے طور پر واک کرتے ہیں۔ دورانِ واک ان میں سے آدھے افراد چیونگم چبارہے تھے جبکہ دیگر آدھے لوگ پانی کے کپ میں چیونگم کے اجزا کا پاؤڈر استعمال کررہے تھے۔

واک کے دوران جن لوگوں نے چیونگم چبائی، ان کے دل کی دھڑکن تیز رہی، انہوں نے طویل فاصلہ طے کیا اور ان کے جسم میں جلنے والے حراروں کی تعداد بھی زیادہ رہی۔ آپ بھی اگر خود کو موٹا محسوس کرتے ہیں تو بھاگیں، دوڑ لگائیں، چلیں، کودیں اور ساتھ ساتھ چیونگم بھی چبائیں۔

# کافی پینے سے دل کا مرض بھگائیں

امریکی ادارے نے روزانہ کافی پینا دل کی شریانوں کے لیے بہترین قرار دے دیا۔ کافی پینا صحت کے لیے کافی ہے۔ مریکی ادارے کی نئی تحقیق کے مطابق روزانہ تین کپ کافی پینے والے کا دل تندرست وتوانا رہے گا، امریکی ادارے نے نئی تحقیق جاری کردی۔

کافی کے انسانی صحت پر اثرات پر کی جانے والی نئی تحقیق کے مطابق کافی چکنائی، کولیسٹرول اور کیلشیئم کو شریانوں میں قدم نہیں جمانے دیتی۔ اور خون کا بہاؤ درست رکھنے میں مدد دیتی ہے۔

# ڈپریشن اور کشیدگی سے نمٹنے کے لئے تجاویز

محمد انیس

افسردہ لوگوں کو اداسی، پریشانی، خالی پن، ناامیدی اور بے چینی محسوس ہوتی ہے۔ وہ ان سرگرمیوں میں دلچسپی کھو سکتے ہیں جو کسی وقت خوشگوار تھیں۔ تجربہ ہے کہ ان لوگوں میں بھوک کی کمی، توجہ مرکوز کرنے میں پریشانی، حافظہ کی کمی اور فیصلہ کرنے کی قوت متاثر ہوتی ہے۔

ڈیوڈ رچرڈز، یونیورسٹی آف ایکسٹر (Exeter) میں دماغی صحت کی خدمات کے تحقیق کے پروفیسر، آپ کو اداسی اور افسردگی سے نمٹنے کے لیے یہ تجاویز فراہم کرتا ہے:

## زیادہ فعال رہو

زندگی سے دور نہ رہو۔ لوگوں میں اٹھنا بیٹھنا آپ کے موڈ کو بہتر بنانے میں مدد دے سکتا ہے۔ دوستوں اور خاندان کے ساتھ رابطے میں رہنے کا مطلب ہے کہ آپ کے پاس کوئی ایسا شخص ہے، جب آپ افسردہ ہوں تو اس سے بات کر سکتے ہیں۔

تھوڑی ورزش کریں۔ تجربہ ہے کہ ورزش آپ کے موڈ کو بہتر بنانے میں اگر مددگار ہوتی ہے۔ اگر آپ نے کچھ عرصہ سے ورزش نہیں کی تو ہر دن 20 منٹ تک چلنے سے آہستہ آہستہ شروع کریں۔ ڈپریشن کے لئے ورزش کے بارے میں مزید معلومات حاصل کریں۔

## اپنے خوف کا سامنا کرو

جو کام آپ کو مشکل لگتا ہے، اس سے راہ فرار نہ اختیار کریں بلکہ اس کا سامنا کریں۔ جب لوگ افسردہ یا پریشان ہوتے ہیں تو وہ کبھی کبھی دوسرے لوگوں سے گفتگو نہیں کرتے۔ کچھ لوگ تو ڈرائیونگ یا سفر کے بارے میں اپنا اعتماد کھو بیٹھتے ہیں۔

اگر ایسا ہو رہا ہے تو ان حالات سے نمٹنے کے لیے ہمت کرنے سے حالات بہتر ہو جائیں گے۔

## بہت زیادہ شراب نہیں پینا

کچھ لوگوں کے لئے شراب ایک مسئلہ بن سکتی ہے۔ کبھی آپ معمول سے کہیں زیادہ پیتے ہو، اپنے جذبات کو چھپانے کے لیے یا صرف وقت گذارنے کے لیے۔ لیکن الکحل آپ کے مسائل کو حل کرنے میں مدد نہیں کرے گا۔ یہ آپ کو مزید اداس کر سکتا ہے۔

## نظام الاوقات بنائیں

جب لوگ ڈپریشن میں چلے جاتے ہیں تو ان کے نیند کے معمولات بھی خراب ہو جاتے ہیں۔ راتوں کو دیر تک جاگنا اور دن میں سونا۔ اپنے روزمرہ معمول کے مطابق اٹھنے کی کوشش کریں اور اس پر جتنا ممکن ہو، پابند رہیں۔

نظام الاوقات نہ ہونا، آپ کے کھانے پر اثر انداز ہو سکتا ہے۔ آپ باقاعدگی سے کھانا کھانا روک دیتے ہیں، بجائے اس کے سارا دن سنیکس کھا کے گذارا کرتے ہیں یا ناشتہ کا وقت نکل جاتا ہے کیونکہ اس وقت آپ بستر میں ہوتے ہیں۔

## بقیہ: حفظانِ صحت کے نفسیاتی اصول

اصل سبب یہی فکر و تشویش ہے۔ فکر کرنے سے سر کے بال جھڑنے لگتے ہیں۔ اور دانت کمزور ہو جاتے ہیں۔ بے جا قسم کے تفکرات سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے صرف ایک ہی طریقہ ہے وہ یہ کہ ہمیشہ اپنے آپ کو کسی نہ کسی کام میں مصروف رکھیئے۔ ایک احتیاط اور بھی لازمی ہے کہ روزانہ صبح کو بیدار ہوتے ہی بستر چھوڑ دیجئے۔ بلکہ بستر پر پڑے رہنے سے اس بات کا اندیشہ ہے کہ طرح طرح کے خیالات آپ کے دماغ میں پیدا ہو جاتے ہیں۔ اگر آپ ان نفسیاتی اصولوں پر آج ہی سے کاربند ہو جائیں۔

نوٹ: فائدہ نہ ہونے کی صورت میں کسی ماہرِ نفسیات سے رابطہ کیجیے۔

# ہائے! اس کا بستہ

شبیر احمد ارمان

وہ پرائمری جماعت کا طالب علم بچہ ہے، اس کی عمر اور جسمانی قوت کے لحاظ سے اس کا بستہ بہت بھاری ہے جو اس کے نازک کندھوں پر نشان ڈال دیتا ہے اور کمر توڑنے والا ہوتا ہے۔ وہ اسے ہانپتے کانپتے اٹھا کر اسکول پہنچاتا ہے اور اسی حالات میں سکول سے گھر لوٹتا ہے۔ یہ بھاری بستہ اس کے لیے ذہنی اور جسمانی لحاظ سے تکلیف دہ ہے۔ اس کی عمر کا اگر کوئی بچہ مزدوری کرتا ہوا نظر آئے تو سب کو بڑا ترس آتا ہے۔ انسانی حقوق کی تنظیمیں بھی جاگ اٹھتی ہیں۔ اخباروں میں خبریں بھی لگ جاتی ہیں، عالمی سطح پر اس کے حقوق کی بابت کانفرنسیں بھی منعقد ہوتی ہیں، بچوں کے عالمی دن بھی منائے جاتے ہیں، ایسا لگتا ہے کہ جیسے پوری دنیا اس کے مسائل حل کرنے کیلئے متحرک ہوگئی ہے مگر کسی کو اس کا بستہ چھوٹا اور آسان کرنے کی فکر نہیں ہے۔ یہ بھی آخر گوشت پوست کا انسان ہے، اس کے سینے میں بھی بڑوں کی طرح ایک دھڑکتا دل ہے۔ آخر کب تک اس کے اس مسئلے پر صرف نظر کیا جاتا رہے گا؟ جبکہ طبی ماہرین نے بھی اس کے بھاری بستے کو اس کی عمر سے بڑا وزنی اور اس کی ذہنی وجسمانی صحت کیلئے نقصان دہ قرار دیا ہے۔ ہسپانوی ماہرین کا کہنا ہے کہ زیادہ وزنی سکول بیگ بچوں میں کمر درد کی تکلیف کا سبب بنتے ہیں۔ تحقیق میں یہ بات بھی سامنے آئی ہے کہ مسلسل وزنی بیگ اٹھانے کا عمل ان کی کمر کی لئے نقصان دہ ہوسکتا ہے۔ اس سے بچنے کیلئے اپنے وزن سے 10 فیصد کم وزنی بیگ اٹھانے سے کئی مسائل ختم ہوسکتے ہیں۔ اسپین کے طبی ماہرین نے اپنی تحقیق کی بنیاد پر کہا ہے کہ اسکول جانے والے بچوں کو اپنے وزن سے 10 فیصد کم اسکول بیگ اٹھانے چاہئیں۔ وہ بچے جو اپنے ذاتی وزن سے 10 فیصد زائد کم وزنی بیگ اٹھاتے ہیں انہیں کمر درد کی تکلیف ہوسکتی ہے۔ برطانوی نشریاتی ادارے کی رپورٹ کے مطابق اسپین کے ماہرین نے 1403 طلباء پر تحقیق کی جن میں سے 12 سال سے 17 سال کی عمر کے 11 اسکولوں کے بچوں کو شامل کیا گیا۔ تحقیق سے یہ بات سامنے آئی کہ جن بچوں کے سکول بیگ کا وزن ان کے اپنے وزن کے 10 فیصد سے زائد تھا ان میں سے 66 فیصد بچے کمر درد کی تکلیف میں مبتلا پائے گئے۔ تحقیق سے یہ بات بھی سامنے آئی ہے کہ لڑکوں کے مقابلے میں لڑکیوں کو کمر درد کی زیادہ شکایت تھی۔ پھر بھی کوئی نہیں سنتا۔ تعلیمی میدان میں بڑے بڑے کارنامے انجام دینے والے اگر اس کے بستے کو چھوٹا اور آسان نہیں بنا سکتے تو پھر اس کے پاس کیا دلیل ہے کہ جس کی بنیاد پر یہ ان کی صلاحیتوں کو تسلیم کرے گا؟

یہ جلی کٹی باتیں نہیں ہیں، پرائمری سکول کا یہ معصوم بچہ تعلیمی پالیسی کا ستایا ہوا ہے۔ روزانہ ذہنی اذیت کا شکار یہ چھوٹا طالب علم روزانہ ان دانشوروں کی جان کو روتا ہے جو اس کی مشکل کو مانتے ہیں مگر حل نہیں کرتے۔ اپنے بستے کے بوجھ تلے دبے ہوئے بچے کی چیخیں واقعی کان دھرنے کے لائق نہیں؟ سچ یہ ہے کہ اس معصوم طالب علم کا بستہ بڑا ہونے میں اس کے لیے نصاب سازی کرنے والوں کی سطحی سوچ اور ذہنی مرعوبیت کا بڑا دخل ہے۔ دنیا میں بڑے بڑے مسائل کی بابت لوگ گہرائی کے ساتھ سوچتے ہیں اور ان کے حل نکال لیتے ہیں مگر معصوم طالب علم کا بستہ چھوٹا کرنے کیلئے کسی کے پاس کوئی حل نہیں نظر آتا۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اپنی کاروں، کوٹھیوں اور بنگلوں کی بڑی سرعت کے ساتھ بڑا کرنے والے بستے کو بھی اسی رو میں بہتے ہوئے بڑا کرنے میں مگن ہیں۔ معصوم طالب علم کا بستہ اب تک کتابوں کی غذا کھا کھا کر موٹا ہوتا جا رہا ہے، غالباً یہ موٹے دماغوں والے کی کارستانی ہے۔

کسی زمانے میں انگریزی چھٹی جماعت سے شروع ہوتی تھی اور چھٹی جماعت کا بچہ قدرے بڑا ہوتا ہے اور بستے کا جسمانی اور ذہنی بوجھ کس قدر آسانی سے اٹھا سکتا ہے۔ پہلے کم ازکم ایک انگریزی کی کتاب اور اس کے ساتھ چار کاپیوں کا بوجھ تھا۔ اب اس معصوم بچے کے بستے میں ایک انگریزی

کی کتاب، ایک الفاظ معانی کی کاپی، ایک سبق کے آخر میں موجود مشقوں کے لیے اور ایک انگریزی خوشخطی کے لیے ہے جو کتابوں کے وزن اٹھانے کی بات ہے۔ ایک دفعہ سکول جاتے ہوئے اور ایک دفعہ واپس آتے ہوئے انہیں اٹھانا پڑتا ہے۔ اس حقیقت سے کوئی انکار نہیں ہوسکتا کہ پرائمری کے اس معصوم طالب علم کو جتنی محنت اور جتنی توانائی دوسرے تمام مضامین پر خرچ کرنی پڑتی ہے اتنی ہی توانائی انگریزی کے مضمون پر خرچ ہوتی ہے۔ پھر بھی اسے انگریزی نہیں آتی ہے۔ رٹے کی چکی میں پس پس کر اس کا دماغ تھک جاتا ہے۔ اس پر طرہ یہ کہ اس کی سائنس کو بھی اتنا پیچیدہ اور غیر فطری بنا دیا گیا ہے کہ معصوم طالب علم سکول سے بھاگنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ بستہ ساز اسے پڑھنے نہیں دینا چاہتے۔ اخبارات میں کروڑوں روپے خرچ کر کے مہم چلائی جاتی ہے کہ لوگ اپنے بچوں کو سکول میں داخل کروائیں، مگر سکول میں ایک غیر ملکی زبان اور غیر فطری سائنسی نصاب کا بوجھ ڈال کر معصوم طالب علم کی تمام دلچسپیوں کو ختم کر رہے ہیں۔ ان حالات میں ایک معصوم طالب علم کا سکول میں کیسے دل لگ سکتا ہے؟ ایسا لگتا ہے کہ بستہ سازوں اور نصاب سازوں نے معصوم طالب علموں سے خاموش جنگ چھیڑ رکھی ہے اور ملک کے کروڑوں بچوں کو بطور بیگار اس جنگ میں سپاہی کے فرائض انجام دینے کے لیے مجبور کیا جا رہا ہے۔

خدارا! معصوم طالب علموں کے ماتھے پر پریشانیوں کی شکنوں میں چھپے ان کے دل کے درد کو محسوس کیا جائے، کیا یہ ان کا حق نہیں کہ ان کا بستہ ان کی عمر، جسمانی صحت اور ذہنی سطح کے مطابق ہو؟ کیا انسانی حقوق کی تنظیموں کو اس مسئلے کو اپنے ایجنڈے میں شامل نہیں کرنا چاہیے؟ یہ وہ جواب طلب معصوم طالب علموں کے سوالات ہیں جن کے جوابات تعلیم سازوں کو دینے ہیں۔ قارئین کرام! آپ کا کیا خیال ہے؟ اپنی رائے کا اظہار کریں تا کہ معصوم طالب علم بچوں کی صدا ارباب اختیارات تک بھرپور انداز میں پہنچ سکے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ اس کار نیک کی جزا دینے والا ہے۔

## روحانی تیل (1) برائے دفع جادو/ جنات

قیمت: 150 روپے

● جادو جنات کے دورہ والے مریضوں کیلئے پیام شفا ہے ● جادو جنات کے اثرات کو جسم سے چُن چُن کر ختم کرتا ہے ● جادو جنات کے اثرات کی وجہ سے جسم میں پیدا ہونے والی بے چینی کو ختم کرتا ہے ● جادو جنات کے اثرات کی وجہ سے تھکاوٹ سے چور بدن کو آرام پہنچاتا ہے ● جادو جنات کے اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی خارش کو ختم کرتا ہے ● جادو جنات کے اثرات کی وجہ سے سُستی اور کاہلی کو جڑ سے مٹاتا ہے ● جادو جنات کے اثرات کی وجہ سے بخار کی سی کیفیت کو ختم کرتا ہے ● ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر لگانے سے متاثرہ مریضوں کو بہت فائدہ پہنچتا ہے ● عاملین اپنے مریضوں کو اعتماد سے استعمال کروائیں



## روحانی تیل (2) برائے سکون

قیمت: 300 روپے

"پرسکون نیند" آپ کے دل، وزن اور ذہن سمیت ہر چیز کی صحت کیلئے بہترین ثابت ہوتی ہے۔ نیند کی کمی بہت سے طبی اور نفسیاتی مسائل کو جنم دیتی ہے۔ طبی ماہرین 7 سے 8 گھنٹے تک سونے کا مشورہ دیتے ہیں۔ اگر کسی کو دماغی خشکی کے سبب سے یا کسی اور مرض کے باعث نیند نہیں آتی اور نیند کی گولیاں کھانی پڑتی ہیں تو ایسے افراد کے لیے روحانی دکان میں دستیاب "روحانی تیل نمبر 2" استعمال کریں۔ اس روحانی تیل کی برکت سے ان شاءاللہ تعالیٰ، رات کی نیند پُرسکون ہوگی۔ یہ روحانی تیل تمام قسم کی نیند کی کمی، نیند نہ آنا، کچی پکی نیند جیسی علامات میں مفید ہے۔



## روحانی تیل (3) برائے دفع درد ہر قسم

قیمت: 250 روپے

● جادو جنات سے متاثرہ مریضوں کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے
● جادو جنات سے متاثر جوڑوں کے درد میں مبتلا مریضوں کے لیے اکسیر ہے ● جسم کے تمام دردوں کو ختم کرتا ہے ● پٹھوں کے درد کو فی الفور آرام دیتا ہے ● پسلیوں کے درد کو دور کرتا ہے ● ہر قسم کے ریاحی دردوں میں تریاق کا کام دیتا ہے ● ہڈیوں تک کے درد کو ختم کرتا ہے ● دارالعمل چشتیہ کے روحانی معالجین کا دم کردہ ایک زبردست روحانی تحفہ ہے

**عاملین اپنے مریضوں کو اعتماد سے استعمال کروائیں۔**



## روحانی تیل (4) برائے تقویت دماغ

چھوٹی پیکنگ: 300 روپے — بڑی پیکنگ: 450 روپے

دماغ میں کمزوری آجانے سے پست ہمتی، حافظے کی کمزوری، ہاتھ پاؤں سرد، بے خوابی، بھوک متاثر، ذہانت متاثر، یکسوئی نہ ہونا، سوچنے کی اہلیت کم، تھکاوٹ، کمزوری، سردرد، بے حسی، خواہش جماع کم یا مفقود ہو جاتی ہے۔ ان سب سے نجات حاصل کرنے کے لیے "روحانی تیل نمبر 4" استعمال کریں۔ اس تیل کی مزید خوبیاں یہ ہیں:

° دل کی دھڑکن معمول پر لاتا ہے۔ ° دل کے فعل کی کمزوری دور کرتا ہے۔ ° مضر کولیسٹرول گھٹاتا ہے۔ ° وزن میں کمی کرنے میں بھی مددگار ہے۔ ° آنتوں کے کینسر سے بچاتا ہے۔ ° قبض یا آنتوں کی دیگر تکالیف کا علاج ہے۔ ° سر کی خشکی، خارش، بال گرنے اور بالوں کے اور سر کے جملہ امراض کیلئے آزمودہ ہے۔ بالوں کی افزائش اور صحت کے لئے بہترین ہے۔ ° کان کا درد، ایگزیما اور سورائیس (جلدی بیماری)، آنکھوں کے حلقے اور کیل مہاسوں سے نجات کے لیے، بہت مفید ہے۔

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | ردِ سحر حصہ اول (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بداثرات کو ختم کرنے کے مستند طریقہ عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 350 |
| 2 | ردِ سحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بکلوا کی چوکی اور گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125 |
| 3 | ردِ سحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معمول افراد کے لیے اک مژدہ جانفزا، ردِ سحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے اک ضرب کلیمی | 250 |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شرانگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 400 |
| 5 | چھو منتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گر جو چھو منتر میں ہی پڑھ سکیں گے | 300 |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفاء الامراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300 |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و نظارات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ سفلیہ، تسخیر ملوک سبعہ اوران کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200 |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکماء کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور مجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225 |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عالمانہ، صوفیانہ، محققانہ شرح و تشریح، تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکوٰۃ کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے مخفی رازوں پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300 |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت، تاثیر، خواص و افعال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350 |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفاء انرجی ''متبادل طریقہ علاج'' جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیاتی امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200 |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، ارو ماتھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، چی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250 |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، خضر نما، پیر کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200 |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250 |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300 |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت خلخلۃ الہواء، دعوت قسم ناصور، دعائے قریشیہ، دعائے بشخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے شخیئہ اور دعوت صمدیہ کی تشریح شرح و وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال۔ ارسال ہاتف اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ روحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی مشتاقان روحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500 |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر الآثار اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاکی نقشبندی، لاڑکانہ) | 360 |
| 18 | رموز خاتم سلیمانی | نقش مثلث 4 معروف خاتم سلیمانی کی جمیع اقسام، اعمال و دعوت اور اسرار و رموز پر مشتمل ایک عدیم النظیر تصنیف۔ | 400 |
|  | مکمل سیٹ 18 کتب |  | 5260 |

بذریعہ ڈاک کتب منگوانے پر ڈاک خرچ الگ ہے

خیر اندیش علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری

ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب

0333-6974734, 0300-4967412

# روحانی دفاع کورس کرکے اپنا، اہل وعیال اور مریضوں کا روحانی دفاع کریں

**تعارف** اس کورس میں مختلف اعمال کے چلے کروائے جاتے ہیں تاکہ عامل کا بنیادی روحانی دفاع مضبوط کیا جاسکے، جس کی ضرورت جنات اور جادو کے علاج میں ہر عامل کو پڑتی ہے۔ یہ کورس ان مریضوں کے لئے بھی مفید ہے جو چاہتے ہیں کہ جادو اور جنات سے ہمیشہ کے لئے محفوظ ہوجائیں اور بار بار جادو یا جنات کے اثرات میں مبتلا نہ ہوں۔ سخت جادو اور جنات کے علاج کے لئے مضبوط روحانی دفاع کا ہونا بہت ضروری ہے۔ ورنہ علاج کرنے والے کو خود بھی بہت نقصان ہوتا ہے اور اس کے گھر والوں اور زیر استعمال اشیاء کو بھی زبردست نقصان ہوتا ہے۔

**ابتدائی کورس کا ہدیہ: 5000 روپے**

جو لوگ عاملین پر ہزاروں روپے برباد کرچکے ہیں، ان کو چاہئے کہ گھر میں سے ایک فرد علم الدفاع کا کورس کرے اور اپنے گھر کا دفاع کرے۔ جب تک جنات اور جادو کی روک نہ کی جائے، علاج سے مکمل فائدہ نہیں ہوتا۔ مضبوط حصار کی وجہ سے فوری روک لگائی جاسکتی ہے۔ پھر عام علاج بھی فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔

**ماہر کورس کا ہدیہ: 10000 روپے**

**کورس کے فائدے** اس کورس کو کرنے کے بعد آپ درج ذیل کام کرسکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ...... اپنا، اہل وعیال کا روحانی دفاع کرنا | ...... روحانی مریضوں کا روحانی دفاع کرنا | ...... اپنے گھر اور کسی بھی جگہ کا حصار کرنا |
| ...... مریض کے گھر جاکر حصار کرنا | ...... مریض کے گھر سے جادو اور جنات کو اور ان کے اثرات کو نکالنا | |

علم الدفاع کورس کرنے والے کے اردگرد مضبوط حصارات قائم ہوجاتے ہیں۔ جب بھی کسی ایسی جگہ جانا ہو، جہاں پر جادو جنات وشیاطین کا بسیرا ہو تو وہ ایسے فرد سے دور بھاگتے ہیں اور مقابلہ کرنے سے کتراتے ہیں۔ اگر ماہر کورس کیا ہوگا تو عامل کے آس پاس مضبوط جنات کا پہرا لگ جاتا ہے اور بڑے بڑے علاج میں بھی باآسانی کامیابی ملتی ہے۔ مخالف لڑے بغیر ہی میدان چھوڑ کر بھاگ جاتے ہیں۔

**کورس کے درجے** **١ ابتدائی** عاملین کے ساتھ عوام کے لئے بھی مفید ہے۔ اس کورس کے چلے صحیح طرح مکمل کرنے کے بعد عامل اپنا، اپنے اہل وعیال کا اور اپنے روحانی مریضوں کا دفاع کرنے کے قابل ہوجاتا ہے۔ ابتدائی کورس کی وجہ سے دور کے روحانی مریضوں کا دفاع اتنا مضبوط نہیں ہوتا یعنی عامل اپنے گھر بیٹھے حصار لگائے اور روحانی مریض دور ہو تو بہت زیادہ فائدہ نہیں ہوتا۔ البتہ ایک ہی شہر میں ہوں تو حصار اچھا لگ جاتا ہے۔

**٢ ماہر** صرف عاملین کے لئے خاص ہے۔ اس کورس کے چلے صحیح طرح مکمل کرنے کے بعد عامل کے حصارات بہت طاقتور ہوجاتے ہیں اور وہ دور کے مریضوں کا مضبوط حصار لگانے کے بھی قابل ہوجاتا ہے۔ غیبی مخلوق حصار کرنے پر پہرا دیتی ہے۔

**خاص اجازت (کم وقت میں کورس مکمل کرنا)** جن لوگوں کے پاس وقت کم ہے، ان لوگوں کو خاص اجازت دی جاتی ہے اور مختصر وقت میں چلہ کشی کرواکر ابتدائی اور ماہر درجوں کی تکمیل کروائی جاتی ہے۔ ھدیہ عام سے دگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانا** جو عامل چاہتے ہیں کہ کورس مکمل کرکے آگے سکھائیں، وہ تفصیل کے لیے روحانی درسگاہ رابطہ کرسکتے ہیں۔

رابطہ روحانی درسگاہ ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681 فون: 042-35410586 0333-7772775
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah.blogspot.com, ruhanidarsgah@gmail.com

# کوپن برائے بغیر فیس اعمال

اگست 2018ء

تاریخ ____________

نام ____________ والد ____________

والدہ ____________ مکمل پتہ ____________

____________

موبائل نمبر ____________

Email (اگر ہو) ____________

مطلوبہ اعمال ____________

نوٹ: رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے۔ مزید شرائط و تفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

فون: 042-35410586, 0320-4661681

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

یہ عمل بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کیا کیا کام لئے جا سکتے ہیں؟ مختصراً درج ذیل کام لے سکتے ہیں۔ باقی عامل کی مرضی ہے کہ وہ کیا کیا کام لے سکتا ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**سورج گرہن 11 اگست 2018ء بروز ہفتہ لگے گا**

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل و خرد باندھنا تا کہ شدید محبت کرے
- کسی خاص جگہ کے لئے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو
- نکاح باندھنا تا کہ کسی جگہ نکاح نہ ہو
- کسی خاص جگہ پر نکاح باندھنا تا کہ نکاح نہ ہو
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا
- طلاق باندھنا: تا کہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے
- محبت باندھنا: تا کہ مطلوبہ فرد رجوع کرے
- رخصتی بارات باندھنا
- محبت کو ختم کرنا: تا کہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو
- نیند باندھنا: تا کہ مطلوبہ فرد رابطہ کرے

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بد فعلی وغیرہ

- عورت کو زنا سے باندھنا تا کہ کسی بھی مرد سے زنا نہ کر سکے
- مرد کو زنا سے باندھنا تا کہ کسی بھی عورت سے زنا نہ کر سکے
- عورت کو زنا سے باندھنا تا کہ کسی خاص مرد سے زنا نہ کر سکے
- مرد کو زنا سے باندھنا تا کہ کسی خاص عورت سے زنا نہ کر سکے
- مرد کو بد فعلی سے باندھنا تا کہ کسی بھی مرد سے بد فعلی نہ کر سکے

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- درد سر باندھنا
- حمل باندھنا: تا کہ عورت کو حمل نہ ہو
- صحت باندھنا
- مرد کا نطفہ باندھنا: تا کہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھہرے

## معاش، نوکری، ترقی، عہدہ وغیرہ

- عہدہ باندھنا کہ نہ ہٹے
- ترقی باندھنا
- دوکان باندھنا — **نوٹ** دکان کی جگہ آستانہ، مطب، فیکٹری وغیرہ لکھا جا سکتا ہے۔
- سفر باندھنا: تا کہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کر سکے۔ **نوٹ** کسی خاص شہر یا ملک کا نام لکھا جا سکتا ہے۔
- کسی کی معاش باندھنا

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت کو باندھنا
- شراب نوشی کی عادت باندھنا
- مارنے کی عادت باندھنا تا کہ کسی کو بھی نہ مار سکے
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تا کہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے
- قدم باندھنا تا کہ گھر سے باہر نہ رہے
- بے جا غصہ باندھنا

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- زبان بندی: تا کہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہو جائے
- مخلوق کی زبان بندی کے لئے: تا کہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے
- دشمنی باندھنا: تا کہ دشمن دشمنی چھوڑ دے
- حسد باندھنا: تا کہ دشمن حسد نہ کرے
- نیند باندھنا: دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا
- عقل و خرد باندھنا: تا کہ سائل کے حق میں تسخیر ہو جائے
- نظر باندھنا: تا کہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں یہ عادت ہوتی ہے کہ بلاوجہ کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں
- کسی کا عمل باندھنا: تا کہ اس عامل کا عمل نہ چلے

اس طرح کے اور بہت کام ہیں جو کئے جا سکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ حلف نامہ بھی لیا جاتا ہے اور ضرورت پڑنے پر کسی معتبر اور مستند عالم یا مفتی صاحب کا تصدیقی خط بھی مانگا جا سکتا ہے۔

**عام فیس: 5100 روپے**

**ممبران کیلئے: 4100 روپے**

حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیر نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی **1500** روپے میں حاصل کریں۔

**یہ عمل ہر کوئی سیکھ سکتا ہے، چاہے اُس نے کوئی عمل کیا ہو یا نہ کیا ہو۔**

✔ سورج گرہن دوپہر **01:02** پر لگنا شروع ہوگا۔ دوپہر **02:46** پر مکمل لگے گا۔ سہ پہر **04:30** پر بالکل ختم ہو جائے گا۔

# بخوردان کی وسیع ورائٹی

**بخور** کو جلانے کے لیے بخور دان کا استعمال کیا جاتا ہے۔ بخوردان دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک الیکٹرک اور دوسرے کوئلے سے جلنے والے۔ الیکٹرک بخوردان بجلی سے جلتے ہیں جبکہ کوئلے والے پر کوئلہ کو جلا کر بخور اوپر سے ڈالا جاتا ہے۔ بجلی سے جلنے والوں میں تھوڑا سا بخور ڈالا جاتا ہے اور بجلی سے جلانے پر گرم ہو کر دھواں نکلنا شروع ہو جاتا ہے۔ روحانی دکان میں دونوں قسم کے بخوردان دستیاب ہیں۔ میٹل نگ والے، رنگین شیشے والے، سوراخ ڈیزائن والے، لائٹر بخور دان جیبی سائز، لکڑی والے مختلف سائزوں میں، گولڈن اور مختلف رنگوں والے دیدہ زیب سستے، مہنگے، میڈیم اور اعلیٰ کوالٹی بخوردان دستیاب ہیں۔

آج ہی آرڈر کے لئے رابطہ کریں



0334-4312272, 042-35410586

darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

روحانی دکان